چوبیس گھنٹے کھلے رہتے تھے۔

یہاں دستیاب تمام اشیاء چاہے وہ لکھنے پڑھنے سے متعلق ہوں یا کھانے پینے سے، ان میں اسٹوڈنٹس کی پسند ناپسند، سب سے بڑھ کر اسٹوڈنٹس کے بجٹ کو مدنظر رکھا جاتا تھا، اسی لئے نیویارک کے دیگر علاقوں کی نسبت یہ قدرے کم مہنگا تھا۔ مارننگ سائیڈ ہائٹس کا یہ پورا علاقہ چاہے وہ کیمپس کے اندر کی دنیا ہو یا باہر کی اپنے اندر ایک انٹلیکچوئل ٹچ رکھتا تھا۔ کیمپس سے باہر کی آس پاس کی دنیا بھی کیمپس ہی کا حصہ معلوم ہوتی تھی۔

اپنی مشکل ترین اور انتہائی محنت طلب پڑھائی سے کچھ وقت نکال کر وہ، کیتھی اور مائیک کے ساتھ اکثر مارننگ سائیڈ ہائٹس پر واقع کسی نہ کسی ریسٹورنٹ یا کافی شاپ کا رخ کیا کرتی تھی۔ کچھ کھانے پینے کا موڈ نہ ہوتا اور فرصت ہوتی تو بھی وہ تینوں کبھی کبھی مارننگ سائیڈ پارک، ریور سائیڈ پارک یا سنٹرل پارک کا رخ بھی کر لیا کرتے تھے، گرمیوں کی دوپہروں کا کچھ وقت یہاں گزار کر گویا پڑھائی کی تمام تھکن اتر جاتی تھی۔

کولمبیا یونیورسٹی سے اس کا پہلا تعارف ماما جانی کے حوالے سے ہوا تھا۔ وہ یہیں کی گریجویٹ تھیں، انہوں نے لیٹ 50s میں یہیں سے انگریزی ادب میں بیچلرز کی ڈگری لی تھی۔ ہنیا غالباً آٹھ، نو سال کی تھی اور ماما جانی کے ڈیپارٹمنٹ کا Alumni ڈنر تھا جس میں شرکت کے لئے وہ اسے بھی اپنے ساتھ کیمپس لے آئی تھیں اور تب نیویارک کی مشہور سڑک براڈوے پر واقع کولمبیا یونیورسٹی کے مین گیٹس نے اسے باہر سے ہی اپنے حصار میں لے لیا تھا۔ وہ بڑے بڑے بلند و بالا آہنی گیٹس اور ان کے اندر دور دور تک نظر آتے ایک جیسے سائز کے بڑے بڑے درخت۔

دونوں اطراف درختوں کی یہ قطاریں باہر سے ہی اسے مبہوت کر گئی تھیں اور جیسے تب ہی دل میں اس نے خود سے یہ عہد کر لیا تھا کہ ماما جانی کی طرح ایک روز میں بھی اسی تعلیمی ادارے کا حصہ بنوں گی۔ اس کی دلچسپی چونکہ سول انجینئرنگ کی طرف تھی تو اس کا انتخاب اور اس کی منزل کولمبیا یونیورسٹی کا Fu Foundation انجینئرنگ اسکول جو عرف عام میں Seas یا پھر انجینئرنگ اسکول کہلاتا تھا، ٹھہرا تھا۔ انجینئرنگ اسکول کیمپس کے شمالی حصے میں واقع تھا اور یہ کئی خوب صورت بلڈنگز پر مشتمل تھا۔ چھ، سات عمارتیں مل کر انجینئرنگ اسکول کہلاتی تھیں۔ مین کیمپس کے اندر موجودگی کے سبب انجینئرنگ اسکول کے طلبہ کو یہ سہولت حاصل تھی کہ وہ یونیورسٹی کی دیگر تمام فیکلٹیز اور وہاں دستیاب سہولتوں جیسے لائبریری وغیرہ سے باآسانی فیض یاب ہو سکتے تھے، جبکہ انجینئرنگ اسکول کی اپنی لائبریری S.W.Mudd بلڈنگ کی چوتھی منزل پر واقع تھی۔

سول انجینئرنگ کا ڈیپارٹمنٹ S.W.Mudd بلڈنگ اور انجینئرنگ ٹیرس پر واقع تھا۔ اسٹرینتھ آف میٹریلز ہو یا سوئل (Soil) مکینکس کی ریسرچ سے متعلق لیب ڈیپارٹمنٹ کی لیبز اور تمام ریسرچ سنٹرز شاندار اور ہر طرح کی سہولیات سے آراستہ تھے۔

کیتھی اور مائیکل جسے وہ لوگ مائیک کہتے تھے۔ اس کے سب سے خاص اور قریبی دوست تھے۔ کیتھی تو اس کے بچپن کی دوست تھی۔ اسکول کے دنوں سے گریڈ ون سے وہ دونوں ہمیشہ ساتھ رہی تھیں، جبکہ مائیک سے دوستی ہائی اسکول کے دنوں میں ہوئی تھی۔ کیتھی اور مائیک ایک دوسرے کے ساتھ تب سے ہی بہت سنجیدہ تھے۔ سول انجینئرنگ میں بیچلرز ڈگری لے لینے کے بعد ان دونوں کا پہلا کام ایک اچھی جاب کا حصول اور دوسرا کام ایک دوسرے کے ساتھ شادی کے بندھن میں بندھنا تھا۔ پڑھائی ہو یا دیگر ایکٹیوٹیز وہ تینوں ہمیشہ ساتھ رہا کرتے تھے۔ کیتھی اور مائیک تو خاص دوستوں میں آ گئے مگر اس کی کیمپس میں اور بھی بہت دوستیاں تھیں۔ انجینئرنگ اسکول کے علاوہ دیگر اسکولز اور ڈیپارٹمنٹس میں بھی اس کے کافی دوست تھے۔

اپنے اسکول اور اپنے ڈیپارٹمنٹ میں بھی اپنے کلاس فیلو کے علاوہ اس کی دیگر کئی جونیئر اور سینئر اسکول میٹس کے ساتھ بھی اچھی ہائے ہیلو تھی۔ سول انجینئرنگ میں ایم ایس اور ڈاکٹریٹ کرنے والے بعض اسٹوڈنٹس سے بھی اس کی کیتھی اور مائیک کی سلام دعا تھی۔

پر عباد عذیر سے وہ اس روز سے پہلے تک قطعاً واقف نہ تھی۔ مگر اس روز کے بعد تو جیسے وہ اسے ہر جگہ نظر آنے لگا۔ وہ کسی لیب سے باہر نکل رہی ہے تو پاس ہی کہیں وہ نظر آجائے گا وہ کسی کلاس میں جا رہی ہے تو راستے میں کہیں نہ کہیں وہ ضرور ٹکرائے گا، وہ لائبریری میں جانے کے لئے لفٹ کے پاس سے گزر رہی ہے تو وہیں کہیں وہ بھی کھڑا نظر آئے گا اور تو اور وہ اپنے ڈیپارٹمنٹ اسکول سے باہر بھی کیمپس میں کسی دوسری جگہ موجود ہے تو وہ قطعاً غیر متوقع سے انداز میں اچانک سامنے آجائے گا۔ ''ارے آپ؟'' کہہ کر حیران ہوتا وہ اس سے یوں سلام دعا کرتا جیسے وہ اسے کسی انتہائی غیر متوقع جگہ پر نظر آگئی ہو۔ ہینڈسم تو تھا ہی، اداکار بھی بہت اچھا تھا۔ مگر افسوس وہ نہ اتنی کم عقل تھی نہ نادان جو یہ نہ سمجھ پاتی کہ ان اتفاقیہ ملاقاتوں میں اتفاقیہ کچھ بھی نہیں ہوتا۔

صرف اس نے کیا کیتھی اور مائیک تک نے اس کی موجودگی کو نوٹس کرنا شروع کر دیا تھا اور وہ دونوں نوٹس کیوں نہ کرتے؟ صرف ڈیپارٹمنٹ یا انجینئرنگ اسکول کی حدود تک بات ہوتی تو ان ''اتفاقیہ'' ملاقاتوں کو اتفاقیہ سمجھ بھی لیا جاتا کہ اگر وہ لوگ وہاں سے بی ایس کر رہے تھے وہ ایم ایس، جس رفتار سے وہ کیمپس میں ''اتفاقیہ'' طور پر مسلسل اس کے سامنے آرہا تھا اسے دیکھتے ہی کچھ نہ کچھ بھانپ لیتا۔ اپنے ڈیپارٹمنٹ کے علاوہ ان تینوں کے کیمپس میں دیگر بھی کئی فیورٹ اسپاٹس تھے اور وہ تینوں وہاں بکثرت جایا کرتے تھے اور ان تمام جگہوں پر عباد عذیر اسے مل رہا تھا۔

وہ تینوں لاء لائبریری کی سیڑھیوں پر بیٹھے گپیں مار رہے ہیں، وہ سامنے آجائے گا۔ وہ اور کیتھی مائیک کا باسکٹ بال گیم دیکھنے جم آئی ہیں، مائیک کے لئے تالیاں بجا رہی ہیں، نعرے لگا رہی ہیں اور وہ ایک دم ہی کہیں سے نکل کر سامنے آجائے گا، اس سے اور کیتھی سے ہائے ہیلو کر کے انہیں یہ بتاتا کہ وہ یہاں سوئمنگ کے لئے آیا تھا، یا کسی اور کھیل اور ایکسرسائز کے لئے کہ بقول اس کے اسے جب بھی اپنی تعلیمی مصروفیات سے فرصت اور موقع ملتا ہے تو وہ ورک آؤٹ کے لئے جم چلا آتا ہے۔

کیمپس میں الگ الگ طرح کی اشیاء خورد و نوش کے لئے ان تینوں کی الگ الگ فیورٹ جگہیں تھیں۔ سو ان تمام اسکولز کے کیفے وغیرہ میں ان تینوں کی آمد و رفت رہا کرتی تھی اور ان تمام جگہوں پر وہ انہیں مل رہا تھا۔

وہ زیادہ دیر رکتا نہیں، بس کھڑے کھڑے سلام دعا کرتا اور وہاں سے چلا جاتا۔

مائیک نے تو کچھ نہ کہا تھا مگر کیتھی نے چند روزہ خاموشی کے بعد اس تازہ ترین صورتحال کا جائزہ لیتے ہوئے اسے بڑی گھمبیر سنجیدگی سے باور کرایا تھا۔

''یہ ہینڈسم بندہ بڑی سنجیدگی اور مستقل مزاجی سے تمہارے پیچھے ہے ہنیا سجاد۔''

کیتھی سدا کی حسن پرست اور رومنٹک، اسے وہ بہت پسند آگیا تھا۔ کوئی بندہ اتنی مستقل مزاجی سے آپ کے پیچھے آرہا ہو، اسے تو یہ بات ہی بڑی رومنٹک لگی تھی، جبکہ ہنیا اس ساری صورتحال سے یکسر لاتعلق تھی، اس کا انداز یہ ہوتا تھا کہ اگر عباد عذیر اسے کہیں نظر آگیا ہے تو ٹھیک ہے اور اگر نہیں تو بھی ٹھیک ہے۔

اس سے یوں ''اتفاقیہ'' آمنا سامنا ہوتے کوئی ایک مہینہ تو ہو ہی گیا تھا جب اس روز وہ لائبریری میں بیٹھی تھی اور وہ ہمیشہ کی طرح اتفاقیہ وہاں پہنچ گیا تھا۔ اس روز کیتھی نہیں آئی تھی اور مائیک بھی خدا جانے کہاں تھا، اس کی اگلی کلاس شروع ہونے میں ابھی خاصا ٹائم تھا اور یہ فارغ وقت وہ لائبریری میں سنجیدگی سے بیٹھ کر کام کرتے گزارنا چاہتی تھی۔

اسٹرکچرل ڈیزائن پہ پروجیکٹ سب کو اپنا اپنا انفرادی طور پر کرنا تھا مگر کوئی مسئلہ کسی کو درپیش ہوا کرتا تو وہ تینوں سر جوڑ کر ساتھ بیٹھ جایا کرتے تھے، اس وقت بھی کچھ چیزیں اسے بالکل سمجھ میں نہیں آرہی تھیں اور وہ کیتھی اور مائیک کی کمی شدت سے محسوس کر رہی تھی۔

پاس ہی اس کا لیپ ٹاپ رکھا تھا، جس میں اس کا اپنے اس پروجیکٹ کے سلسلے میں اب تک کیا تمام کام محفوظ تھا۔ منہ میں پین دبائے وہ مختلف کتابوں کے صفحے پلٹ رہی تھی جب عباد عذیر ایک دم ہی اس کے پاس آگیا۔

''ارے ہنیا آپ؟ کیسی ہیں؟'' بھرپور حیران ہونے کی اداکاری کرتا وہ اس کی برابر والی کرسی پر بیٹھ گیا۔

''ٹھیک ہوں۔ آپ کیسے ہیں؟'' اس کی طرف دیکھ کر اس نے رسمی سے انداز میں پوچھا۔

''اللہ کا کرم ہے۔ مزے میں ہوں۔'' ہنیا نے نظریں دوبارہ اپنے سامنے بکھری کتابوں پر مرکوز کر دیں۔

''کیا پڑھ رہی ہیں؟'' عباد نے پہلے ان ڈھیر ساری کتابوں اور پھر اس کے الجھے چہرے پر نظریں دوڑائیں۔

''پروجیکٹ ہے اسٹرکچرل ڈیزائن کا اسی پر کام کر رہی ہوں۔'' اس نے اپنے سامنے رکھی فائل اور کتابوں کی طرف اشارہ کر کے سنجیدگی سے کہا۔

''آپ کے ایکسپریشن بتا رہے ہیں کہ کچھ مشکل چیز ہے جو حل نہیں ہو رہی۔ لائیں دکھائیں شاید میں آپ کی مدد کر سکوں۔'' اس نے خود ہی قدرے جھک کر اس کی فائل اور لیپ ٹاپ کی طرف دیکھنا شروع کر دیا۔ ایک آدھ سیکنڈ یوں جھکے رہنے کے بعد اس نے بڑے آرام سے اس کا لیپ ٹاپ اور فائل اپنے سامنے کھسکالی اور سیدھا ہو کر مسئلے کی نوعیت سمجھنے لگا۔ وہ اس بے تکلفی اور دخل در معقولات پر کچھ جز بز ہوئی۔

''ہوں...... تو یہ بیم پریشان کر رہی ہے آپ کو؟'' اس کی طرف دیکھے بغیر اس نے سنجیدگی سے کہا۔

یہ مسئلہ دریافت کر لینا اتنا مشکل نہ تھا کہ اس کی فائل پر لگے صفحات اور لیپ ٹاپ میں کھلی فائل سب فی الوقت اسی ایک مسئلے کے بیچ اٹکے ہوئے تھے۔ وہ چند منٹ غور و فکر کرتا بڑے اطمینان اور بے تکلفی سے اس کے لیپ ٹاپ میں کھلی فائل میں صفحہ در صفحہ اوپر نیچے آگے پیچھے جاتا اس کے پروجیکٹ کی تفصیلات سمجھتا رہا۔ چند منٹوں کے بعد اس نے مسکرا کر ہنیا کی طرف دیکھا۔

''یہ ایکویشن انٹیگریٹ نہیں ہو پا رہی آپ سے، ہے نا؟''

اسے نہ چاہتے ہوئے بھی سر اثبات میں ہلانا پڑا۔

''اس میں کیا مشکل ہے بیم پر لوڈ آپ نکال چکی ہیں۔ بیم کی Length اور Depth آپ کو پتہ ہے۔ بس اب صرف یہ ایکویشن انٹیگریٹ کرنی ہے۔ دیکھیں اس کی انٹیگریشن بڑی آسان ہے۔ میں آپ کو آسان طریقہ بتاتا ہوں۔''

ہنیا سے بولتے بولتے اس نے اپنی فائل میں لگا قلم نکالا اور ہنیا کی فائل پر اس ایکویشن کو سولو کرنا شروع کر دیا، جو اسے کافی دیر سے

پریشان کر رہی تھی۔ اس کی لکھائی صاف ستھری اور بہت عمدہ تھی، وہ الٹے ہاتھ سے لکھ رہا تھا۔ وہ جس طرح بول رہا تھا اس نے واقعی اس طرح چٹکیوں میں ساری ایکویشن حل کر کے فائل دوبارہ اس کے آگے کر دی تھی۔

وہ اب مسکراتا ہوا اس کی طرف دیکھ رہا تھا اور مسکراتے ہوئے اس کے بائیں گال پر ڈمپل پڑ رہا تھا۔ اسے یہ نہیں پتہ تھا کہ ڈمپل کسی لڑکے کے چہرے پر بھی اتنا خوبصورت لگ سکتا تھا۔ اس کی مسکراہٹ بلاشبہ بہت خوبصورت تھی۔ ہمیشہ کی طرح وہ اسی لاپرواہ سے حلیئے میں تھا۔ شیو بڑھی ہوئی، بال لاپروائی سے بکھرے ہوئے۔ اس نے کولمبیا یونیورسٹی کے لوگو والی براؤن کلر کی شرٹ، نیلی جینز کے ساتھ پہن رکھی تھی۔

''شکریہ'' اس کے ڈمپل سے نگاہیں ہٹا کر اس نے سوال حل کرنے پر سنجیدگی سے اس کا شکریہ ادا کیا۔

''You are Always Welcome'' ویسے اپنی تعریفیں کرنے کی مجھے عادت نہیں ہے لیکن بہر حال یہ سچ ہے کہ میں خاصا ذہین ہوں اور اسٹرکچرل انجینئرنگ تو میرا خاص سبجیکٹ ہے، اس پر تو مجھے پوری کمانڈ حاصل ہے، لہٰذا آپ کو آئندہ بھی کچھ پوچھنا ہو تو مجھ سے پوچھ سکتی ہیں۔''

اس کی میز کے سامنے اسٹوڈنٹس کا گروپ جو شکلوں ہی سے ''پڑھاکوؤں'' پر مشتمل لگ رہا تھا، اس کے ارکان عباد کو اس زور سے بولنے کی وجہ سے گھور گھور کر دیکھنے لگے تب وہ آواز آہستہ کر کے اس سے بولا۔

''یہ پڑھاکو، مستقبل کے پروفیسرز تو سکون سے بات بھی نہیں کرنے دیں گے۔ کیا خیال ہے کہیں باہر نہ چلیں؟ یہاں ہمارے کیمپس کے پاس ہی ایک نیا اٹالین ریسٹورنٹ کھلا ہے، وہاں کی کیپوچینو بہت اچھی ہوتی ہے۔''

اس نے دوسری بار اسے کافی پینے کی دعوت دی، جسے اس نے پہلی دفعہ ہی کی طرح ٹھکرا دیا۔

''آپ کا شکریہ، لیکن ابھی میں کافی بزی ہوں۔ مجھے اپنے پروجیکٹ کا ابھی کافی کام کرنا ہے۔ پھر کبھی سہی۔''

اس کے جواب سے اس کے چہرے کی مسکراہٹ یک دم ہی کچھ ماند سی پڑ گئی۔

''چلیں کوئی بات نہیں۔ آپ اپنا کام کریں، میں چلتا ہوں۔ بائے۔'' وہ اسے خدا حافظ کہتا فوراً ہی چلا گیا۔ اسے لائبریری سے باہر نکلتا دیکھ کر اسے کچھ افسوس سا ہوا۔ وہ صرف ایک کپ کافی ساتھ پینے ہی کے لئے تو کہہ رہا تھا، کوئی اس سے اپنے ساتھ ماؤنٹ ایورسٹ سر کرنے کے لئے تو نہیں کہہ رہا تھا۔

اس نے پہلی بار ڈاکٹر گراہم کے لیکچر کے دوران بھی اس کی مدد کی تھی اور آج بھی اس کا ایک پیچیدہ مسئلہ جو شاید وہ پورا دن لگ کر بھی تنہا حل نہ کر پاتی حل کر کے ہی گیا تھا۔ وہ مہذب تھا، اس کے پیچھے آتا یا بات کرتا تو کبھی بھی کوئی غیر شائستہ بات نہ کرتا۔ وہ خوش شکل تھا، اعلیٰ تعلیم یافتہ تھا، ذہین تھا، اس کے مینرز اور گفتگو کا انداز بتاتا تھا کہ وہ کسی اچھی فیملی سے تعلق رکھتا ہے۔

پھر کیا حرج تھا اگر وہ اس کے ساتھ ایک کپ کافی پی لیتی۔ اس کا یہ افسوس مزید گہرا تب ہونے لگا، جب اس روز کے بعد وہ اسے نظر آنا بند ہو گیا۔ نہ کہیں کسی کوریڈور میں، نہ کسی لیب میں، نہ کسی پروفیسر کے آفس میں، نہ لائبریری میں، نہ کسی کیفے میں، نہ جم میں۔ وہ اسے کیمپس میں سرے سے کہیں نظر آ ہی نہیں آ رہا تھا۔ کیتھی تک نے اس کی غیر موجودگی محسوس کی تھی۔

"وہ تمہارا ہینڈسم ہیرو نظر نہیں آ رہا آج کل؟ لگتا ہے کوئی اور لڑکی لے اڑی ہے اسے۔ ایسے شاندار بندے کو کون لڑکی بخشے گی۔"

اس نے کیتھی کی بات کا نہ نوٹس لیا تھا نہ اسے کوئی جواب دیا تھا۔ ٹھیک ہے وہ نہیں نظر آ رہا تو نہیں آ رہا۔ ہوگا کہیں، اسے کیا۔ اس نے سر جھٹک کر اس کے خیال کو اپنے ذہن سے نکال دیا تھا۔ مگر یہ کیسی بات تھی کہ جب بھی وہ کوئی کلاس لے کر باہر نکل رہی ہوتی اس کی متلاشی نگاہیں کلاس روم سے نکلتے ہی کوریڈور میں یہاں سے وہاں گھومتیں لائبریری کی سیڑھیوں پر بیٹھ کر اپنی عادت کے مطابق سامنے سرسبز لان میں رکتے کبوتروں کے غول کو دیکھنے کے بجائے وہ گردن گھما گھما کر اپنے دائیں بائیں کچھ ڈھونڈا کرتی، کیتھی کے ساتھ جم آتی کیتھی اپنی ایکسرسائز میں مصروف ہو جاتی اور وہ بلاوجہ سوئمنگ پول اور ان ڈور جاگنگ ٹریک پر چلی آتی، جہاں مشینوں پر لوگ ایکسرسائز کر رہے ہوتے وہاں آ جاتی۔ اس کی ڈمپل والی خوبصورت مسکراہٹ اس کے ذہن سے محو نہیں ہوتی تھی۔ اس نے کئی بار احمقوں کی طرح اپنی فائل میں اس صفحے کو بغور دیکھا تھا جس پر اس کی خوبصورت ہینڈ رائٹنگ موجود تھی۔

وہ اپنے حال میں مگن رہنے والی مست ملنگ، کچھ مردانہ سی عادتیں رکھنے والی لاپرواہ سی لڑکی تھی مگر وہ جو اسے اپنے وجود کا احساس دلانے کی کوشش کرتا تھا اس کے پیچھے ہر جگہ موجود ہوتا تھا۔ اچانک ہی کہیں غائب ہو کر اس کی بے فکری اور خود میں مگن انداز کو ڈگمگا گیا تھا۔ وہ خود سے بھی کسی قیمت پر یہ بات قبول کرنے کے لئے تیار نہیں تھی کہ وہ اس کی غیر موجودگی کو محسوس کر رہی ہے۔

جو بھی تھا اور وہ جو کوئی بھی تھا وہ کیوں اس کے متعلق کچھ سوچے۔ ہوگا کہیں، چلا گیا ہوگا کہیں۔

☆

وہ یونیورسٹی سے گھر واپس جا رہی تھی۔ ایک تو کیمپس ہی میں دیر ہو گئی تھی، آج ماما جانی نے اپنی کچھ دوستوں کو شام کی چائے پر انوائٹ کر رکھا تھا اور اس نے ان سے وعدہ کیا تھا کہ وہ یونیورسٹی سے گھر جلدی آ جائے گی، تاکہ ان کی مدد کرا سکے۔ مگر برا ہوا اس کی گاڑی کا جو کیمپس سے کچھ ہی دور ایمبسٹر ڈیم ایونیو پر آ کر اچانک بند ہو گئی تھی۔

وہ زیادہ تر کیمپس سب وے کے ذریعے آتی جاتی تھی۔ دنیا کے اس سب سے بڑے اور سب سے جدید شہر میں رش کے اوقات میں صبح اور شام کے وقت ٹریفک اس طرح جام ہوتا تھا کہ وہ فاصلہ جو آپ سب وے کے ذریعے ٹرینوں کی برق رفتاری کے سبب دس منٹ میں با آسانی طے کر لیں گے۔ وہ نیویارک کی سڑکوں پر گاڑی میں گھنٹے سے بھی اوپر کا سفر بن جاتا تھا۔ ٹریفک جام کے مسئلے اگر منٹ لیں تو نیویارک میں دوسرا بڑا مسئلہ گاڑیوں کی پارکنگ بن جایا کرتا تھا۔

اسے مین ہٹن سے باہر کہیں جانا ہوتا اور کچھ ایسا ضروری کام ہوتا جس کے لئے گاڑی میں جانا لازمی ہوتا وہ تب ہی گاڑی نکالتی تھی۔ آج صبح بھی اپنے کچھ کاموں کے سبب ہی اسے گاڑی میں کیمپس آنا پڑ گیا تھا۔

شام چار بجے سے سڑکوں پر ٹریفک جام ہونا شروع ہو جاتا تھا، وہ اس لئے گھر جلدی پہنچنا چاہ رہی تھی مگر کسی نخریلی محبوبہ کی طرح اکڑی اس کی گاڑی مزید چلنے سے صاف انکار کر چکی تھی۔ وہ گاڑی کو دوبارہ اسٹارٹ کرنے کے ہزار جتن کر چکی تھی۔

وہ گاڑی کا بونٹ کھول کر کھڑی اس کا نقص ڈھونڈنے کی کوشش کر رہی تھی، جب ایک گاڑی اس کے پاس سے گزری۔ اس کے قریب سے گزرنے اور آگے بڑھ جانے کے ساتھ ہی وہ فوراً ریورس ہوئی اور اس کے قریب روک دی گئی۔ اس نے سر اٹھا کر دیکھا۔ اس میں بیٹھا عباد عذیر گاڑی سے اتر رہا تھا۔

''مجھے پاس سے گزرتے ہوئے یہی لگا تھا کہ شاید آپ ہیں۔ لگتا ہے آپ کی گاڑی خراب ہو گئی ہے۔''

وہ جس طرح اچانک کہیں غائب ہوا تھا، اسی طرح انیسویں دن اچانک ہی دوبارہ نظر بھی آ گیا تھا۔ یہ اس کی عباد عذیر کے ساتھ وہ پہلی ملاقات تھی جو واقعی اتفاقاً ہو رہی تھی۔ وہ بھی یقیناً کیمپس ہی سے واپس جا رہا تھا۔ وہ لمحہ بھر پہلے تک شدید آف موڈ کے ساتھ یہاں کھڑی تھی، مگر اتنے سارے دنوں بعد اسے ایک بار پھر اپنے سامنے دیکھنا ایسا خوشگوار لگا کہ وہ اپنا سارا آف موڈ بھول گئی۔ وہ اس کی سوچوں سے بے خبر اس کے پاس آ گیا تھا۔

''لائیں میں کچھ مدد کروں؟''

وہ کچھ دور ہٹ گئی۔ وہ اپنے ہمیشہ جیسے لاپرواحلیئے میں تھا۔ بہر حال یہ طے تھا کہ بندہ ہفتہ، دس دن سے پہلے ریزر ہاتھ میں نہیں لیتا تھا۔ لباس کا بھی وہی انداز تھا۔ اس نے پوری آستینوں کی گرے کلر کی جو جرسی پہن رکھی تھی اس پر بالکل سامنے ''کولمبیا یونیورسٹی'' کے الفاظ لکھے تھے، آج سر پر بیس بال کیپ بھی تھی سر جھکا کر وہ پندرہ منٹ تک انجن کے ساتھ مصروف رہا۔

''لگتا ہے معاملہ جنرل فزیشن سے نہیں چلے گا، اسے کسی اسپیشلسٹ کو دکھانا پڑے گا۔''

گاڑی کا بونٹ بند کرتے اس نے مایوسی سے یوں سر ہلایا گویا گاڑی کی نہیں کسی انسان کی بات کر رہا ہو۔ یہ تو اسے بھی لگ ہی رہا تھا کہ مکینک کو دکھانا پڑے گا۔

''اگر آپ چاہیں تو میں آپ کو ڈراپ کر دیتا ہوں۔ اپنی گاڑی لاک کر کے یہیں چھوڑ دیں۔''

اس نے ہنیا کی طرف دیکھتے ہوئے اسے آفر دی۔ سر اثبات میں ہلاتے اس نے جلدی جلدی اپنی گاڑی لاک کی اور اپنا بیگ اور فولڈر اور فائل جو اس نے ہاتھ میں پکڑ رکھے تھے۔ لے کر اس کی گاڑی کی طرف آ گئی۔ وہ گاڑی میں بیٹھ گئی، تب وہ بیٹھا اور گاڑی اسٹارٹ کر دی۔

''اور آپ کیسی ہیں؟ اسٹڈیز کیسی چل رہی ہیں؟''

اسے کہاں جانا ہے، وہ پتہ بتا چکی تب اس نے پوچھا۔ اس کی نظریں ونڈ سکرین پر مرکوز تھیں۔

''ٹھیک......آپ کیسے ہیں؟ آج بہت دنوں بعد نظر آئے ہیں۔'' اس نے پوچھا تو بہت عام سے انداز میں تھا مگر عباد نے ونڈ سکرین سے نظریں ہٹا کر اسے بغور دیکھا۔

''میں بوسٹن گیا ہوا تھا ایک کام کے سلسلے میں۔''

وہ اس کی گہری نگاہوں سے ڈسٹرب ہوئی۔ اس نے ایسا تو کچھ نہیں پوچھ لیا جس سے یہ لگے کہ اس نے اس کی غیر موجودگی کو محسوس کیا ہے۔

''آپ کا ساتواں سمسٹر ہے نا بی ایس کا؟''

''جی، سمجھیں ختم ہونے والا ہے۔ ساتواں سمسٹر اور آپ کا ایم ایس؟'' جواب دینے کے ساتھ اس نے سوال بھی کیا۔

''ایک سال گزر گیا، ایک سال باقی رہتا ہے۔'' وہ مسکرا کر بولا۔

''آپ کیمپس گاڑی میں آتے ہیں؟'' اس نے گفتگو برائے گفتگو کے طور پر سرسری انداز میں پوچھا۔ ''نہیں مین ہٹن میں گاڑی وہ ڈرائیو کرے جسے بی پی پیشنٹ یا ہارٹ پیشنٹ بننا ہو۔ نیوجرسی گیا ہوا تھا ایک کام سے، وہاں سے واپس میں سیدھا کیمپس آ گیا اس لئے گاڑی میں ہوں، ورنہ سب وے، زندہ باد۔ لیٹ نائٹ کہیں جانا ہو پھر گاڑی ہی میں جاتا آتا ہوں۔''

عباد نے گاڑی 71st اسٹریٹ پر اس ماڈرن اپارٹمنٹ بلڈنگ کے سامنے روکی، جس کے پینٹ ہاؤس میں وہ اور ماما جانی رہتے تھے اور جس کے لیونگ روم کی بڑی بڑی فرنچ ونڈوز سے با آسانی ایسٹ ریور کا نظارہ کیا جا سکتا تھا۔ دروازہ کھول کر گاڑی سے باہر اترتے ہوئے وہ اس سے بولی۔

''آپ اندر نہیں آئیں گے؟''

''آپ بلائیں گی؟''

''میرا خیال ہے۔ میں آپ کو بلا ہی رہی ہوں۔''

اس سوال جواب کے دوران وہ ایک کاغذ پر تیز رفتاری سے کچھ لکھ رہا تھا۔ لکھ کر فارغ ہوا تو مسکرا کر اس کی سمت دیکھتے وہ کاغذ اس کی طرف بڑھایا۔

''میرا اسیل نمبر اور اپارٹمنٹ کا فون نمبر ہے۔ رہا سوال آپ کے گھر آنے کا تو آپ کے گھر میں ضرور آؤں گا مگر آج نہیں کبھی اور.....''

اس نے اس سے اس کے کانٹیکٹ نمبر مانگے تو نہیں تھے لیکن اب وہ دے رہا تھا تو نہ لینا بدتمیزی تھی۔ اس نے وہ چٹ اپنے ہاتھ میں لے لی تھی اور اس کی ڈمپل والی مسکراہٹ کو دیکھتی وہاں سے اپنی بلڈنگ کی طرف بڑھ گئی تھی۔

وہ پہلے ہی گھر لیٹ پہنچی تھی، لہٰذا آتے ہی اس نے ماما جانی کی کچن میں مدد کروانی شروع کر دی تھی۔

ماما جانی اس کی دادی تھیں۔ اس کے والدین کے انتقال کے بعد اب گھر میں صرف وہ اور اس کی دادی ہی رہ گئے تھے۔ وہ کبھی لاڈ میں ہوتی تو انہیں دادی یا گرینڈ ما کہتی وگرنہ وہ ماما جانی ہی کہلاتیں۔ اسے یہ سوچ کر بڑا مزہ آتا تھا کہ اس کے دادا اور دادی کی پسند کی شادی تھی۔ اس کی دادی پچاس کے عشرے کے ابتدائی برسوں میں کراچی سے امریکہ پڑھنے کے لئے آئی تھیں۔ اس دور میں جب برصغیر پاک و ہند میں لڑکیوں کی روایتی تعلیم کا بھی زیادہ رواج نہ تھا، ان کے والدین نے انہیں پڑھنے کے لئے امریکہ بھجوایا تھا یقیناً اس کی دادی کی فیملی بہت روشن خیال فیملی تھی۔ یہاں انہیں اس کے دادا ملے، دونوں نے ایک دوسرے کو پسند کیا اور جھٹ پٹ شادی ہو گئی۔ وہ پچھتر برس کی تھیں، مگر بہت زندہ دل بہت ایکٹو خاتون تھیں۔

اس کی اپنی دادی سے بہت انڈرسٹینڈنگ تھی۔ وہ اپنے والدین کی چوتھی اور آخری اولاد تھی اور جب وہ پیدا ہوئی تب اس کے باقی بہن بھائی ذرا بڑے ہو چکے تھے۔ اس کی ممی جب زندہ تھیں، کبھی کبھی بڑے مزے میں کہتیں کہ تین بچوں کے بعد ان کی فیملی کمپلیٹ ہو چکی تھی کہ اچانک ہی وہ آن وارد ہوئی۔ اس کی ممی جنہوں نے بچوں کی پرورش کی خاطر اپنا کیریئر اور پروفیشن کافی عرصہ چھوڑے رکھا تھا، جب تینوں بچے ذرا بڑے اور سمجھدار ہونے لگے، تب

دوبارہ جاب کر لی تھی اور ہنیا ان کے کیریئر کی اس اسٹیج پر پیدا ہوئی تھی۔ جب وہ جاب چھوڑ کر گھر نہیں بیٹھ سکتی تھیں، چنانچہ اس کی پرورش ماما جانی نے کی تھی۔

وہ ان سے بچپن ہی سے بہت قریب بھی تھی اور مانوس بھی۔ اس سے بڑی اس کی بہن یمینہ اس سے نو سال بڑی تھی جبکہ دونوں بھائی جنید اور معاذ بارہ اور گیارہ سال بڑے تھے۔ عمر کا فرق زیادہ تھا، چنانچہ اس کی اپنے بہن بھائیوں سے بہت زیادہ انڈرسٹینڈنگ نہ تھی۔ امریکہ میں رہتے ہوئے بھی ان کے گھر کا ماحول ایک اسلامی اور مشرقی ماحول تھا۔ اس کا خصوصی کریڈٹ یقیناً ماما جانی کو جاتا تھا۔ ''تم امریکی شہری ہو مگر ساتھ ہی تم مسلمان بھی ہو۔ اس کلچر کی بہت سی چیزیں ایسی ہیں جو تمہارے لیے ممنوع ہیں۔'' ماما جانی نے ان کی جیسے گھٹی میں یہ چیز شامل کر دی گئی تھی۔

ان چاروں بہن بھائیوں کی تربیت میں ماما جانی کا بہت ہاتھ تھا اور اس کو چونکہ پالا ہی انہوں نے تھا تو اس کی پرورش اور اس کی تربیت میں تو سو فیصد ان ہی کا عمل دخل رہا تھا۔

ماما جانی کی بدولت اپنے مسلم امریکن ہونے کو، اپنے اسلامی تشخص کو اس نے پورے دل کے ساتھ قبول کیا تھا۔ وہ پورے دل و جان سے امریکی شہری تھی اور وہ پورے دل و جان سے مسلمان تھی۔ وہ اپنے مسلم امریکن ہونے پر فخر کرتی تھی۔ اپنی جداگانہ پہچان اب اسے ہرگز شرمندہ نہ کرتی تھی بلکہ تفاخر کا احساس دلاتی تھی۔ ہاں پاکستان سے اسے قطعاً کوئی دلچسپی نہ تھی۔ اس کے آباؤ اجداد کا تعلق چاہے پاکستان سے ہو، اور چاہے اس کے بہت سے رشتے دار اب بھی وہاں رہتے ہوں، اسے مگر پاکستان سے ہرگز کوئی دلچسپی نہ تھی۔

ماما جانی کی دوستوں سے مل ملا کر اور انہیں سب کچھ سرو کر دینے کے بعد اسے اپنی گاڑی کی فکر لاحق ہوئی۔

ابھی وہ اپنے موٹر مکینک کے گیراج کا فون نمبر ڈھونڈ ہی رہی تھی کہ کسی گیراج میں کام کرنے والے ایک مکینک کا اس کے گھر فون آ گیا۔ وہ ان کی بلڈنگ کے باہر اس کی گاڑی لئے موجود تھا۔ گاڑی ٹھیک ہو کر آ چکی تھی، وہ اس سے کہہ رہا تھا کہ وہ نیچے آ کر اپنی گاڑی چیک کر لے۔ وہ حیران پریشان، ہکا بکا نیچے اتری۔

موٹر مکینک نے اس سے گاڑی چیک کروائی کہ وہ اسے اسٹارٹ کر کے چلا کر، ہر طرح اپنا اطمینان کر لے، اس نے اپنا ہر طرح کا اطمینان تو خیر کر لیا مگر ساتھ ہی اس سے بل مانگا تو اسے بتایا گیا کہ بل کی ادائیگی ہو چکی ہے، وہ صرف گاڑی چیک کر لے۔ گاڑی تو ظاہر ہے ٹھیک ہو چکی تھی، وہ موٹر مکینک کو وہاں سے روانہ کر کے اوپر اپنے اپارٹمنٹ میں آئی اور آتے کے ساتھ ہی وہ چٹ اپنے بیگ میں سے نکالی جو اسے گھر پر ڈراپ کرتے وقت عباد نے تھما دی گئی تھی۔ اس نے اپنے سیل فون سے اس کا سیل نمبر ملایا۔ اس نے پہلی بیل پر کال ریسیو کر لی تھی۔

''ہاں میں ابھی آپ کے فون ہی کا انتظار کر رہا تھا، میں نے سوچا لڑکی Courteous ہے ایسا تو ہو نہیں سکتا کہ شکریہ کہنے کے لئے فون نہ کرے اسی لئے تو آپ کو اپنا فون نمبر دے دیا تھا۔''

اس کے ہیلو کے جواب میں وہ فوراً بولا تھا۔ اسے بے ساختہ ہنسی آئی تھی۔ وہ باتیں مزے کی کرتا تھا۔

''لیکن میں نے شکریہ کہنے کے لئے تو فون نہیں کیا۔''

''پھر؟''

''میں نے تو صرف یہ پوچھنے کے لئے فون کیا تھا کہ آپ نے مجھے میری بلڈنگ کے باہر اتار دیا تھا پھر آپ کو میرے اپارٹمنٹ کا نمبر اور فون نمبر کیسے پتہ چل گیا؟''

''میں اپنے ملنے جلنے والوں کی خیر خبر رکھتا ہوں۔ یہ نہیں کہ کوئی بہت دن نظر نہ آئے اور آپ کے پاس اس کا کونٹیکٹ نمبر تک نہ ہو کہ ایک فون کال کر کے خیریت ہی معلوم کر سکیں۔''

وہ اپنے سہ پہر کے سوال پر تب ہی سے جی بھر کر پچھتا رہی تھی۔ اسے اس وقت یہ اندازہ نہیں تھا کہ مقابل لفظوں میں چھپے معنی اور چہرے پر چھپے تاثر پڑھنے کا شوقین ہے۔ منہ سے نکلی بات تو اب واقعی پرائی ہو چکی تھی۔

لہٰذا اس کی بات پر کوئی تبصرہ کئے بغیر اس نے فوراً ہی موضوع تبدیل کیا۔

''آپ نے میری گاڑی ٹھیک کروا دی، اس کا تو واقعی بہت شکریہ، لیکن آپ نے بل کیوں پے کیا؟ آپ پلیز وہ پیسے مجھ سے لے لیں۔''

''اس بات کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، ہمارے ہاں خواتین سے پیسے لینے کو بہت برا سمجھا جاتا ہے۔ ہاں اگر آپ کو ایسا لگ رہا ہے کہ میں نے آپ پر کوئی بہت بڑا احسان کر دیا ہے اور آپ کو اسے لازمی اتارنا ہے تو آپ مجھے اپنے ساتھ کہیں کافی پلا سکتی ہیں۔''

گھوم پھر کر کافی پھر بیچ میں آ گئی تھی۔ وہ بلاوجہ ہی اس روز یہ سمجھی تھی کہ وہ برا مان گیا ہے۔ پہلی دو دفعہ کے برخلاف اس بار کافی کی دعوت کے ذکر پر وہ اپنی ہنسی روک نہیں پائی تھی۔

''اور یہ کہیں یقیناً ہمارے کیمپس کے پاس کھلا وہ اپنا اٹالین ریسٹورنٹ ہی ہو گا، جہاں کی کیپوچینو بہت اچھی ہوتی ہے؟''

اس نے ہنستے ہوئے کچھ چھیڑنے والے انداز میں اس سے پوچھا۔ اسے عباد عذیر سے باتیں کرنا اچھا لگنے لگا تھا۔ وہ زندہ دل تھا، شائستہ مذاق کیا کرتا تھا۔

''ویسے تو دعوت آپ کی طرف سے ہے۔ لیکن میری رائے پوچھیں تو وہ ریسٹورنٹ مناسب رہے گا۔'' عباد اپنی ہنسی دبا کر سنجیدگی سے بولا۔

''کل میری آخری کلاس چار بجے ختم ہو گی، میں سوا چار، چار بیس تک وہاں آ جاؤں گی۔''

وقت طے کر کے اس نے گفتگو ختم کر دی تھی۔

اگلے روز صبح سے بے چین تھی۔ وہ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد گھڑی دیکھتی۔ ایسا لگتا تھا آج گھڑی سب کچھ بجائے گی بس چار ہی نہیں بجائے گی۔ اس روز شام کے چار بہت دیر سے بجے تھے۔ وہ کیتھی کو کلاس ہی میں خدا حافظ کر کے سب سے پہلے کلاس سے نکل گئی تھی۔

مارننگ سائیڈ ہائٹس پر واقع ڈھیر سارے ریسٹورنٹس اور کیفے میں وہ اٹالین ریسٹورنٹ بھی ایمسٹرڈیم ایونیو اور 121 اسٹریٹ کے درمیان واقع تھا۔

وہ اندر داخل ہوئی تو عباد وہاں پر پہلے سے موجود ملا۔ دروازے سے داخل ہوتے ہی اسے وہ نظر آ گیا، وہ دروازے ہی کی طرف نظریں جمائے بیٹھا تھا۔ اسے دیکھتے ہی اس کی آنکھوں میں چمک سی پیدا ہوئی تھی، ایسا تاثر ابھرا تھا اس کے چہرے پر جیسے اچانک ہی کوئی بہت بڑی خوشی مل

جانے پر کسی شخص کے چہرے پر پھیلا کرتا ہے۔ وہ اس کی میز کے قریب آئی۔ وہ اس کے استقبال کے لئے اپنی کرسی پر سے اٹھ گیا تھا۔ شاید یہ ماما جانی کی تربیت اور ان کی سکھائی باتوں کا اثر تھا کہ وہ مردوں کے مینرز کا سب سے پہلے جائزہ لیا کرتی تھی۔

ماما جانی کہتی تھیں مردوں کے اچھا ہونے کی سب سے پہلی نشانی یہ ہوتی ہے کہ وہ عورتوں کی عزت کرنے والے ہوں، قطع نظر اس کے کہ ان عورتوں سے ان کا رشتہ کیا ہے۔ وہ کرسی پر بیٹھے بیٹھے بھی اس سے سلام دعا کر سکتا تھا مگر وہ جس طرح فوراً کھڑا ہوا تھا وہ اس سے متاثر ہوئے بغیر رہ نہیں سکی۔

''مہمان پہلے سے موجود ہے۔ میزبان اب آ رہی ہیں۔''

وہ دونوں میز پر ایک دوسرے کے سامنے کرسیوں پر بیٹھ گئے تھے۔ اس نے بے ساختہ اپنی ریسٹ واچ پر نگاہیں دوڑائیں تو وہ جلدی سے بولا۔

''آپ لیٹ نہیں آئی ہیں میں ہی ایکسائٹمنٹ میں کچھ جلدی آ گیا ہوں۔''

اس نے اس کے ایکسائٹمنٹ کے لفظ کی نہ وضاحت چاہی نہ اس پر کوئی تبصرہ کیا۔ ویسے اگر وہ یہ نہ بھی بتاتا کہ آج کی اس کافی کے لئے وہ بہت پر جوش اور خوش تھا، تب بھی اس کی ایکسائٹمنٹ بڑی واضح نظر آ رہی تھی۔ اس نے اسے کبھی شیو کیے نہیں دیکھا، نہ جینز اور Casual طرز کی شرٹس کے علاوہ کسی اور لباس میں دیکھا تھا۔ جبکہ آج اس نے نہ صرف یہ کہ شیو کیا ہوا تھا، بلکہ اس کے بال بھی بڑے سلیقے اور بڑی خوبصورتی سے جمے ہوئے تھے اور لباس بھی آج کاٹن کا بلیک ٹراؤزر اور آسمانی رنگ کی کاٹن کی فارمل طرز کی پلین شرٹ تھا۔ جو بندہ ہمیشہ بہت لاپرواسے حلیئے میں رہنا پسند کرتا ہو، اس کے حساب سے یہ تیاری بہت زیادہ تھی۔

''آپ کیا لیں گی۔''

''کیپوچینو کے لئے آئے ہیں تو وہ ہی چاہئے۔''

زبردستی بنائی گئی ہی سہی پر میزبان وہ تھی مگر ویٹر کو آرڈر وہ کر رہا تھا۔ ''دو کپ کیپوچینو، اٹالین کوکیز اور پیسٹریز۔''

''ویسے میں چائے اور کافی زیادہ پیتی نہیں ہوں، لگتا ہے آپ کو کافی بہت پسند ہے۔'' ویٹر آرڈر لے کر چلا گیا، تب وہ اس سے بولی۔

''ہاں کافی مجھے بہت پسند ہے۔ ویسے ایک بات کہوں یہ ''آپ'' کہنا کچھ عجیب نہیں لگ رہا۔'' اور ویسے میرے مما، پاپا اور قریبی دوست مجھے عابی کہتے ہیں، تم بھی اگر چاہو تو مجھے عابی کہہ سکتی ہو۔''

وہ ابھی دوست نہیں بنی تھی کہ قریبی دوستوں میں بریکٹ کی جا رہی تھی۔

''میں تمہیں تم کہہ سکتا ہوں اگر تمہیں ناگوار نہ ہو تو؟'' اس نے سر اثبات میں ہلایا تو وہ اس سے بولا۔

''تم مجھے سب سے پہلے اتنی اچھی اردو بولنے کا راز بتاؤ۔'' وہ جواباً مسکرائی۔

''اس کا راز میری دادی ہیں۔ ویسے تو ہمارے گھر کا ماحول ایسا تھا کہ اردو میرے سارے بہن بھائی بہت اچھی بول لیتے ہیں مگر میری ذرا زیادہ اچھی اس لئے ہے کہ میں دادی، دادا کے زیادہ نزدیک تھی، خاص طور پر دادی کے اور وہ گھر کے اندر اردو کے علاوہ کسی اور زبان میں بات کرنا

ہرگز پسند نہیں کرتیں۔''

''اچھا تمہاری دادی بھی ہیں؟'' اس نے دلچسپی سے پوچھا۔

''بس صرف وہی ہیں۔ میرے دونوں بڑے بھائیوں اور بڑی بہن کی شادیاں ہو چکی ہیں۔ سب اپنی جابز کی وجہ سے الگ الگ شہروں میں رہتے ہیں۔ نیویارک میں صرف میں اور ماما جانی ہیں۔ میں اپنی دادی کو ماما جانی کہتی ہوں۔ دادی سے تم یہ مت سمجھنا کہ وہ کوئی بوڑھی سی ڈل سی خاتون ہوں گی۔ وہ ماشاءاللہ مجھ سے زیادہ ایکٹو اور اسمارٹ ہیں۔ تم انہیں دیکھو گے تو یقین نہیں کرو گے کہ وہ میری دادی ہیں۔ بہت زندہ دل اور خوش رہنے والی ہیں وہ۔ فیشن کا انہیں مجھ سے زیادہ پتہ رہتا ہے۔ ان کے ساتھ وقت گزارو تو ذرا بوریت نہیں ہوتی۔ ان کی کمپنی میں کوئی ینگ آدمی بھی بور نہیں ہو سکتا۔ مزے کی بات بتاؤں مجھے پرانی موویز اور پرانے گانے پسند آتے ہیں اور انہیں نئی موویز، نئے گانے۔ وہ اسپائیڈر مین اور ہیری پورٹر کی عاشق ہیں۔'' اس کی باتوں کو دلچسپی سے سنتا وہ مسکرایا۔

''پھر تو تمہیں بہت مزا آتا ہوگا اپنی دادی کے ساتھ؟''

''ہاں بہت۔''

ان کی کافی اور کوکیز وغیرہ ان کی میز پر سرو ہو گئے تھے، وہ کافی پینے لگی تھی جبکہ عباد پہلے ایک پیسٹری کھا رہا تھا۔

''تم پاکستان سے آئے ہو؟'' عباد نے سر اقرار میں ہلایا۔

''وہاں پر کہاں سے؟''

''کراچی۔''

''میرے بھی ایک ماموں وہاں رہتے ہیں۔ میں ایک بار اپنے کزن کی شادی میں وہاں گئی بھی تھی۔ تم یہاں پڑھنے کے لئے آئے ہو؟''

''ہاں...... ایم ایس کمپلیٹ کرتے ہی میں واپس چلا جاؤں گا۔ وہاں میرے مما، پاپا ہیں اور میں انہیں بہت مس کرتا ہوں۔

اس نے مما، پاپا کا لفظ بڑی محبت سے ادا کیا، ایسے جیسے یہ لفظ ادا کرتے اس کی زبان میں ڈھیر ساری مٹھاس گھل گئی ہو۔

''میں اپنے مما، پاپا کا اکلوتا اور بہت لاڈلا بیٹا ہوں۔ زیادہ تر بچے یا ماں کے زیادہ قریب ہوتے ہیں یا باپ کے۔ میرے لئے فیصلہ کرنا مشکل ہے۔ میں تو دونوں ہی کے خاصا نزدیک ہوں۔ پاپا بھی میرے دوست ہیں اور مما بھی۔ سمجھو میں اپنے پاپا ہی کی خواہش پر یہاں آیا ہوں۔ اے لیول کے بعد جب میں ذرا چھوٹا بھی تھا اور پاپا نے مجھے انجینئرنگ کے لئے امریکہ بھجوانے کی بات کی تھی، تب میں ننھے بچوں کی طرح پھوٹ پھوٹ کر رویا تھا۔ میں مما اور پاپا کا اکلوتا بیٹا ہوں۔ انہوں نے بہت خواب دیکھ رکھے ہیں میرے لئے۔ وہ مجھے اعلیٰ تعلیم یافتہ دیکھنا چاہتے ہیں۔ تب پھر کراچی میں این ای ڈی یونیورسٹی سے بی ای کرنے کے بعد میں ایم ایس کرنے یہاں چلا آیا۔ میرے پاپا کی اپنی کنسلٹنگ فرم ہے اور اگر اسے شو آف نہ سمجھو تو میں یہ اضافہ بھی کر دوں کہ پاکستان کی لیڈنگ سول انجینئرنگ کنسلٹنسیز میں سے ایک ہے۔ فاروق ایسوسی ایٹس کو انٹرنیشنلی Recognize کیا جاتا ہے۔ پاپا کا خواب ہر باپ کی طرح ہی ہے کہ میں خوب پڑھ لکھ کر واپس پاکستان پہنچوں اور ان کی فرم کو مزید آگے لے جانے میں ان کے

ساتھ شامل ہوجاؤں۔"

وہ اسے اپنے بارے میں اور اپنے والدین کے بارے میں بتا رہا تھا۔ وہ جس والہانہ محبت اور عقیدت سے اپنے ماں، باپ کا ذکر کر رہا تھا، اس سے وہ متاثر بھی ہو رہی تھی اور حیران بھی۔

"دیکھو گی میرے مما پاپا کو؟" اس سوال پر اس نے تعجب سے اسے دیکھا۔ وہ اس وقت اسے اپنے ماں باپ کہاں سے دکھا سکتا تھا۔ اس نے اپنی ٹراؤزر کی پاکٹ سے والٹ نکالا اور اس والٹ میں سے وہ تصویریں۔

"یہ میرے پاپا ہیں عذیر فاروق اور یہ مما ہاجرہ عذیر۔ میں اپنے پاپا جیسا ہینڈسم نہیں، وہ تو اس ایج میں بھی ڈیشنگ لگتے ہیں۔ پتہ ہے اپنے بی ای کے دوران میں پاپا کی فرم بہت زیادہ جاتا تھا، سمجھو یونیورسٹی کے بعد کا سارا وقت میں ان کے آفس میں ہوتا تھا اور ان کے آفس کی انجینئر اور آرکیٹیکٹ لڑکیاں، ان میں کئی پاپا پر فدا تھیں۔ میں مما سے کہتا تھا آپ ذرا ٹھیک سے تیار و یار ہو کر رہا کریں، پاپا آفس میں سارا وقت حسیناؤں کے جھرمٹ میں رہتے ہیں۔"

وہ ہنستے ہوئے اسے بتا رہا تھا۔ ہنیا کو اس کے ماں باپ کے ذکر میں کوئی دلچسپی ہے بھی یا نہیں، اس کی پروا کیے بنا وہ بولے جا رہا تھا۔

وہ حیرت سے اس کے چہرے کو دیکھ رہی تھی۔ پہلی بار اس کے عمر کے کسی لڑکے کو اس نے کبھی اپنے ماں، باپ کا اس شدت اور محبت سے ذکر کرتے سنا نہیں تھا۔

"تم اپنے مما، پاپا سے بہت پیار کرتے ہو؟" اس نے آہستگی سے پوچھا۔

"ہاں بہت۔" وہ جواب دیتے مسکرایا۔ پھر لحہ بھر کے لئے اس کے چہرے پر اداسی یوں چھائی جیسے وہ اس وقت بھی اپنے مما پاپا کو بہت مس کرنے لگا تھا۔

"میں مما پاپا کے پاس پاکستان واپس جانے کے لئے یہاں اپنا ایک ایک دن گن گن کر گزار رہا ہوں۔ مجھے یہاں نہیں رہنا ہنیا! مجھے پاکستان واپس جانا ہے۔"

اس نے چونک کر عباد عذیر کو دیکھا۔ اس نے دوسری بار یہ بات کہی تھی۔ وہ اسے بار بار یہ بات کیوں بتا رہا تھا کہ وہ اپنا مستقبل اپنا آنے والا کل امریکہ میں نہیں، پاکستان میں دیکھتا ہے۔ کچھ پل وہ دونوں خاموشی سے کافی پیتے رہے عابد نے اپنا کپ خالی کر کے میز پر واپس رکھا، تب اس کی طرف دیکھ کر دھیمے لہجے میں بولا۔

"میں تم سے ایک بات پوچھوں ہنیا؟" اس نے گردن اقرار میں ہلائی تب وہ کچھ ہچکچاتے ہوئے بولا۔

دیکھو، میرا سوال تھوڑا پرسنل سا ہے، اگر تمہیں بُرا لگے یا تم جواب نہ دینا چاہو تو مت دینا میں مائنڈ نہیں کروں گا۔"

یا اللہ اتنی لمبی تمہید۔ یا تو وہ بے دھڑک اور بے جھجک، خود اعتمادی سے ہر بات کرتا تھا یا اس طرح ہچکچا رہا تھا، کچھ کنفیوزڈ سا بھی لگ رہا تھا۔

"تم کہیں پر انگیجڈ ہو یا کوئی کمٹمنٹ یا کوئی۔"

''یا کوئی بوائے فرینڈ' جو تمہیں میرے ساتھ بیٹھا دیکھ کر تمہاری گردن مروڑ دے۔''

وہ ہچکچا کر ایک پل کے لئے رکا تھا اور اس نے اس کی بات اچک کر خود مکمل کر دی تھی۔ ایک بہت پر اعتماد بندے کو اس طرح ہچکچاتا اور سنبھل سنبھل کر بات کرتا دیکھ کر اسے بہت لطف آ رہا تھا۔ اسے نہ مردوں کی فطرت کا کوئی بہت زیادہ پتہ تھا اور نہ ہی مردوں سے متعلق کوئی تجربہ' پھر بھی اسے ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ زندگی میں پہلی بار اس طرح کی بات کسی لڑکی سے کر رہا تھا اور اسے یہ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اس طرح کی بات کہی کس طرح جاتی ہے۔

وہ اس سچوایشن کو اس کے لئے ہرگز آسان نہیں بنانا چاہتی تھی۔ چنانچہ اس کی ہچکچاہٹ کے جواب میں خود اعتمادی سے بولی۔

''میں تمہیں انگیجڈ لگتی ہوں؟''

''نہیں''

''اور کمیٹڈ؟''

''لگتی تو نہیں ہو۔''

''بس پھر جو تمہیں لگتا ہے وہی صحیح ہیں۔ اس نے اپنا کپ خالی کر کے ساسر پر رکھ دیا تھا۔

''چلیں'' عباد کے چہرے پر لکھا نظر آ رہا تھا کہ وہ ابھی کچھ کہنا چاہتا ہے مگر اس کے ''چلیں'' کہنے پر اس نے سر اثبات میں ہلا دیا وہ بل پے کرنے لگا تب وہ احتجاجی انداز میں چلائی۔

''یہ فاؤل ہے۔ کافی میری طرف سے تھی۔

''کافی تمہاری ہی طرف سے ہے۔'' وہ دونوں اردو میں بات کر رہے تھے اور اٹالین ویٹر ہونق کھڑا انہیں باہم بحث و تکرار کرتا دیکھ رہا تھا۔

''لیکن بل تم پے کر رہے ہو؟'' عباد نے اپنے والٹ سے نکالا کریڈٹ کارڈ اس کی طرف بڑھا دیا۔ ''تم دے دو۔''

''لیکن یہ تمہارے پیسے ہیں۔''

''کتنی بحث کرتی ہو۔ انجینئر کے بجائے تمہیں وکیل بننا چاہیے تھا۔''

''میں بحث کر رہی ہوں یا تم میل شاؤنزم کا جیتا جاگتا سمبل بنے بیٹھے ہو۔''

وہ خفگی سے بولتی میز پر سے اٹھ گئی۔ وہ بل پے کر کے اس کے پیچھے پیچھے ریسٹورنٹ سے باہر نکل آیا تھا۔

وہ کچھ غصے اور کچھ خفگی میں باہر نکلی تھی، کچھ غلطی اس کی تھی اور کچھ سامنے سے آنے والی گاڑی کی۔ وہ گاڑی اسے ٹکر مارتی ہوئی گزر جاتی اگر عباد ''ہنیا'' کہہ کر زور سے چلاتا اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے پوری قوت سے اپنی طرف نہ کھینچتا۔ ایک پل کے لئے اس کا ذہن بالکل ماؤف سا ہو گیا تھا۔ خوف سے تھر تھر کانپتے اس نے خود میں اور موت میں انچ بھر کا فاصلہ دیکھا تھا۔ وہ اس کی خوف زدہ اور رنگ اڑی شکل کو تشویش سے دیکھ رہا تھا۔

''تم ٹھیک ہو؟'' اس سے کچھ بولا نہیں گیا' اس نے صرف گردن ہلائی۔ زندگی اور موت میں صرف اتنا سا فاصلہ ہوتا ہے، موت کو اپنے

اتنے قریب دیکھ کر اس کی آواز بند ہوگئی تھی۔ وہ اس کا ہاتھ پکڑے پکڑے ہی اسے واپس ریسٹورنٹ لے آیا اور داخل ہوتے ہی جو پہلی میز نظر آئی اس کی کرسی پر اسے بٹھادیا۔ ویٹر سے پانی لانے کا کہہ کر وہ اب فکرمندی سے اسے دیکھ رہا تھا۔

''تم ٹھیک ہونا ہنیا؟''

اس نے پانی کا گلاس ایک گھونٹ میں خالی کر کے میز پر رکھا اور سر اثبات میں ہلایا۔ وہ ان چند منٹوں میں خود کو سنبھال چکی تھی۔ فوری طور پر جس شاک کے زیر اثر آئی تھی اس سے بھی نکل گئی تھی۔

''چلیں؟'' اس نے اپنا ہینڈ بیگ دوبارہ شانے پر ڈالتے عباد سے پوچھا۔

''تم کیسے جاؤ گی؟ گاڑی لائی ہو کیا!'' عباد نے کچھ سوچتے ہوئے اس سے پوچھا۔

''سب وے سے۔'' گاڑی کے متعلق نفی میں سر ہلاتے ہوئے اس نے اسے بتایا۔

وہ ایک دم ہی اس کے پاس اٹھ کر خدا جانے کہاں چلا گیا وہ اسے ریسٹورنٹ سے باہر نکلتا کچھ تعجب سے دیکھتی رہی۔ اس کے پاس آ کر بولا۔

''میں نے کیب روکی ہے، تم اس میں گھر جاؤ۔ اتنے شاک کی حالت میں سب وے میں جانا ٹھیک نہیں۔''

وہ اپنے لئے فکرمند ہوتے اس شخص کو دیکھتی رہ گئی۔ ماما جانی کے سوا اس کی زندگی میں دور دور تک کہیں کوئی شخص ایسا نہیں تھا' جسے اس کی اس طرح فکر ہو۔ وہ ایک حادثے کا شکار ہوتے بال بال بچ گئی تھی، اسے بہر حال نہ کوئی چوٹ لگی تھی نہ کچھ اور ہوا تھا مگر وہ اس کے لئے یوں فکرمند تھا جیسے پتہ نہیں اس کے ساتھ کیا ہو گیا ہے اب چونکہ وہ کیب روک چکا تھا اس لئے وہ اس کے ساتھ اٹھ کر ریسٹورنٹ سے نکل آئی۔ مگر باہر نکل کر جب اس نے عباد کا اپنے ساتھ کیب میں بیٹھنے کا ارادہ دیکھا، تو وہ فوراً بولی۔

''میں ٹھیک ہوں عباد......! تم فکر مت کرو، آرام سے گھر پہنچ جاؤں گی۔''

''لیکن میں تمہارے ساتھ جا رہا ہوں۔''

''مگر عباد۔''

''تم اتنی بحث کیوں کرتی ہو ہنیا سجاد؟'' اس نے اس کی بات کاٹ کر ناراضی سے اسے گھورا۔

''اس لئے کہ مجھے یہ بات اچھی نہیں لگ رہی کہ تم اپنے دس کام چھوڑ کر مجھے میرے گھر چھوڑنے جاؤ۔''

یلو کیب کا دروازہ کھول کر کھڑی وہ اس سے بحث کر رہی تھی۔ ابھی وہ کچھ اور ابھی کہنا چاہتی تھی کہ وہ یکدم ہی فیصلہ کن انداز میں بولا۔

''میں تمہیں تمہارے گھر چھوڑنے جا رہا ہوں۔ اب میں کوئی بات نہیں سنوں گا'' وہ ہار مانتی خاموشی سے کیب میں بیٹھ گئی تھی، عباد درمیان میں کچھ فاصلہ رکھتے اس کے برابر میں بیٹھ گیا تھا۔

کیب چلنا شروع ہوئی تو کچھ دیر کی خاموشی کے بعد وہ آہستہ آواز میں اس سے بولا۔

''اتنی لاپرواہو کر سڑک پر مت چلا کرو ہنیا......! جب وہ گاڑی اچانک سامنے آئی تو ایک لمحے کے لئے بری طرح ڈر گیا تھا۔''

اسے وہ لمحہ اچھی طرح یاد تھا جب خوف سے چلاتے عباد نے پوری قوت سے اسے اپنی طرف کھینچا تھا۔ وہ اس کا کوئی بھی نہیں تھا، مگر اسے اس کی فکر تھی، پتہ نہیں کیوں مگر اچانک ہی اسے عباد عذیر کے وجود سے اس کی اپنے قریب موجودگی سے تحفظ کا احساس ہونے لگا۔ وہ یک دم ہی خود کو بہت محفوظ سا محسوس کرنے لگی۔ عباد نے صرف اسے بلڈنگ کے باہر تک ہی نہیں چھوڑا بلکہ کیب ڈرائیور کو چند منٹ وہیں رکنے کا کہہ اس کے ساتھ اندر تک آیا۔ لابی انٹرنس میں آجانے کے بعد اس نے باقاعدہ اسے لفٹ تک چھوڑا۔ وہ اس کے لفٹ میں داخل ہو جانے کا انتظار کر رہا تھا۔

''اگرچہ کہ مجھے یہ بات بالکل اچھی نہیں لگ رہی کہ تم صرف مجھے چھوڑنے یہاں آئے ہو اور اب کیب میں واپس وہاں جاؤ گے جہاں اس وقت تمہیں جانا تھا لیکن عباد تمہارا بہت شکریہ۔''

لفٹ آگئی تھی وہ اس میں داخل ہو گئی تھی۔ جب تک لفٹ کے خودکار دروازے بند نہ ہوئے اور جب تک اسے باہر کا منظر نظر آتا۔ وہ تب تک وہیں کھڑا ہوا تھا۔

اور وہ اس کی زندگی کی وہ پہلی رات تھی، جب اس نے لاشعوری طور پر نہیں بلکہ شعوری طور پر عباد عذیر کو سوچا۔ اسے سوچنے سے خود کو روکا نہیں۔ اپنے دل میں ابھرتے اس کے خیال کو جھٹکا نہیں، بلکہ اس کے خیال کو رات بھر اپنے ساتھ رکھا۔ کبھی اس کے تصور میں اس ڈمپل والی خوبی صورت مسکراہٹ آنے لگتی، کبھی اسے دیکھتے ہی جو بے ساختہ چمک اس کی آنکھوں میں پیدا ہوئی تھی اسے وہ یاد آنے لگتی۔ کبھی اس کا گھبراتے اور ہچکچاتے وہ کہیں انگیجڈ یا کسی کے ساتھ کمیٹڈ تو نہیں ہے، پوچھنا مسکرانے پر مجبور کر دیتا۔ کبھی اُس کے وجود کا تحفظ دیتا انداز ایک نیا نیا سا احساس دل میں جگانے لگتا۔ اگر یہ حادثہ ہو جاتا تو نہ جانے کیا ہو جاتا، اس کے دل کو ایک نئے ہی انداز سے دھڑ کانے لگتا۔

اس پوری رات وہ عباد عذیر کو سوچتی رہی تھی۔ اس پوری رات وہ اس کے ساتھ رہا تھا۔

☆








اگلے روز وہ اسے کیمپس میں ملا تھا وہ لو میموریل لائبریری میں آئی ہوئی تھی۔ وہاں اس کی ایک دوست رینی جو کولمبیا یونیورسٹی ہی کے آرٹس اسکول میں زیر تعلیم تھی اس کی اور اس کے کلاس فلیوز کی پینٹنگز کی نمائش تھی اور اس نے ہنیا کو نمائش میں آنے کی دعوت دی تھی۔ لائبریری کا کسی زمانے میں مین (main) ریڈنگ روم اب یونیورسٹی کے اس نوعیت کے ایونٹس اور ایگز یبیشنز کے لئے استعمال ہوتا تھا۔ وزیٹر زسینٹر زیبیں تھا، دیگر کئی طرح کے انتظامی امور سے متعلق دفاتر بھی اس عمارت کے اندر قائم تھے۔ ساتھ ہی یہاں مختلف نمائشوں اور دیگر اسی نوعیت کے ایونٹس کا انعقاد بھی ہوتا رہتا تھا۔

لو لائبریری اپنے منفرد اور کلاسیکل آرکیٹیکچر کی وجہ سے کولمبیا یونیورسٹی کی پہچان تھی۔ یونانی فن تعمیر اور طرز تعمیر کی یہ ایک خوب صورت مثال تھی۔ قدیم یونانی طرز کی عمارت جس کے سامنے، بہت سارے گول ستون بالکل سیدھ میں کھڑے تھے۔ یہ گول ستون عمارت کی فرنٹ Elevation کو ایک خوبصورت رنگ اور طلسماتی حسن عطا کیا کرتے تھے۔

لو لائبریری کی عمارت کافی اونچائی پر واقع تھی اور اس تک پہنچنے کے لئے خوب صورت پتھر سے بنی سیڑھیوں کا ایک طویل سلسلہ تھا۔ ان سیڑھیوں کے اسٹیپ بہت چوڑے اور بہت کشادہ تھے۔ ان ہی اسٹیپ پر مشہور فرانسیسی مجسمہ ساز ڈینئل چیسٹر کا بنایا۔ ''Alma Mater'' کا مجسمہ نصب تھا۔

کولمبیا یونیورسٹی کے اسٹوڈنٹس کے لئے یہ جگہ وہ جگہ تھی جہاں وہ اپنا فارغ وقت گزارنا اور دوستوں سے ملنا ملانا پسند کیا کرتے تھے۔ یہ سیڑھیاں ہر وقت اسٹوڈنٹس سے گھری رہتی تھیں۔ ان کشادہ اور طویل اسٹیپس پر بے فکری سے گھنٹوں بیٹھنا جیسے کولمبینز کا سب سے محبوب مشغلہ تھا۔ سیڑھیاں اتنی طویل۔ اتنی چوڑی اور اتنی کشادہ تھیں کہ ان پر ایک وقت میں اسٹوڈنٹس کا ایک جم غفیر با آسانی سما سکتا تھا۔

وہ پینٹنگز دیکھ لینے اور رینی سے مل لینے کے بعد مین ریڈنگ روم سے باہر نکل آئی تھی۔ وہ کوریڈور سے گزر رہی تھی، جب اسے عباد پر وویسٹ کے آفس سے باہر نکلتا نظر آتا۔ اس کی ہنیا کی طرف پشت تھی، وہ اس کے قریب آگئی تھی۔ ''ہائے عباد'' وہ بے ساختہ اور فوراً گھوما۔ اسے دیکھتے ہی اس کی آنکھوں میں وہی چمک ابھری تھی۔ جو اسے اچھی بھی لگتی تھی اور جس کی وہ عادی بھی ہونے لگی تھی۔

''ہنیا......کیسی ہو؟''

ٹھیک ......کیا ہو رہا ہے؟''

''کچھ نہیں، ڈاکٹر الیگزینڈر کے آفس ایک کام سے آیا تھا۔'' اس نے پروویسٹ کا نام لیا، وہ بغور اسے دیکھ رہا تھا۔

''چلو کہیں چل کر بیٹھیں؟ ویسے آدھے گھنٹے کے بعد ہمارا گروپ ڈسکشن ہے پروفیسر ہیری کے ساتھ، لیکن اتنی دیر تو ہم بات کر سکتے ہیں نا؟'' عباد اس سے بولا۔ وہ دونوں لو لائبریری کی عمارت سے نکل کر سیڑھیوں پر آگئے۔

حسب معمول اور حسب دستور اس وقت بھی وہاں اسٹوڈنٹس الگ الگ ٹولیوں کی شکل میں کافی تعداد میں موجود تھے۔

''تم بیٹھو......میں ذرا کھانے کے لئے کچھ لے آؤں، لنچ نہیں کیا، اب بھوک لگ رہی ہے۔''

وہ سیڑھیوں پر بیٹھ کر اس کا انتظار کرنے لگی، وہ تھوڑی ہی دیر میں آگیا تھا۔ اس کے ہاتھوں میں دو عدد ڈسپوزایبل گلاسز جن میں اسٹرابیری

شیک تھا اور ایک پیپر پلیٹ جس میں سینڈوچز تھے موجود تھے۔ اس کا گلاس اسے پکڑا کر اور سینڈوچز کی پلیٹ ان دونوں کے درمیان رکھ کر وہ اس کے برابر میں بیٹھ گیا۔

''تمہاری کیا ہابیز ہیں ہنیا؟ پڑھائی کے بعد کا ٹائم تم کیسے گزارتی ہو؟''

سینڈوچ کھاتے ہوئے عباد نے اس سے پوچھا۔

''ماما جانی کے ساتھ، فرینڈز کے ساتھ۔ کیتھی اور مائیکل جسے ہم لوگ مائیک کہتے ہیں۔ میرے بیسٹ فرینڈز ہیں ان کے ساتھ ہابیز میں مجھے پرانی فلمیں دیکھنا پسند ہے۔ سمندر کے کنارے واک کرنا پسند ہے۔ تھوڑی رومانٹک ٹائپ کی ہوں مجھے چاندنی راتیں، بارش اور آسمان پر چمکتے ستاروں کو دیکھنا اچھا لگتا ہے۔ جیسے اس وقت بیٹھی ہوں ایسے بیٹھ کر سامنے ان سفید سفید کبوتروں کو دیکھنا اچھا لگتا ہے میں انہیں گھنٹوں بیٹھ کر دیکھ سکتی ہوں اور تم......؟''

''مجھے؟ آج کل تو مجھے ہنیا سجاد کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگتا ہے۔ ویسے مجھے فٹ بال میں بہت انٹرسٹ ہے۔ دیکھنے میں بھی اور کھیلنے میں بھی۔ اس کے علاوہ میوزک کا بھی شوق ہے۔ میں گٹار اچھا خاصا بجا لیتا ہوں، تھوڑا بہت گا بھی لیتا ہوں۔ آئی مین دوستوں کی محفل میں۔''

وہ اس کے چہرے کو اپنی نگاہوں کے حصار میں لئے بول رہا تھا۔ اس کے جملے کے ابتدائی حصے کو قصداً نظر انداز کر کے اس نے میوزک والی بات پر اپنے کمنٹس دیئے۔

''پھر تو کبھی میں بھی تم سے گٹار سنوں گی۔''

عباد کے گروپ ڈسکشن کا وقت ہونے لگا تھا، وہ کھڑا تو ہو گیا مگر یوں جیسے بحالت مجبوری جانے کے لئے اٹھ رہا تھا۔ ورگرنہ اس کے پاس سے جانے کا اس کا دل نہ چاہ رہا ہو۔

☆

پھر باقی سارا ہفتہ اس کی عباد کے ساتھ کوئی ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ اس کی نگاہوں نے کیمپس میں آتے جاتے اسے تلاشا ضرور تھا مگر وہ نظر کہیں نہیں آیا تھا۔ وہ ایم ایس کرنے کے ساتھ اپنے ایک پروفیسر ڈاکٹر انڈریو نیل جو یہاں وزیٹنگ فیکلٹی ممبر تھے اور ایک کنسلٹنگ فرم میں پارٹنر تھے، وہاں ان کی فرم میں جز وقتی ملازمت اس انداز میں کر رہا تھا کہ ڈاکٹر اینڈریو اسے اپنے ساتھ اپنے مختلف پروجیکٹس میں بطور مشیر اور معاون شامل کرلیا کرتے تھے۔

وہ ان کا فیورٹ اسٹوڈنٹ تھا اور ان کی خواہش پر ان کے آفس میں ان کے ساتھ کام کرکے اپنا سول انجینئرنگ کا تجربہ وسیع کر رہا تھا۔ یقیناً وہ ان دنوں بہت مصروف رہا تھا، تب ہی پورے ہفتے اسے کہیں نظر نہیں آیا تھا۔ ہفتے کی رات جب وہ سونے لیٹ رہی تھی تب اس کا فون آگیا تھا۔

''تم کہاں تھے؟'' اس نے پوچھنے سے خود کو بمشکل روکا تھا اور ''ہائے'' اور ''کیسے ہو'' پر اکتفا کیا تھا۔

''کل کیا کر رہی ہو؟ کوئی مصروفیت تو نہیں ہے؟'' اس نے اس سے پوچھا۔

''نہیں۔ کیوں؟''

''تم کہہ رہی تھیں ناں تمہیں پرانی فلموں کا شوق ہے۔ Gone with the wind لگی ہوئی ہے سینما میں۔ میں نے دو ٹکٹس لے لئے ہیں۔ چلوگی؟''

اس نے فوراً ہی اس کے ساتھ چلنے کی حامی بھرلی تھی۔ اس کے ساتھ وقت طے کرکے عباد نے کہا کہ وہ اسے اس کے اپارٹمنٹ سے پک کر لے گا۔ وہ دوستوں کے ساتھ باہر گھومنے پھرنے، آؤٹنگ اور ڈنر وغیرہ جاتی رہتی تھی مگر اپنے لباس اور تیاری کے متعلق وہ اتنی کونشس اس سے پہلے کبھی نہیں ہوئی تھی۔ اسے تیار ہونے اور سجنے سنورنے کا زیادہ شوق ہی نہیں تھا۔ اسے بالوں کی کٹنگ کے لئے بھی ماما جانی زبردستی دھکے دے دے کر بھیجا کرتی تھیں اور اپنی اس بہت مہنگی کٹنگ کا وہ بالوں کو بینڈ لگا لگا کر ستیاناس کردیا کرتی تھی۔

مگر آج اپنی تیاری کے لئے اس کی فکر دیدنی تھی۔ اس نے بلیک جینز کے ساتھ پنک کلر کی انڈین اسٹائل کی کرتی جو اسے اس کی ایک انڈین فرینڈ نے گفٹ کی تھی پہنی تھی۔ فل سلیوز اور ہائی نیک والی اس کرتی پر شیشوں اور دھاگوں کا بڑا خوبصورت کام بنا ہوا تھا۔ چہرہ جسے وہ روز صرف دھونے کی زحمت کرتی تھی۔

آج اس کی بڑے اہتمام سے کلینزنگ ہوئی تھی۔ بالوں کو بلو ڈرائی کر کے کٹنگ کو دوبارہ اس کی اصلی حالت میں واپس لایا گیا تھا اور تو اور ہونٹوں پر ہلکی سی لپ سٹک بھی لگائی گئی تھی۔

''ہنی! یہ تمہارا کوئی خاص دوست ہے؟'' ماما جانی نے اس کی تیاریوں کو بغور دیکھتے آخر پوچھ ہی لیا تھا۔

''خاص تو نہیں بس دوست ہے۔ میں نے آپ کو بتایا تھا ماما جانی! عباد عذیر نام ہے اس کا۔ پاکستان سے آیا ہوا ہے یہاں ایم ایس کرنے۔ بہت اچھا ڈیسنٹ لڑکا ہے۔'' اس نے اپنی ہائی ہیل والی سینڈل پہنتے انہیں جواب دیا۔

''وہ تو مجھے بھی نظر آرہا ہے کہ وہ بہت اچھا ہے۔''

''کیا ہو گیا ہے ماما جانی آپ کو؟'' وہ ان کے لہجے کی معنی خیزی پر جھنجھلا کر بولی۔

''میں کیا اس سے پہلے اپنے دوستوں کے ساتھ کہیں باہر نہیں جاتی؟ ابھی پرسوں میں جیک کے ساتھ لنچ کرنے گئی تھی۔ آج آپ مجھے ایسے دیکھ رہی ہیں، جیسے میں پہلی بار کسی کے ساتھ کہیں باہر جا رہی ہوں۔''

''پہلی بار اپنی عمر کے مطابق لڑکیوں کی طرح تیار ہو کر جا رہی ہو۔ جینز کے اوپر کوئی سی بھی اوٹ پٹانگ ٹی شرٹ اور سوئٹر لاد کر نہیں۔ بہر حال مجھے تو بہت اچھا لگ رہا ہے تمہارا یہ روپ اور وہ اچھا لڑکا بھی، جس نے ہنیا سجاد جیسی ٹام بوائے کو لڑکیوں کی طرح تیار ہونا تو سکھا دیا۔''

وہ ماما جانی کے ان کمنٹس کو سنتے وقت مقررہ پر نیچے اتر آئی تھی، جہاں اس کی بلڈنگ کے باہر گاڑی میں عباد اس کا منتظر تھا۔ اسے دیکھ کر اس نے سیٹی بجانے والے انداز میں ہونٹ سکیڑے تھے۔

''بہت اچھی لگ رہی ہو۔''

''تھینکس۔'' وہ گاڑی چلاتا گاہے گاہے اس کی طرف دیکھ رہا تھا۔ اس کی نگاہیں کبھی بھی ایسی نہیں ہوتی تھیں، جن سے وہ جھجکے۔ اس کی نگاہوں میں اپنائیت چاہت اور محبت کے سوا کوئی رنگ نہیں ہوتا تھا۔

مووی تو اس نے پہلے بھی دیکھی ہوئی تھی مگر اسے اس کے ساتھ دیکھنا بہر حال بہت اچھا لگا تھا۔ فلم دیکھتے ہوئے اس نے عباد کو بتایا تھا کہ مووی سے بھی زیادہ اسے یہ ناول پسند ہے اور اس کا ہیرو آل ٹائم فیورٹ ہیرو ہے۔ اسے تو پرانی موویز کا شوق تھا، وہ پتہ نہیں بغیر شوق کے اتنے شوق سے اس مووی کو کیسے دیکھ رہا تھا۔ مووی ختم ہونے کے بعد وہ اسے ایک اچھے سے انڈین ریسٹورنٹ میں ڈنر کرانے لے آیا تھا۔

''آج دیسی کھانوں کا دل چاہ رہا ہے۔ تمہیں پاکستانی اور انڈین کھانے پسند ہیں؟''

عباد نے پہلے اس سے پوچھا تھا اور جب اس نے اپنی پسندیدگی کا اظہار کیا تب وہ وہاں آ گیا تھا۔ پالک پنیر، روغنی نان، زعفرانی پلاؤ، فیرنی اور برفی آرڈر کیا گیا تھا۔ اس کے ساتھ اس ڈنر کو اس نے بے حد انجوائے کیا تھا۔ بے تکلفی سے کھانا کھاتے ہوئے اس دوران وہ اس سے مختلف موضوعات پر بات کرتی رہی تھی۔ پڑھائی، پروفیسرز، دوست، اپنے گھر والے، ماما جانی، اسی طرح عباد بھی اپنی باتیں اس سے کرتا رہا تھا۔

اس کی باتیں زیادہ تر اس کے مما اور پاپا کے ذکر پر مشتمل تھیں۔ وہ بڑے مزے سے اسے بتا رہا تھا کہ روزانہ تین یا چار بار اس کی اپنی ممی اور پاپا سے فون پر بات ہوتی ہے۔ وہ اپنے دوستوں کی بات شروع کرتا یا پڑھائی یا جاب کی کوئی بات بتانے لگتا، اس بات میں کہیں نہ کہیں اپنے مما، پاپا کا ذکر لازمی کرتا۔ اس کی ہر بات میں خواہ وہ کسی بھی موضوع پر ہو، اس کے مما، پاپا کا ذکر خود بخود ہی آ جاتا تھا۔ نمکین، میٹھا اور گرین ٹی کے بعد ڈنر مکمل ہو گیا، تب وہ دونوں وہاں سے اٹھ گئے۔

آج بل پے کرنے کے معاملے پر وہ اس سے الجھی نہیں تھی۔ اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اس کے ساتھ کہیں بھی جائے گی، بل ہمیشہ وہ پے کرے گا۔ ہنیا کے حساب سے آج کی یہ شام جو انہوں نے ساتھ گزاری تھی اس کا اختتام ہو گیا تھا اب عباد کو اسے اس کے گھر ڈراپ کر دینا تھا مگر وہ

بجائے اس کے گھر جانے والے راستے پر جانے کے، کہیں اور جانے لگا۔

''ہم کہاں جا رہے ہیں؟''

''بس ہے ایک جگہ۔ ابھی تمہیں پتہ چل جائے گا۔''

اس کے دو تین دفعہ کے استفسار کے جواب میں وہ سسپنس پیدا کرنے والے انداز میں بولا۔ اس نے ایک کثیر المنزلہ رہائشی بلڈنگ کی پارکنگ میں لا کر گاڑی روک دی تھی۔ وہ حیران اور ناسمجھی کے عالم میں اس کے ساتھ چل رہی تھی۔ وہ اسے کہاں لے کر آیا تھا؟ یہاں کون رہتا تھا؟

لفٹ سے دسویں منزل پر اترنے کے بعد وہ ایک اپارٹمنٹ کے دروازے پر آ کر رک گیا۔ ابھی صرف رات کے آٹھ بجے تھے اور بہت زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی۔ عباد نے مسکرا کر اس کی طرف دیکھا اور پھر اپنی جیب سے ایک کی چین نکال کر جس میں کئی چابیاں لگی ہوئی تھیں، اس میں سے ایک چابی دروازے میں لگانے لگا۔ یہ عباد کا اپارٹمنٹ تھا؟ وہ اسے اپنے اپارٹمنٹ لے کر آیا تھا؟

اس نے عباد کی طرف غور سے دیکھا۔ اس نے عباد کی مووی اور ڈنر کی آفر قبول کرتے یہ سوچا ہی نہیں تھا کہ وہ عباد عذیر کے ساتھ ڈیٹ پر جا رہی ہے اور اس کے ملک میں ننانوے فیصد ڈیٹس کا اختتام "Your place or mine" پر ہی ہوا کرتا ہے۔ اس کلچر میں یہ بات بری نہیں تھی۔

یہاں اس کے ملک میں اپنے بوائے فرینڈ کے ساتھ رات گزار لینا ہرگز معیوب نہ تھا، معیوب یا برا اگر سمجھا جاتا تھا تو اس بات کو کہ ایک وقت میں آپ کے کئی لوگوں سے افیئرز ہیں، اگر ایک ہی بندہ ہے جس کے ساتھ آپ کے تعلقات ہیں تب تو آپ بہت اعلیٰ کردار کی حامل خاتون ہیں۔

خود اس کی دوست کیتھی اور مائیک جو ایک دوسرے کے ساتھ سو فیصد مخلص تھے اور آپس میں شادی کا فیصلہ کر چکے تھے۔ ایک دوسرے کے اپارٹمنٹس میں اکثر رات گزارا کرتے تھے اور وہ انہیں اس بات کے لئے بالکل برا نہیں سمجھتی تھی۔ وہ ان کا طرزِ زندگی تھا یہ اس کا۔ وہ امریکی کلچر کا حصہ ہوتے ہوئے بھی اس کلچر سے مختلف تھی مگر عباد نے شاید اسے اس کلچر کا حصہ سمجھا تھا۔ وہ عباد کو برا نہیں سمجھ رہی تھی، غلط نہیں سمجھ رہی تھی مگر شاید وہ اسے پوری طرح سمجھ نہیں سکا تھا۔

وہ اس کی سوچوں سے بے خبر دروازہ کھول چکا تھا۔

''آؤ ہنیا......'' اس نے مسکرا کر خوش دلی سے اسے اندر آنے کی دعوت دی۔

''آئم سوری عباد! میں اندر نہیں آ سکتی۔ میں امریکن ہوں مگر اپنے ملک کے دوسرے لوگوں سے میری ویلیو (اقدار) بہت مختلف ہیں۔''

اس نے سنجیدگی سے عباد سے کہا۔ عباد نے پہلے تو حیران ہو کر اس کی طرف دیکھا۔ جیسے اس کی بات کا مطلب سمجھ نہیں پایا۔ اس کے چہرے پر اس کی ڈمپل والی خوب صورت مسکراہٹ کی جگہ پہلے حیرت نے لی اور پھر یکدم ہی غصہ سے اس کے لب بھینچ گئے۔ اس سے کچھ کہے بغیر اس نے اپارٹمنٹ کا دروازہ زوردار دھماکے سے واپس بند کیا اور سیدھا لفٹ کی طرف جانے لگا۔

''عباد''؟ اس کے پیچھے آتے اس نے اسے آواز دی۔ وہ لفٹ میں داخل ہو گیا تھا۔ وہ اس کے پیچھے لفٹ کے اندر آ گئی۔ وہ اس کی طرف نہیں دیکھ رہا تھا، وہ لب بھینچے، انتہائی سنجیدہ لفٹ کے دروازے کو دیکھ رہا تھا۔

''تم کہاں جا رہے ہو عباد؟''

لفٹ سے نکل کر وہ تقریباً بھاگتے ہوئے اس کا تیز قدموں کے ساتھ دے رہی تھی۔ وہ اس کی بات کا جواب دیئے بغیر اپنی پارک شدہ گاڑی تک پہنچ گیا تھا۔ اس نے پہلے ہنیا کے لئے دروازہ کھولا اور پھر ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھول کر خود گاڑی میں بیٹھ گیا۔

وہ اس کے غصے بھرے چہرے کو گاڑی سے باہر کھڑی ہونق بنی دیکھ رہی تھی۔ اسے اتنا شدید غصہ بھی آ سکتا ہے۔

''گاڑی میں بیٹھو ہنیا۔'' اس نے اگنیشن میں چابی گھما دی تھی جیسے ہی گاڑی میں بیٹھی ابھی اس نے دروازہ بھی ڈھنگ سے بند نہیں کیا تھا اس نے فوراً گاڑی سٹارٹ کر دی۔

''عباد! تم مجھ سے ناراض ہو گئے ہو؟''

اس نے مخاطب کیا۔ اس نے اسے جواب نہیں دیا۔ وہ طوفانی رفتار سے گاڑی کو دوڑاتا اسے اس کے گھر لے آیا تھا۔ اور اب لب بھینچے۔ اسٹیئرنگ پر ہاتھ جمائے اس کے گاڑی سے اترنے کا منتظر تھا۔

''عباد! دیکھو پلیز میرا یہ مطلب......''

''تمہارا گھر آ گیا ہے ہنیا۔'' سرد لہجے میں اس کی بات کاٹ کر اس نے اس سے کہا۔ انداز ایسا تھا کہ اگر وہ خود نہ اتری تو وہ اسے ہاتھ پکڑ کر اپنی گاڑی سے اتار دے گا۔

اسے یک دم ہی رونا آنے لگا تھا۔ ایک خوشگوار شام جو انہوں نے ایک دوسرے کے ساتھ بھرپور انداز میں انجوائے کرتے گزاری تھی اس کا اختتام کتنے غلط انداز میں ہو رہا تھا۔ وہ جتنا غصے میں تھا اس سے کچھ بھی کہنے سننے کی کوشش کرنا بے کاری تھا۔ وہ مایوس اور افسردہ اس کی گاڑی سے اتر گئی تھی۔

اس کے اترتے ہی اس نے گاڑی دوبارہ اسٹارٹ کر دی تھی اور اسے خدا حافظ کہے بغیر فوراً وہاں سے چلا گیا تھا اسے رہ رہ کر اپنی کہی بات پر پچھتاوا ہو رہا تھا۔ وہ اتنا خوش، اتنا ایکسائیٹڈ اسے اپنے گھر لے جا رہا تھا، ایسے جیسے اسے کوئی سرپرائز دینا چاہتا ہو، اس کے لبوں پر اپنے اپارٹمنٹ کھولتے کتنی شرارتی سے مسکراہٹ تھی۔

امریکی کلچر کو ذہن میں رکھتے جو بات اس نے عباد سے کہی تھی، وہ کم از کم اس وجہ سے اسے اپنے اپارٹمنٹ ہرگز نہیں لے کر گیا تھا۔ اس پوری شام وہ اس کے ساتھ رہی تھی اور اس پوری شام اس نے ایک بار بھی اس کا ہاتھ تک پکڑا نہیں تھا، ریسٹورنٹ میں اس کے برابر والی کرسی پر بیٹھنے کے بجائے وہ اس کے سامنے والی کرسی پر بیٹھا تھا، وہ آج تک جب بھی کبھی اس کے برابر بیٹھا ہمیشہ اپنے اور اس کے بیچ مناسب قسم کا فاصلہ رکھ کر بیٹھتا تھا اور اسے اس کی اتنی احتیاط پسندی کے باوجود بھی ایسا لگا کہ وہ اس وجہ سے اسے اپنے اپارٹمنٹ لے کر گیا ہے؟

وہ بہت بے چین تھی۔ صبح تک یقیناً اس کا غصہ کم ہو چکا ہوگا۔ وہ اسے صبح فون کر کے سوری کہے گی۔ مگر صبح اسے فون کرنے پر اسے پتا چلا، وہ اس کی سوری کیا سنتا، وہ تو سرے سے اس کی کال ہی ریسیو نہیں کر رہا تھا۔

وہ اس پورے دن رات گئے تک وقتاً فوقتاً اس کے سیل اور اپارٹمنٹ کے نمبرز پر کال کرنے کی کوششیں کرتی رہی۔ کسی بھی جگہ اس کی کال ریسیو نہیں کی جا رہی تھی۔ اگلے چار دن بھی یہی تماشا ہوتا رہا تھا۔ مگر نہ وہ اس کی کال ریسیو کر رہا تھا اور نہ کیمپس میں کہیں نظر آ رہا تھا۔

وہ اپنے اپارٹمنٹ کے ان کوریڈورز، کلاس رومز اور لیبز کے روزانہ پابندی سے چکر لگا رہی تھی مگر سوائے مایوسی کے کچھ ہاتھ نہیں آ رہا تھا۔ پھر پانچویں روز جب وہ گزرے چار دنوں کی طرح اپنے ڈیپارٹمنٹ میں تلاش کرنے کی مہم پر نکلی ہوئی تھی تب بالآخر اسے اپنے دوستوں کے ساتھ کوریڈور میں Soil Mechanics کی لیب کے پاس کھڑا نظر آ گیا۔

اس نے اس موقع کو غنیمت جانا اور اس کے پاس چلی آئی۔ یہ اچھا ہوا تھا کہ وہ اسے دوستوں کے درمیان مل گیا تھا، دوستوں کے درمیان کم از کم وہ اس کی بات تو سنے گا اکیلا ملتا تو شاید اس کی بات سنے بغیر وہاں سے چلا جاتا، باتوں میں مشغول وہ سب لڑکے اسے دیکھ کر چپ ہو گئے تھے۔ وہ سب اسے سوالیہ نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ اس نے ان چاروں لڑکوں کو نظر انداز کر کے ان میں کھڑے پانچویں شخص کو مخاطب کیا۔

''مجھے تم سے بات کرنی ہے عباد۔'' اس نے قصداً یہ جملہ اس سے انگریزی میں کہا تھا۔ تا کہ اس کے دوست بھی سن سکیں کہ وہ کیا کہہ رہی ہے۔

عباد کے چہرے کے تاثرات بتا رہے تھے کہ اکیلا ملتا تو کبھی اس کی بات نہ سنتا مگر دوستوں کے بیچ اب وہ کوئی سین کری ایٹ نہیں کر سکتا تھا۔ وہ دوستوں سے معذرت کرتا اس کی طرف آ گیا۔ ان دونوں نے خاموشی سے چلنا شروع کر دیا تھا۔ نیچے اتر کر لان کے ایک لگ تھلگ سے گوشے میں وہ دونوں ایک دوسرے کے آمنے سامنے آ کر کھڑے ہو گئے تھے۔

''میں بہت بزی ہوں، تمہیں جو بات کرنا ہے جلدی کرو۔'' وہ اکھڑے لہجے میں بولا۔

''عباد! آئم سوری۔ تمہیں اس دن میری بات بری لگی تھی۔ میں تم سے۔''

اس نے بولنا شروع ہی کیا تھا کہ وہ اس کی بات کاٹ کر غصے سے بولا۔

''تمہیں مجھ سے سوری کہنے کی ضرورت نہیں ہے ہنیا! تم نے مجھے جیسا سمجھا، وہ مجھے بتا دیا۔ افسوس تم نے مجھے بالکل بھی نہیں سمجھا ہنیا۔''

اس کی طرف دیکھتے ہوئے وہ سنجیدگی سے ٹھہر ٹھہر کر بول رہا تھا۔

''تمہیں کیا لگتا ہے۔ میں تم سے کیوں ملتا ہوں؟ میں نے اس روز تمہیں اپنے ساتھ مووی دیکھنے اور ڈنر کی دعوت کیوں دی تھی؟ ہنیا سجاد! میری گرل فرینڈ نہیں تھی جس کے ساتھ میں وقتی افیئر چلا رہا تھا، جسے میں نے ڈیٹ پر بلایا تھا، اس کے ساتھ ایک شام بھرپور انداز میں گزار کر اس ڈیٹ کو پرفیکٹ اینڈ دینے کے لئے اسے اپنے اپارٹمنٹ لے گیا تھا۔ میں نے اس لڑکی کو اپنے ساتھ باہر چلنے کی دعوت دی تھی جس سے میں محبت کرتا ہوں، جس کے ساتھ میں اپنی پوری زندگی گزارنا چاہتا ہوں، جسے پرانی فلمیں، چاندنی راتیں، بارش اور آسمان پر چمکتے ستارے دیکھنا پسند ہے، اسے کسی مختلف اور بہت رومانٹک سے انداز ہی میں پرپوز کرنا چاہئے۔ میں اس موقع کو اس لڑکی کے لئے بہت یادگار اور رومانٹک بنانا چاہتا تھا۔ میں اس لڑکی کو اپنے اپارٹمنٹ اس مختلف اور رومانٹک انداز میں پرپوز کرنے لے کر گیا تھا، جس سے محبت کی جاتی ہے اس کی عزت تو محبت سے بھی بڑھ کر کی جاتی ہے۔ تمہیں میں ایسا نظر آیا تھا کہ تم سے محبت تو کر سکتا ہوں مگر تمہاری عزت نہیں کر سکتا؟''

جو بات وہ اس روز ریسٹورنٹ میں جب وہ پہلی بار ساتھ بیٹھے کافی پی رہے تھے، باوجود کوشش کے اس سے نہیں کہہ پایا تھا، اس وقت غصے کے عالم میں با آسانی کہہ گیا تھا۔ وہ اس سے محبت کا اقرار کر رہا تھا، مگر غصے اور رنج کے ملے جلے انداز میں۔

''تم میری بہت ساری گرل فرینڈز میں سے ایک گرل فرینڈ نہیں ہو ہنیا! میں نے کبھی کسی لڑکی سے دوستی نہیں کی، میں نے کبھی کسی لڑکی کو اپنے ساتھ کہیں باہر چلنے کی دعوت نہیں دی، میں کسی لڑکی کو اپنے اپارٹمنٹ لے کر نہیں گیا، میں نے کبھی کسی لڑکی سے محبت کا اظہار نہیں کیا، میں نے کبھی کسی لڑکی کو پرپوز نہیں کیا، میں نے کبھی کسی لڑکی کو پرپوز کرنے کے لئے چاندنی رات کا انتظار نہیں کیا۔ اس روز فل مون تھا تمہیں یاد ہے؟ میں نے تمہارے لئے اپنے اپارٹمنٹ کی بالکونی کو ڈھیر سارے پھولوں سے سجایا تھا، وہاں کیک تھا، کینڈلز تھیں اور بہت سارے پھول تھے۔ میں تمہیں ان پھولوں کے درمیان اس چاندنی رات میں پرپوز کرنا چاہتا تھا۔''

اب اس کی آواز میں غصہ نہیں صرف رنج اور افسوس تھا۔ وہ یک ٹک اس کی طرف دیکھتی خاموشی سے اس کی بات سن رہی تھی۔

''مجھے وہ لڑکی جو ڈاکٹر گراہم کے لیکچر میں بوکھلائی میرے برابر میں آ کر بیٹھی تھی، وہ لڑکی اس لمحہ میرے دل میں اتر گئی تھی۔ میرے دل نے اس لمحے کہا تھا کہ یہی ہے وہ جس کے ساتھ میں اپنی پوری زندگی گزارنا چاہتا ہوں۔ حالانکہ اس وقت تو مجھے تمہارے بارے میں کچھ بھی نہیں پتہ تھا۔ ہمارے بیچ کچھ ہے جو بہت خاص ہے۔ کیا تمہیں کبھی ایسا نہیں لگا ہنیا؟ میں نے تمہاری آنکھوں میں اپنے لئے ایک خاص چمک، ایک خاص تاثر ہمیشہ دیکھا ہے۔ میں تمہارے لئے جیسا محسوس کرتا ہوں۔ تم بھی میرے لئے وہی محسوس کرتی ہو۔

میں نے ساری زندگی کبھی کسی کے لئے اس طرح کی فیلنگز اپنے دل میں پیدا ہوتی نہیں پائیں جیسے تمہارے لئے۔ اس روز جب میری آنکھوں کے سامنے تمہارا ایکسیڈنٹ ہوتے ہوتے بچا، میں پورا کا پورا کانپ گیا تھا۔ میں نے اللہ سے اس لمحہ دعا کی تھی ''میں اس لڑکی کو کھونا نہیں چاہتا، اسے کبھی مجھ سے جدا مت کرنا اللہ۔'' تمہارا امریکن کلچر اسے جو نام دیتا ہے دے لو۔ مگر میں تمہیں یہ بتا دوں کہ کسی کے لئے ایسی فیلنگز انسان کے دل میں زندگی میں صرف ایک بار پیدا ہوتی ہیں۔ Once in a life time اس لئے کہ محبت زندگی میں صرف ایک بار ہوتی ہے اور صرف کسی ایک ہی سے ہوتی ہے۔''

وہ اپنی بات مکمل کر کے وہاں رکا نہیں تھا۔ وہ اس کی باتوں کے حصار میں وہاں چپ چاپ تنہا کھڑی تھی۔



صبح کے دس بج رہے تھے جب اس نے عباد عذیر کے اپارٹمنٹ کے دروازے پر بیل کی۔ کل وہ اپنے دل کی سب باتیں بول کر اس کے پاس سے چلا گیا تب وہ اس کے پیچھے نہیں گئی تھی۔ اس نے اسے فون کرنے کی کوشش بھی نہیں کی تھی۔ وہ اسے کسی خاص اور رومینٹک انداز میں پرپوز کرنے اپنے اپارٹمنٹ لے کر گیا تھا اور اس نے اپنی غلط باتوں سے اسے ہرٹ کیا تھا۔ اب اپنی باتوں کا ازالہ وہ اس کے اپارٹمنٹ جا کر ہی کرنا چاہتی تھی۔

''میں اس لڑکی کو کھونا نہیں چاہتا، اسے کبھی مجھ سے جدا مت کرنا اللہ۔''

بہت سادہ سے اس کے یہ لفظ جن میں محبت کی شدتیں بہت تھیں اس کے دل سے نکل نہیں رہے تھے۔ اس سے اس طرح بھی محبت کی جا سکتی ہے، اس میں ایسا تو کچھ خاص نہیں کہ کوئی اس سے ایسی محبت کرے۔

چھٹی کے دن شاید وہ دیر تک سویا کرتا تھا، تب ہی تو اس کی پہلی بیل پر تو دروازہ کھلا ہی نہیں تھا۔ وہ ایک، ایک، دو دو سیکنڈ کے وقفے سے بیل بجا رہی تھی۔ چوتھی بیل پر اس نے دروازہ کھولا تھا۔ وہ بستر سے نکل کر سیدھا دروازے پر آیا تھا۔ اس نے جینز کے اوپر شرٹ نہیں پہنی ہوئی تھی۔ اسے دیکھ کر اس کی نیند سے بند ہوتی آنکھیں فوراً ہی پوری کی پوری کھل گئیں۔ ''تم؟'' وہ یکدم ہی دروازہ کھلا چھوڑ کر سامنے آتے کمرے میں چلا گیا۔ اس نے دروازے سے اندر قدم رکھ دیا، مگر کھڑی ہوئی وہیں تھی۔ وہ شرٹ پہن کر اس کے اوپری بٹن بند کرتا کمرے سے باہر نکلا۔

''اندر آ جاؤ۔'' اس نے سنجیدگی سے اسے مخاطب کیا۔ وہ اسے اپنے لاؤنج میں روم میں لے آیا تھا۔

''بیٹھو۔'' وہ صوفے پر بیٹھ گئی تب وہ وہاں سے دوبارہ اندر چلا گیا۔ اس بار وہ دو، تین منٹ بعد واپس آیا تھا تو لیے سے منہ پونچھتا ہوا۔

''ناشتہ کرو گی؟'' وہ حد درجہ سنجیدہ اس کی میزبانی کر رہا تھا۔ اس کے جواب کا انتظار کیے بغیر وہ کچن میں چلا گیا۔ وہ اٹھ کر اس کے پیچھے کچن میں آ گئی۔ وہ فریج میں سے انڈے نکال رہا تھا۔

''تم مجھ سے یہ نہیں پوچھو گے کہ میں کیوں آئی ہوں؟''

''کیوں؟''

''دیکھو، میں پہلے ہی بہت شرمندہ ہوں۔ تم سے سوری کہہ رہی ہوں۔ اب کیا میں ہاتھ جوڑ کر معافی مانگوں؟'' عباد نے گردن گھما کر اسے دیکھا۔

''میں ناراض نہیں ہوں بنیا۔''

''ناراض نہیں ہو تو پھر یہ اچھا خاصا خوبصورت چہرہ بلاوجہ پھولا ہوا ہے؟''

وہ بے ساختہ مسکرایا تھا۔

''تھینک گاڈ۔ میں تمہاری اس ڈمپل والی مسکراہٹ کو دیکھنے کے لیے ترس گئی تھی۔''

اس کی مسکراہٹ مزید گہری ہو گئی تھی۔

''عباد......! نہیں عابی......! تمہارے قریبی دوست تمہیں عابی کہتے ہیں۔ دیکھو عابی! کیا ہم پھر سے اسٹارٹ نہیں کر سکتے۔ فرض کر لو کہ

پچھلا سنڈے ہماری لائف میں آیا ہی نہیں تھا۔ آج اس سنڈے کو تم مجھے پرپوز کرنے والے ہو۔''

وہ سنجیدگی سے اسے منا رہی تھی مگر وہ قہقہہ لگا کر ہنس پڑا تھا۔

''کیا چیز ہو تم ہنیا سجاد؟''

''دیکھ لو...... چاہو تو مجھے بے شرم بھی کہہ سکتے ہو کہ خود چل کر تمہارے گھر آئی ہوں کہ اینگری ینگ مین آیئے۔ مجھے پرپوز کیجئے۔ اب اس سے زیادہ اور کیا کروں۔''

''مگر یہ چاندنی رات نہیں ہے۔'' وہ اب جیسے صرف اسے زچ کرنے کے لئے یہ بات کہہ رہا تھا، ورنہ اس کی مسکراہٹ اور آنکھوں کی چمک پوری طرح لوٹ آئی تھی۔

''کوئی بات نہیں عابی! میں چاندنی رات، پھولوں، کیک اور کینڈلز کے بغیر کام چلا لوں گی۔ تم جس طرح بھی کہو گے، مجھے رومانٹک لگے گا۔''

''اس طرح بے قراری اور بے صبری سے کبھی کسی لڑکی نے خود کو پرپوز نہیں کروایا ہوگا۔'' اس نے جیسے مصنوعی سے انداز میں اسے شرم دلانے کی کوشش کی۔

''اس لئے کہ ان کا واسطہ تمہارے جیسے مغرور بندے سے نہیں پڑتا ہوگا۔ اتنا منائے چلی جا رہی ہوں، خدا کے لئے اب تو مان جاؤ۔''

اس نے خاموشی سے ایک پل کے لئے کچھ سوچا پھر اس سے بولا۔

''کہیں باہر چلیں؟''

''کہاں؟''

''اوں...... سینٹرل پارک۔ کچھ کھانے پینے کا سامان لے لیتے ہیں، وہاں ایک بوٹ لے لیں گے، پکنک ہو جائے گی۔'' اس نے سوچتے ہوئے جگہ بتائی۔

''اور تم مجھے پرپوز کب کرو گے؟'' وہ ہنستے ہوئے اس سے پوچھ رہی تھی۔

''نہیں کروں گا۔''

''دیکھو۔ آج تک مجھے کبھی کسی نے پرپوز نہیں کیا ہے، میں بہت ایکسائٹڈ ہو رہی ہوں۔''

وہ اس کی بات کا جواب دیئے بغیر انڈے واپس فریج میں رکھنے لگا۔

''تم بیٹھو میں پانچ منٹ میں شاور لے کر آتا ہوں۔'' وہ دونوں کچن سے باہر نکل آئے تھے۔

''شیو بھی کر لینا۔ جو بندہ ہنیا سجاد کو پرپوز کرنے جا رہا ہو، ایٹ لسٹ اس نے شیو تو کر رکھا ہو۔''

وہ اسے حکم دیتی واپس لاؤنج میں آ گئی تھی۔

''شیو بھی کرنا پڑے گا؟'' اس نے آلکسی سے پوچھا۔

''بالکل......بغیر شیو کیے پرپوز کیا تو میں تمہارا پرپوزل اسی وقت ریجیکٹ کر دوں گی۔ جو بندہ ہنیا سجاد کو اچھے حلیئے میں پرپوز نہیں کر سکتا، اس کا پرپوزل تو فوراً ریجیکٹ کر دینا چاہئے۔'' وہ شان بے نیازی سے بولی۔

''پھر مجھے تھوڑی دیر لگے گی۔''

''کوئی بات نہیں۔ میں انتظار کرلوں گی۔''

وہ لاؤنج میں صوفے پر بیٹھ گئی تھی۔ وہ اپنے کمرے میں چلا گیا اور ایک منٹ بعد ہی واپس بھی آ گیا۔

''جب تک میں آپ کے شایان شان تیار ہو کر آ رہا ہوں آپ یہ دیکھ لیجئے۔'' اس نے ڈی وی ڈی پلیئر میں ایک ڈی وی ڈی لگا دی۔

''ابھی تین مہینے پہلے میں پاکستان گیا تھا تب میں نے یہ مووی بنائی تھی۔''

وہ اس کے گھر کی مووی تھی۔ اس کے مما، پاپا کی مووی تھی۔ کہیں کہیں ان دونوں کے ساتھ وہ خود بھی تھا۔ اس کے گھر کا کچن، لان، کمرے عباد کا بیڈروم، اس کے مما پاپا کا بیڈروم، اس کے پاپا کی سٹڈی، ٹی وی لاؤنج، کار پورچ مختلف جگہوں پر اور مختلف دنوں اور اوقات میں اس نے یہ مووی بنائی تھی۔ کیونکہ اس کے اور اس کے مما، پاپا کے لباس تبدیل ہوتے نظر آ رہے تھے۔ وہ اسے مووی دیکھتا چھوڑ کر دوبارہ اپنے کمرے میں چلا گیا تھا۔ وہ واقعی اپنے مما، پاپا کا لاڈلا بیٹا تھا، اس کی اپنے مما، پاپا کے ساتھ بہت زیادہ اٹیچ منٹ تھی۔

ایک جگہ اپنی مما کے ہاتھ سے کھانا کھاتا وہ بالکل چھوٹا سا بچہ لگ رہا تھا تو دوسری جگہ اپنے پاپا کو کمپیوٹر میں کچھ سمجھاتا بڑا ذمہ دار اور سمجھ دار بیٹا۔ وہ کچھ ہی دیر میں تیار ہو کر آ گیا۔ تازہ تازہ شیو کیے، آفٹر شیو اور کولون کی خوشبوؤں میں مہکتا، بال سلیقے سے جمائے، جینز اور سوٹ شرٹ میں ہی مگر بہت اچھا لگ رہا تھا۔

''اب ٹھیک ہے میڈم؟''

''ہاں اب بہتر ہے۔'' اس نے مسکراہٹ دباتے جواب دیا۔ وہ دونوں باہر نکلنے لگے تب اس نے اس سے گٹار لینے کے لئے کہا۔

''گٹار؟ کیا تم یہ چاہتی ہو میں تمہیں گا کر پرپوز کروں؟''

''ہاں...... گا کر کرو گے تو شاید میں تمہارا پرپوزل قبول کر ہی لوں۔''

''کر ہی لوں کے الفاظ پر اس نے اسے گھورا تھا، مگر وہ اندر سے اپنا گٹار نکال کر لے آیا تھا۔

وہ دونوں کیب میں سینٹرل پارک جا رہے تھے۔ راستے میں کیب رکوا کر عباد ایک سپر اسٹور میں چلا گیا تو۔ کچھ ہی دیر بعد وہ وہاں سے واپس آیا تو اس کے ہاتھ میں ایک بڑا سا کاغذ کا شاپنگ بیگ تھا۔ وہ کیب میں اس کے برابر واپس بیٹھا تو اس نے شاپر کے اندر جھانکا۔ اندازہ تو تھا ہی کہ اس میں ان کی پکنک کا کھانے پینے کا سامان ہے۔ اس میں بریڈ تھی، سلائسز والی چیز کا ایک پیکٹ تھا، گرین اولیوز کی بوتل تھی۔ یعنی پنیر اور زیتون والے سینڈوچز وہیں تیار کر کے وہیں کھائے جائیں گے۔ اس کے علاوہ کینو اور سیب تھے اور کئی طرح کے جوس اور کوک اور اسپرائٹ وغیرہ کے کافی سارے کین تھے۔

سینٹرل پارک سینٹرل مین ہٹن میں 843 ایکڑ رقبے پر محیط ایک بہت بڑا اور بہت خوبصورت پارک تھا۔ یہ بلاشبہ امریکہ کا سب سے مشہور اور سب سے زیادہ وزٹ کیا جانے والا پارک تھا۔ بلندوبالا، اونچی اونچی عمارتوں میں گھرے نیویارک شہر کے وسط میں یہ پارک گو کہ بالکل قدرتی نظر آتا تھا مگر لطف کی بات یہ تھی کہ تقریباً یہ سارا کا سارا پارک لینڈ اسکیپ تھا۔ چاہے وہ اس کے اندر موجود گارڈن ہوں، جنگلات، جھیلیں، تالاب سب کچھ لینڈ اسکیپ تھا، مگر یہ سب چیزیں تیار اس مہارت اور خوبصورتی سے کی گئی تھیں کہ ان پر سو فیصد قدرتی ہونے کا گمان ہوتا تھا۔

سینٹرل پارک کے اندر بالکل قدرتی لگتے بے شمار تالاب اور جھیلیں تھیں، بڑے بڑے سرسبز گارڈنز، لانز، جنگل، ٹینس کورٹ اور طویل واکنگ اور جاگنگ ٹریک، ہائیکنگ کی قدرتی نظر آتی سرسبز اونچائیاں، بہت سارے ریسٹورنٹس، اس پارک میں ہر عمر سے تعلق رکھنے والوں کی دلچسپی کے لئے بہت کچھ تھا۔ دوسرے شہروں اور ملکوں سے آنے والے امپائر اسٹیٹ بلڈنگ، یونائیٹڈ نیشنز اور مجسمہ آزادی کے بعد سب سے پہلے سینٹرل پارک ہی دیکھنا چاہا کرتے تھے کہ آخر وہ جگہ کیسی ہے جسے انسانی ہاتھوں نے اس مہارت سے تخلیق کیا ہے کہ اس پر اصل کا گمان ہوتا ہے۔

وہ دونوں سینٹرل پارک آ گئے تھے۔ ان لوگوں کا چونکہ بوٹنگ کا ارادہ تھا سو وہ سینٹرل پارک کے بوٹ ہاؤس پر آ گئے تھے۔ یہ بوٹ ہاؤس جھیل کے ساتھ ہی واقع تھا۔ یہاں بوٹ ہاؤس ریسٹورنٹ بھی تھا جہاں بیٹھ کر کھاتے پیتے جھیل اور اس کی خوبصورتی سے محظوظ ہوا جا سکتا تھا اور یہاں پر سے لوگ پورے دن کے لئے مختلف طرح کی بوٹس اور سائیکلز کرائے پر حاصل کیا کرتے تھے۔ انہوں نے چپوؤں والی ایک چھوٹی کشتی کرائے پر لے لی تھی۔ 22 ایکڑ رقبے پر محیط یہ جھیل بے پناہ خوبصورت تھی۔ گہرے نیلگوں پانیوں کے اردگرد ہریالی، سبزہ اور گہرا سکوت۔

وہ دونوں کشتی میں بیٹھے جھیل کے نیلگوں پانیوں سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔ جھیل کے اوپر اڑتے آبی پرندے، بہت دور نظر آتی سفید سفید بطخیں اور اردگرد بکھرا سبزہ جھیل کو جادوئی اور طلسماتی حسن عطا کر رہے تھے۔ عباد چپوؤں کی مدد سے کشتی چلا رہا تھا اور وہ اس کے سامنے بیٹھی تھی۔ جھیل کا سفر طے کرتے وہ دونوں کافی دور نکل آئے تھے۔ ناشتہ چونکہ دونوں ہی نے نہیں کیا تھا، اس لئے پہلے کھانے پینے ہی کا سلسلہ ہوا تھا۔

اس نے پنیر اور زیتون کا ایک سینڈوچ بنا کر پہلے عباد کو دیا تھا اور پھر اپنے لئے بھی سینڈوچ بنا کر کھانے لگی تھی۔ سینڈوچ کے بعد کینو اور سیب کھائے گئے تھے، اسپرائٹ اور کوک کے کین کھول کر سوفٹ ڈرنک سے لطف اندوز ہوا گیا تھا۔

''میں سینٹرل پارک اپنے بچپن سے لے کر اب تک اتنی مرتبہ آئی ہوں۔ یہاں فیملی کے ساتھ بھی اور دوستوں کے ساتھ میں نے بے شمار یادگار پکنک منائی ہیں، مگر جتنا انجوائے میں آج کر رہی ہوں، آج تک کبھی نہیں کیا۔'' اس نے اپنے دل کی بات سچائی سے عباد کو بتائی۔

''اس لیے کہ اس وقت تم اس کے ساتھ ہو، جس کے لیے تم بنائی گئی ہو۔ تم میرے ساتھ ہوتی ہو تو تمہیں اپنے مکمل ہونے کا احساس نہیں ہوتا؟ میں تمہارے ساتھ ہوتا ہوں تو ایسا لگتا ہے جیسے میری زندگی ہر طرح سے مکمل ہے، پرفیکٹ ہے۔ جیسے اب میری ذات میں کسی چیز کی کمی نہیں رہی۔'' وہ آہستگی اور نرمی سے بولا۔

''ایک بات بتاؤ عابی!'' وہ اس کے عابی کہنے پر مسکرایا تھا۔

''میں تمہیں دو، ڈھائی مہینے پہلے تک سرے سے جانتی بھی نہیں تھی اور اس وقت تمہارے ساتھ ذرا بھی اجنبیت محسوس نہیں ہو رہی۔ ایسا

لگ رہا ہے جیسے میں تمہیں ہمیشہ سے جانتی ہوں۔ میں اتنی جلدی کبھی کسی سے کلوز نہیں ہوتی۔ میرے تو قریبی دوست بھی بہت کم اور سلیکٹڈ قسم کے ہیں۔ پھر تم سے میں کیسے؟ مجھے خود پر حیرت ہو رہی ہے۔ اتنی جلدی بے تکلف ہونا یہ میری نیچر نہیں ہے۔'' وہ اس کے الجھن لیے سوال پر مسکرایا۔

''میرا خیال ہے، اس کو محبت کہا جاتا ہے۔ کوئی ایسا ہوتا ہے جس کے ساتھ آپ پوری زندگی گزار دیتے ہیں اور آپ کا اس کے ساتھ دل کا رشتہ نہیں جڑتا اور کوئی پہلی نظر میں دل میں اتر جاتا ہے، بہت اپنا اور بہت خاص بن جاتا ہے، اس لیے کہ وہ آپ کے لیے بنایا گیا ہوتا ہے، وہ صرف اور صرف آپ کے لیے ہوتا ہے۔ جیسے کہ ہنیا سجاد صرف میرے لیے بنائی گئی ہے۔

''اگر مجھے انجینئر کے بجائے وکیل ہونا چاہیے تھا تو تمہیں بھی انجینئر کے بجائے شاعر ہونا چاہیے تھا عباد عذیر!''

شرارتی سے انداز میں کہتی وہ کھلکھلا کر ہنسی تھی۔ وہ اس کے جذبوں کے واضح اظہار سے بری طرح متاثر ہوئی تھی۔ وہ اتنے جذب اور اتنی سچائی سے اس سے محبت کا اقرار کر رہا تھا کہ وہ اس کے لفظوں کے حصار سے اب عمر بھر باہر نہیں نکل سکتی تھی۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ روز ازل سے اس کا تھا اور ابد تک اسی کا رہے گا۔ وہ ہوا سے بکھرتے اس کے براؤن بالوں کو دیکھ رہی تھی، اس کے بائیں گال پر موجود ڈمپل کو دیکھ رہی تھی۔

''مما بھی یہی کہتی ہیں کہ میں بہت ہینڈسم اور گڈ لکنگ ہوں۔'' اس نے اس کی نظروں کی چوری پکڑی تھی۔ وہ متبسم سے انداز میں اسے چھیڑ رہا تھا۔

''بس ٹھیک ہو۔ ویسے تم نے ابھی تک مجھے پرپوز نہیں کیا ہے۔''

''اوہ، ہاں۔'' اس کے کہنے پر اسے وہ بھولی ہوئی اہم ترین بات یاد آئی تھی۔ چپو اس کے ہاتھ میں پکڑا تا، سینے پر ہاتھ رکھ کر اس کی طرف مؤدبانہ سے انداز میں قدرے جھکا۔

''مس ہنیا سجاد میں عباد عذیر عمر ساڑھے 24 سال تعلیم بی ای سول اور عنقریب ایم ایس اسٹرکچرل انجینئرنگ، آپ کو پرپوز کرنا چاہتا ہوں۔ میں ایک اچھی فیملی کا شریف لڑکا ہوں۔ بری عادات اور مشاغل الحمدللہ کوئی نہیں ہیں۔ میرا اکیڈمک ریکارڈ شاندار ہے اور اپنے پاپا کی فرم میں اور یہاں Zeal انجینئرنگ فرم میں جن پروجیکٹس میں، میں شامل ہو رہا ہوں، ان میں میری کارکردگی دیکھ کر آپ اندازہ لگا سکتی ہیں کہ بحیثیت ایک انجینئر میرا فیوچر بہت برائٹ ہے۔ کیا آپ مجھ سے شادی کریں گی؟''

اس کا ہنستے ہنستے برا حال تھا، جبکہ وہ مسکراہٹ لبوں پر روکے بڑی سنجیدگی سے ہنوز اس کے آگے جھکا ہوا اس کے جواب کا انتظار کر رہا تھا۔

ہنستے ہنستے ہی اس نے سر اقرار میں ہلایا تھا۔ وہ اب اپنی جیب سے کچھ نکال رہا تھا۔ وہ دلچسپی سے اسے دیکھ رہی تھی۔

وہ ڈارک بلیو کلر کا ایک چھوٹا سا جیولری کیس تھا۔ اس نے اسے کھول کر اس میں سے ایک بریسلٹ باہر نکالا۔

''آفیشلی تو ہمارا رشتہ تب ہی طے ہوگا جب مما، پاپا تمہاری مما جانی سے ہمارے رشتے کی بات کریں گے۔ انگیج منٹ رنگ بھی میں تمہیں تب ہی پہناؤں گا، لہٰذا آج رنگ نہیں دے رہا۔ لیکن ایسا سوکھا سوکھا پرپوز کرنا بھی اچھا نہیں لگتا، اس لئے تمہارے لئے یہ بریسلٹ لایا ہوں۔''

یہ بریسلٹ بھی یقیناً وہ اسے پچھلے سنڈے کو دینا چاہتا ہوگا جب اسے اپنے اپارٹمنٹ لے کر گیا تھا۔ وہ بریسلٹ کا لاک کھول رہا تھا۔ اس

نے اپنا ہاتھ اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس نے اپنے ہاتھ سے بریسلٹ اسے پہنایا، پھر اس کا ہاتھ آگے پیچھے اور اپنے قریب کر کے غور سے دیکھا۔"اتنی بری چوائس بھی نہیں ہے میری۔"

"مجھے کہہ رہے ہو یا بریسلٹ کو؟"

وہ وائٹ گولڈ کا بہت نازک اور خوبصورت سا بریسلٹ تھا، یقیناً بہت قیمتی بھی تھا۔ اسے خریدنے میں عباد نے یقیناً کافی پیسے خرچ کئے تھے۔ مگر اسے اس سے وہ قیمتی تحفہ لینا ذرا بھی برا نہ لگا۔ برا کیا اسے وہ بریسلٹ لینا بہت اچھا لگا تھا۔ وہ اپنے ہاتھوں میں موجود اس بریسلٹ کو محبت سے دیکھ رہی تھی۔

"یہ مت سمجھنا کہ یہ میں نے اپنے پاپا کے پیسوں سے خریدا ہے۔"

"نہیں۔ میں یہ نہیں سمجھ رہی۔" وہ کھل کر مسکرائی۔ وہ بہت امیر باپ کا اکلوتا بیٹا ہے، اسے نیویارک میں عیش سے رہنا چاہئے، کوئی کام کاج کرنے کی بھلا اسے کیا ضرورت ہے، ایسا کوئی انداز اس نے عباد عذیر میں نہ دیکھا تھا۔ اسے اتنی محنت کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ اس کی ایک فون کال پر اس کے پاپا جتنا پیسہ وہ کہتا اسے بھجوا سکتے تھے مگر وہ پھر بھی ڈاکٹر اینڈریو کے ساتھ ان کی فرم میں دن رات لگ کر انتہائی جانفشانی سے کام کیا کرتا تھا۔ بے پناہ محنت کیا کرتا تھا مختلف پروجیکٹس میں ان کی معاونت کیا کرتا تھا اور اس کا صلہ اسے اپنی ذاتی بہترین کمائی کے طور پر ملا کرتا تھا۔

اس کا ہاتھ ابھی بھی عباد کے ہاتھ میں تھا۔ وہ بھی اس بریسلٹ کو دیکھ رہا تھا۔

"تم میرے ساتھ پاکستان میں رہ لوگی ناں ہنیا؟ بس یہ ایک Sacrifice (ایثار) ہے جو میں تم سے مانگ رہا ہوں، تم میری خاطر اپنا ملک چھوڑ دو۔ یہ کہہ رہا ہوں۔ اس کے علاوہ میں تم سے اور کچھ چھوڑنے کے لئے نہیں کہوں گا۔ مجھے پتہ ہے، تمہارے لئے یہ ایک بہت بڑا اور مشکل فیصلہ ہوگا۔ اپنا ملک، اپنا شہر، اپنا رہن سہن کسی کے لئے چھوڑ دینا آسان نہیں ہوتا۔ لیکن مجھے پاکستان واپس جانا ہے ہنیا! میرا ماسٹرز جیسے ہی کمپلیٹ ہو گا، میں فوراً پاکستان چلا جاؤں گا۔ میں امریکہ میں نہیں رہوں گا مجھے ماسٹرز کرتے ہی واپس پاکستان چلے جانا ہے۔ وہاں میرے مما، پاپا میری راہ دیکھ رہے ہیں۔ میں پاکستان شاید چھوڑ بھی سکتا ہوں مگر میں اپنے مما، پاپا کے بغیر نہیں رہ سکتا۔"

وہ یکدم ہی بے حد سنجیدگی سے اس سے مخاطب ہوا تھا۔ وہ کچھ ٹینشن اور خوف کی نگاہوں سے اسے دیکھ رہا تھا جیسے یہ سوچ رہا ہو کہ اگر ہنیا نے اپنا ملک چھوڑنے سے انکار کر دیا تو وہ کیا کرے گا۔

"تمہیں ان کے بغیر رہنا بھی نہیں چاہئے۔ تم ان کے اکلوتے بیٹے ہو، انہیں تمہاری بہت ضرورت ہوگی۔ اور رہا سوال میرا تو میں تمہارے ساتھ صرف پاکستان کیا دنیا کے کسی بھی ملک اور کسی بھی شہر میں جا کر رہ سکتی ہوں۔"

جب عباد نے یہ سوال کیا تو خود بخود ہی اس کے لبوں سے یہ جواب نکلا۔ وہ اپنے جواب پر دم بخود رہ گئی تھی۔ وہ اتنی آسانی سے اپنا ملک چھوڑنے اور کہیں اور زندگی گزارنے پر آمادہ تھی؟ اور کہیں اور بھی وہ پاکستان جس سے اسے رتی برابر بھی دلچسپی نہ تھی؟ جس کے متعلق وہ قطعاً کوئی اچھی آراء نہیں رکھتی تھی؟ اس نے اپنے دل کو ٹٹولا۔

وہ نہ دم بخود تھا نہ حیران ۔ وہ بے تحاشا خوش تھا۔ وہ کہہ رہا تھا کہ عباد عذیرا اگر ساتھ ہو تو وہ کسی ویران، بنجر اور بے آب و گیا۔ ریگستان میں بھی زندگی گزار سکتی ہے۔ عباد طمانیت اور سرشاری سے بھرپور انداز میں یکدم مسکرایا تھا۔

''ہم ہر سال چھٹیوں میں نیویارک آیا کریں گے، میں تم سے وعدہ کر رہا ہوں۔'' وہ اس کے ہاتھ کے اوپر اپنے ہاتھ کی گرفت مضبوط کر کے اسے اپنے وعدوں کی سچائی کا یقین دلا رہا تھا۔

''میں تمہاری مما جانی سے ملنا چاہتا ہوں ہنیا۔''

''میں مما جانی سے بات کر کے تمہیں بتا دوں گی۔'' وہ دونوں سہ پہر کے ساڑھے تین بجے تک بوٹنگ کرتے رہے تھے۔

یہ اس کی زندگی کے وہ کامل ترین خوشیوں بھرے لمحات تھے جن کے لئے اس کا دل چاہ رہا تھا کہ یہ کبھی ختم نہ ہوں۔

''ایک بات کہوں عباد...... یہ پانی کا سفر، یہ کھلا آسمان اور یہ چمکتی ہوئی دھوپ چاندنی رات سے زیادہ جادوئی اور رومانٹک ہے۔ میں آج کے اس دن کو اپنی ساری زندگی یاد رکھوں گی۔''

بوٹنگ کے اختتام پر جب وہ دونوں کشتی سے اتر رہے تھے تب اس نے عباد سے کہا تھا۔ کشتی بوٹ ہاؤس پر لوٹا کر وہ دونوں بوٹ ہاؤس ریسٹورنٹ میں آ گئے تھے۔ ریسٹورنٹ کے اندر بیٹھنے کے بجائے انہوں نے اس کے آؤٹ سائیڈ ٹیرس پر بیٹھنا پسند کیا تھا کہ یہاں سے جھیل کا منظر دیکھنا زیادہ دلکش اور سحر انگیز تھا۔ انہوں نے بالکل کنارے والی میز منتخب کی تھی تاکہ پانی کے زیادہ سے زیادہ نزدیک بیٹھ سکیں۔ سی فوڈ سے لطف اندوز ہوتے اب وہ جھیل میں بوٹنگ کرتے لوگوں کو دیکھ رہے تھے۔ نظروں کے سامنے حدِ نگاہ تک پھیلا پانی، سبزہ اس خوبصورت منظر میں بیٹھ کر تو کھانا کئی گنا زیادہ مزے دار لگ رہا تھا۔ کھانے کے بعد جب وہ ریسٹورنٹ سے نکل آئے تب اس کی فرمائش پر ایک طرف گارڈن میں گھاس پر بیٹھ کر عباد نے اسے گٹار پر چند دھنیں سنائی تھیں۔ وہ گٹار واقعی اچھا بجا رہا تھا۔ اس نے تالیاں بجا کر اور خوب دل کھول کر اسے داد دی تھی۔

شام پانچ بجے وہ دونوں واپسی کے لئے اٹھ گئے تھے۔ اب یہاں سے عباد کو اپنے گھر کی راہ لینی چاہیے تھی اور اسے اپنے۔ مگر وہ کیب میں پہلے اسے اس کے گھر چھوڑنے جا رہا تھا۔ اسے ہنسی بھی آ رہی تھی اور اچھا بھی لگ رہا تھا۔ وہ نیویارک میں پیدا ہوئی، پلی بڑھی اور وہ اسے یوں چھوڑنے جا رہا تھا جیسے وہ اپنے ہی شہر کے راستوں اور لوگوں سے انجان کوئی ڈرپوک سی لڑکی ہے۔ وہ کہہ رہا تھا اس کے پاکستان میں ایسا ہی ہوتا ہے، وہاں مرد اپنے سے وابستہ خواتین کی یونہی پروا کرتے ہیں، یونہی ان کا خیال رکھتے ہیں۔ اس کے لئے یہ بڑا نیا اور انوکھا تجربہ تھا۔

☆

''مما جانی نے تمہیں کل رات کھانے پر بلایا ہے۔''

اس نے اگلے ہی روز عباد کو فون کر کے کہا تھا۔ وہ مما جانی سے کوئی بات نہیں چھپاتی تھی، اس نے کل شام گھر واپس آتے ہی انہیں عباد کے پرپوز کرنے سے لے کر باقی بھی ہر بات بتا دی تھی۔ اس کے سب بہن بھائیوں نے اپنی پسند سے شادیاں کی تھیں۔ جنید کی بیوی، اس کی بڑی بھابی ترکی کی تھیں اور خالصتاً جنید کی اپنی پسند تھیں، جبکہ معاذ نے ایک خالص امریکن اور عیسائی لڑکی سے شادی کی تھی، جو اس سے شادی کے لئے مسلمان

ہوئی تھی، یمینہ کے شوہر خالد گو آباؤ اجداد کے لحاظ سے تعلق تو پاکستان سے رکھتے تھے مگر یمینہ اور ان کی شادی بھی سو فیصد پسند کی شادی تھی۔ یمینہ نے ان سے شادی کا فیصلہ کر لینے کے بعد والدین اور دادی کو اپنے فیصلے سے آگاہ کر دیا تھا۔

وہ اگر یمینہ کی طرح ماما جانی کو اپنی پسند اور فیصلہ سے آگاہ کر دیتی انہوں نے تب بھی اس کے فیصلے کو تسلیم کر لینا تھا مگر وہ چاہتی تھی کہ ماما جانی اس کی خاطر نہیں بلکہ اپنے دل کی خوشی اور رضامندی سے عباد کو قبول کریں۔

وہ دادی تھیں مگر انہوں نے اسے ماں بن کر پالا تھا۔ ان کا بہت حق تھا اس پر۔ وہ اپنی زندگی کے ہر فیصلے میں ان کی بھی خوشی اور رضامندی چاہتی تھی۔

عباد اس کی بات سنتے ہی کونشس سا ہو گیا تھا۔ یا تو خود فرمائش کی تھی ماما جانی سے ملنے کی یا اب نروس ہو رہا تھا۔

''سنو، وہ مجھے پسند کر لیں گی نا؟'' وہ فون پر گھڑی گھڑی اس سے یہی پوچھے جا رہا تھا۔

''کیا ہو گیا ہے عالی؟'' ایسے نروس ہو رہے ہو جیسے میں تمہیں ماما جانی سے نہیں بلکہ پتہ نہیں کس خطرناک شخصیت سے ملنے کیلئے کہہ رہی ہوں۔''

''یار! زندگی میں پہلی بار اس طرح کسی لڑکی کے گھر جا رہا ہوں اس کے گھر والوں کو خود کو دکھانے۔ وہ مجھے پسند کریں گے یا نہیں، اس بات کی ٹینشن تو ہوتی ہے ناں۔'' وہ اس کے شرم دلاتے جملوں کے جواب میں وضاحتی انداز میں بولا۔

☆

اگلے روز ماما جانی نے عباد کے لئے خاصا اہتمام کیا تھا۔ ہنیا ان سے ملوانے اس طرح پہلی بار کسی لڑکے کو گھر پر بلا رہی تھی، یہ خاصا اہم موقع تھا۔ ماما جانی نے ڈنر کے لئے کافی کچھ بنایا تھا۔ ہنیا نے بھی اس تیاری میں ان کا ساتھ دیا تھا۔ ماما جانی عباد کے لئے پاکستانی کھانے بنا رہی تھیں ان کا کہنا تھا کہ وہ اپنے ہاں کے کھانوں اور گھر کے ذائقے کو یقیناً یہاں پر بہت مس کرتا ہو گا۔ انہوں نے کھڑے مسالے کا قیمہ، آلو میتھی، گلاب جامن اور چپاتیاں جو روٹین میں ان کے گھر نہیں بنتی تھیں بنائیں، جبکہ ہنیا نے لزانیہ، رشین سلاد اور فرائیڈ رائس بنائے تھے۔ ماما جانی کا دعویٰ تھا کہ وہ ان بدیسی کھانوں کو ہاتھ بھی نہیں لگائے گا۔

ایک تو پڑھائی کی مصروفیت کے ساتھ کلنگ کا ٹائم ہی کم ملا کرتا تھا اور اگر ملتا بھی تو اسے بس اسی طرح کی ڈشز بنانی آتی تھیں اسے پاکستانی کھانے بنانے بالکل بھی نہیں آتے تھے۔

عباد وقت کی پابندی کے ساتھ ٹھیک آٹھ بجے ان کے گھر موجود تھا۔ اس نے عباد کے لئے جا کر دروازہ کھولا تو اس کی تیاری دیکھ کر پہلے حیران ہوئی، پھر بے ساختہ ہنسی۔ اس کے پاس سوٹ نما چیزیں بھی تھیں اور وہ انہیں بمعہ ٹائی کے پہنا بھی کرتا تھا، وہ اس کے بلیک ٹو پیس سوٹ اور موو شرٹ اور ٹائی کو حیرت اور دلچسپی سے دیکھ رہی تھی۔ بالوں کو بڑے قرینے اور زبردست سٹائل کے ساتھ جیل سے جمائے اور خوبصورت بلیک شوز پہنے وہ، وہ عباد لگ ہی نہیں رہا تھا جس کے لئے شیو بنانا بھی بڑا مشکل کام ہوا کرتا تھا۔ وہ واقعی بردکھوے کی پوری تیاری کر کے آیا تھا۔

''ٹھیک لگ رہا ہوں؟'' ٹائی کی ناٹ درست کرتے اس نے اس سے پوچھا۔ اس نے مسکراتے ہوئے سر اثبات میں ہلا دیا۔ اس کے ہاتھوں میں ایک خوبصورت سا بکے اور ایک فینسی شاپنگ بیگ تھا۔

وہ اسے اندر لے آئی اور ماما جانی اس سے آ کر ملیں تو اس نے وہ دونوں چیزیں انہیں سلام دعا کرتے ہوئے پیش کیں۔ ہنیا سے سنی بات اس نے یاد رکھی تھی، اس نے یہ یاد رکھا تھا کہ اس کی ماما جانی روایتی نانیوں، دادیوں سے مختلف ہیں اور انہیں نئی فلمیں اور نیا میوزک پسند ہے، سو وہ ان کے لئے موجودہ دور کے امریکن روک بینڈز کے کافی سارے البمز لایا تھا۔ ماما جانی کو وہ پہلی نظر میں پسند آ چکا تھا۔ وہ ان کے گفتگو کے انداز سے یہ بات بتا سکتی تھی۔

انہوں نے اس سے کھانا لگانے کے لئے کہا اور جتنی دیر میں اس نے کھانا لگایا۔ عباد عزیر کی اس کی دادی کے ساتھ بے تکلف دوستی ہو چکی تھی۔ ان دونوں کے قہقہوں کی آوازیں اسے ڈائننگ ٹیبل تک سنائی دے رہی تھیں۔

ماما جانی تو تھیں ہی دل سے جوان انہیں ینگ لوگوں کے ساتھ بیٹھنا، باتیں کرنا اچھا لگا کرتا تھا، رہا عباد تو وہ بھی خوش مزاج، زندہ دل اور جلدی گھل مل جانے والا تھا، سو اس کی ماما جانی کے ساتھ خوب مزے میں باتیں ہو رہی تھیں۔ کھانے کے وقت ماما جانی کی پیش گوئی کے عین مطابق اس نے اس کی بنائی کسی بدیسی ڈش کو ہاتھ تک نہیں لگایا تھا۔ وہ صرف چپاتیاں قیمہ اور آلو میتھی کھا رہا تھا۔

گھر کی روٹی دیکھ کر اس کی خوشی دیکھنے سے تعلق رکھتی تھی۔ وہ چپاتیوں کو بڑی عقیدت اور محبت سے کھا رہا تھا۔

''ترس گیا تھا میں تو گھر کی روٹی کے لئے۔ ماما جانی! اگر کبھی میرا دل چاہے تو کیا میں گھر کی روٹی کھانے آپ کے گھر آ سکتا ہوں؟''

انہیں ماما جانی کہہ کر خطاب کرنے سے تو وہ پہلے ہی ان کا دل جیت چکا تھا۔ وہ جب سے آیا تھا، انہیں آنٹی نہیں ماما جانی ہی کہہ رہا تھا، بالکل اسی کی طرح۔ اب جو اس نے گھر کی روٹی کے ہجر اور فراق کی داستان سنائی تو ماما جانی کا ممتا بھرا دل پردیس میں تنہا اس بچے کے لئے مزید گداز ہو گیا۔ ان کا بس نہیں چل رہا تھا وہ کہیں۔

''فکر کیوں کرتے ہو میرے لال! میں تمہیں روز چپاتیاں پکا کر بھیجا کروں گی۔''

ندیدوں کی طرح وہ پتہ نہیں کتنی ساری چپاتیاں کھا گیا تھا۔ ماما جانی کو وہ اتنا زیادہ پسند آ چکا تھا کہ انہوں نے اسے صرف کھانا کھلایا ہی نہیں بلکہ گھر لے جانے کے لئے ساتھ باندھ کر بھی دیا۔ انہوں نے باقی بچی تمام چپاتیاں، قیمے اور آلو میتھی کا سالن اور گلاب جامنیں سب کچھ اس کے لئے پیک کر دیا تھا۔

''جب گھر کے کھانوں کا دل چاہا کرے بے تکلف آ جایا کرو، یہ تمہارا ہی گھر ہے۔ بس فون پر بتا کر آنا۔ یہ ہنیا تو اسپگاٹی، پاستا اور چاولوں میں خوش رہتی ہے، خالی اپنے لئے کون جھنجھٹ کرے، اس لئے میرا دل چاہتا ہے تو اسٹور سے پکی پکائی روٹی لے آتی ہوں۔ مگر تم بتا کر آؤ گے تو تمہارے لئے گرم گرم چپاتیاں بنا کر رکھوں گی۔''

اسے نظر انداز کئے وہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ مگن رہے تھے۔ ان کی اس طرح گاڑھی چھنتے دیکھ کر اسے لگ رہا تھا ان دونوں کی

موجودگی میں وہ آئندہ بھی اسی طرح اگنور ہوا کرے گی۔

''میں پاس ہوگیا ناں؟'' گھر واپس جانے کے بعد عباد نے لیٹ نائٹ اسے فون کیا تھا۔

''اتنی چاپلوسی اور چمچہ گیری کے بعد تمہیں پاس ہونا ہی تھا''

''میں بلاوجہ اتنا ڈر رہا تھا۔ ماما جانی تو اس قدر سویٹ ہیں۔''

''انہوں نے چپاتیاں ساتھ باندھ کر دے دی ہیں۔ اس لئے وہ سویٹ لگ رہی ہیں۔''

''ناراض ہو؟ میں نے تمہارا لزانیہ نہیں کھایا اس لئے۔'' وہ اس کے چڑنے پر ہنسا۔

''ناراض نہیں ہوں لیکن فکر مند ضرور ہوں۔ یہ تو میری ماما جانی تھیں تو ٹھیک ہے۔ مگر تمہیں تو گھر کی پکی روٹیاں کھلا کر کوئی بھی تمہارا دل جیت سکتا ہے۔ میرا کیا ہوگا، کل کہیں سے کوئی سگھڑ بیگم اگر نکل آئیں جو چپاتیاں بہت عمدہ بناتی ہوں۔''

''تو میں ان سے کہوں گا۔ آپ اپنی چپاتیاں اپنے پاس سنبھال کر رکھیے میں اپنی ہنی کے لزانیہ، پاستا اور اسپگاٹی ہی میں خوش ہوں۔'' وہ بڑے انداز سے بولا۔

''ہنی؟'' اس نے تعجب سے اس لفظ کو دُہرایا۔ اسے سب ہنیا ہی کہتے تھے۔ اس کے ممی، پاپا جب زندہ تھے وہ یا ماما جانی ہی کبھی کبھار پیار میں اسے ہنی کہہ دیا کرتے تھے ورنہ اور کوئی نہیں۔

''ہاں ہنی۔ اگرچہ کہ باتیں تم اس وقت شہد جیسی میٹھی نہیں کر رہیں مگر ہنیا کو مختصر کرنا چاہوں تو ہنی ہی بنتا ہے۔''

وہ اس وقت بقول اس کے شہد جیسی میٹھی باتیں نہ کرتی اسی کے دائیں ہاتھ میں پہنائے بریسلٹ کو اپنے بائیں ہاتھ سے آہستہ آہستہ گھما رہی تھی، اس پر آہستگی سے انگلیاں پھیر رہی تھی۔ وہ اتنا نازک، اتنا ڈیلیکیٹ سا تھا کہ وہ اسے کچن کے یا اس طرح کے کسی کاموں کے دوران احتیاطاً پہنتی نہیں تھی۔ مگر جب ایسا کوئی کام نہ ہوتا تو پھر اسے پہنے رہتی تھی۔ اس بریسلٹ کی ہر دم اپنے قریب موجودگی اسے اچھی لگتی تھی۔

''مما، پاپا کا امریکہ آنے کا پروگرام بن رہا ہے۔ میں سوچ رہا ہوں بجائے فون پر انہیں تمہارے بارے میں بتانے کے، جب وہ یہاں آئیں گے تب ڈائریکٹ تمہیں ان سے ملوا دوں۔''

چپاتیوں کا ذکر ختم کر کے عباد نے یہ بات کہی تو وہ یک دم ہی کونشس سی ہوگئی۔

''ایسے میں فون پر انہیں بتاؤں گا تو کہیں گے تو وہ کچھ نہیں مگر دل میں پتا نہیں تمہارے متعلق کیا سوچیں گے۔ ہوسکتا ہے وہ تمہیں پاکستانی اوریجن رکھتی کوئی بہت ماڈرن اور آزاد خیال امریکن لڑکی سمجھیں۔ میں چاہتا ہوں ان کے اوپر تمہارا پہلا امپریشن ہی شاندار پڑے۔ تم سے انہیں پہلی بار ملواؤں گا نا تو انہیں بتاؤں گا بھی نہیں کہ اس لڑکی کو میں نے پسند کیا ہے، اس سے میں شادی کرنا چاہتا ہوں۔ یونہی ایک دوست کہہ کر تمہیں ان سے ملواؤں گا۔ مما، پاپا خود ہی سے سمجھ جائیں تو الگ بات ہے مگر میں انہیں شروع میں بتاؤں گا نہیں۔ اور مجھے یقین ہے وہ تمہیں پہلی ملاقات ہی میں دل و جان سے پسند کرنے لگیں گے۔''

''میں انہیں پسند آجاؤں گی ناں عابی؟ دیکھو، میں بہت زیادہ خوبصورت بھی نہیں ہوں۔''

جس بات پر وہ اس کا اتنا ریکارڈ لگا رہی تھی، اتنا مذاق اڑا رہی تھی اب خود کی باری آئی تھی تو وہی بات اس سے پوچھ رہی تھی۔"

"کس نے کہا، تم خوب صورت نہیں ہو؟ مجھ سے پوچھو، میں تمہیں بتاؤں کہ ہنیا سجاد اس دنیا کی سب سے حسین لڑکی ہے۔"

وہ اپنا بدلہ چکانے اور اسے زچ کرنے کے بجائے نرمی سے بولا۔

"تمہیں لگتی ہوں عابی! اس لئے تمہیں مجھ میں کوئی کمی نظر ہی نہیں آتی، مگر کیا میں انہیں اچھی لگ پاؤں گی؟"

"بالکل لگو گی۔ مما تو ہیں ہی ایسی کہ انہیں دنیا کی ہر لڑکی اچھی لگتی ہے، اپنی بیٹی جیسی لگتی ہے اور رہ گئے پاپا تو میری پیش گوئی ہے ہنیا کہ تمہاری پہلی ہی ملاقات میں دوستی ہو جائے گی۔ انہیں ذہین، پر اعتماد، اعلیٰ تعلیم یافتہ اور خود پر بھروسہ رکھنے والی لڑکیاں بہت اچھی لگتی ہیں اور یہ تمام خوبیاں تم میں موجود ہیں۔ مزید پسند وہ تمہیں تمہاری انجینئرنگ کی ڈگری کی وجہ سے کریں گے۔ ان کی ہونے والی بہو بھی ان کے اور ان کے بیٹے کی طرح انجینئر ہے اس بات سے تو وہ بہت ہی خوش ہوں۔ یار انہیں اپنے پروفیشن سے عشق کی حد تک لگاؤ ہے اور اپنے قبیلے کے افراد سے ان کی ہمیشہ خوب بنتی ہے۔"

وہ اس کی تسلی آمیز ان باتوں کے باوجود اندر سے تھوڑی سی پریشان ہو رہی تھی۔ وہ عباد کی طرح نہیں، اسے لوگوں کے دل موہ لینے نہیں آتے تھے۔ جیسے اس نے آکر منٹوں میں ماما جانی کا دل موہ لیا تھا، ویسی صلاحیت اور خوبی اس میں نہ تھی۔ عباد کو تو جیسے اللہ نے یہ صلاحیت ودیعت کر کے دنیا میں بھیجا تھا کہ وہ جس سے ملے اسے اپنا والہ و شیدا بنا لے۔

"ہنیا...... ! کیا ہو گیا ہے یار، تم مما پاپا کو ضرور پسند آؤ گی اور بہت پسند آؤ گی، بلاوجہ کیوں ٹینس ہو رہی ہو۔ بلکہ میں تو یہ دعویٰ بھی کر سکتا ہوں کہ تمہارے سامنے وہ دونوں مجھے کم لفٹ کروایا کریں گے۔ تمہاری جس طرح کی نیچر ہے وہ اور پھر مما، پاپا جس مزاج کے ہیں وہ، مجھے یقین ہے یوں چٹکیوں میں دوستی ہو جائے گی تمہاری ان دونوں کے ساتھ۔

پتا ہے مما، پاپا کو اس کی بڑی خواہش تھی کہ ان کی ایک بیٹی بھی ہوتی۔ اور تمہارا تو مجھے پتا ہے، پہلی ملاقات ہی میں ان کے بیٹی کے اس تصور پر سو فیصد پوری اتر جاؤ گی۔"

وہ عباد کو اچھی لگتی ہے، اس لئے باقی ساری دنیا کو بھی اچھی لگے گی وہ ایسی خوش فہم نہ تھی۔ ہاں وہ دعا ضرور کر رہی تھی کہ عباد کے عنقریب امریکہ آنے والے والدین کو وہ پسند آ جائے۔ بیٹی کے طور پر نہ سہی کم از کم اپنی بہو کے طور پر ہی۔ عباد اب اسے یہ بتا رہا تھا کہ اس کی مما کو اس کی شادی کی خواہش ہے۔ وہ جب پاکستان میں تھا اور ابھی انجینئرنگ کے آخری سال میں آیا ہی تھا انہیں تب سے اس کی منگنی کروانے کا شوق ہو گیا تھا۔ ان کا بس نہ چلتا تھا ادھر وہ انجینئرنگ کی ڈگری لے، ادھر وہ اس کی شادی کرا دیں۔

"وہ مجھ سے کہتی تھیں، میں جس بھی لڑکی کو پسند کروں گا، وہ وہاں رشتہ لے جائیں گی۔ انہیں میری پسند دل و جان سے قبول ہو گی۔ اور میں ان سے کہتا تھا مما! ابھی تک آپ کے جیسی کوئی لڑکی ملی نہیں ہے۔ میں اس لڑکی سے شادی کروں گا جس میں ہاجرہ عذیر جیسی نرمی اور محبت ہو گی، جو ہاجرہ عذیر ہی کی طرح خوبصورت ہو گی اور جو مجھ سے بالکل ویسی محبت کرے گی جیسے ہاجرہ عذیر میرے پاپا سے کرتی ہیں۔ پتہ ہے ہنیا! مما، پاپا میں بہت انڈر اسٹینڈنگ ہے۔ وہ دونوں ایک دوسرے سے بہت محبت کرتے ہیں۔ مما، پاپا کا اتنا دھیان رکھتی ہیں۔ روزانہ خود اپنے ہاتھوں سے پاپا کے

لئے لنچ بنا کران کے آفس بھجواتی ہیں۔ پاپا کو کھانے میں سلاد کھانے کا بہت شوق ہے تو نئی نئی طرح کے سلاد بنا کران کے لئے بھیجتی ہیں۔ میں دعا کرتا ہوں، ہماری زندگی بھی ویسے گزرے جیسی مما، پاپا کی ہے۔''

وہ اس کی ٹینشن دور کرنے کی کوشش کرر ہا تھا۔ اسے یہ بتا رہا تھا کہ اس کے ماما، پاپا بہت اچھے اور کھلے ذہن کے لوگ ہیں، وہ بیٹے کی پسند کو دل وجان سے قبول کرلیں گے۔

اس کی ٹینشن اور فکرمندی دور کرنے کے لئے بہت دیر تک اس سے یونہی ہلکی پھلکی باتیں کرتا رہا تھا۔ رات گئے تک وہ اس سے باتیں کرتا رہا تھا۔ اس سے پہلے باتیں کرتے کرتے وہ ریسیور کان سے لگائے لگائے ہی سوگئی تھی۔ اس سے شب بخیر اور خدا حافظ کہنے کی نوبت بھی نہیں آئی تھی۔ نیند کی وہ کچی تھی اور نیند بھگا بھگا کر باتیں کرتے وہ کس وقت سوگئی۔ اسے خود پتہ نہیں تھا۔

اگلے دن اس نے عباد کو فون کیا تو وہ ہنستے ہوئے بتانے لگا کہ وہ اپنے ایک دوست کا کوئی قصہ اسے سنا رہا تھا، کافی دیر تک جب اسے قصے پر ہنیا کے کوئی کمنٹس کوئی ہوں، ہاں، اچھا، سنائی نہیں دیا، تب کہیں جا کر اسے یہ پتہ چلا کہ محترمہ خدا جانے کتنی دیر ہوئی سوچکی ہیں۔

پھر تو جیسے اس طرح روز رات میں فون پر بات کرنا ان دونوں کی پکی عادت بن گیا تھا۔ وہ اسے فون کرتا اور وہ کہتی کہ جب میں سوجاؤں، فون تب بند کرنا۔ وہ روز ایسا ہی کرتا۔

ان کے ڈیپارٹمنٹ میں ان کا ایک دوسرے سے تعلق اب کوئی چھپی بات نہ تھی۔ وہ عباد کے کلاس فیلوز ہوں یا ہنیا کے سب یہ بات اچھی طرح جانتے تھے کہ ہنیا سجاد، عباد عذیر کو Belong کرتی ہے اور کسی نے بھی اسے ایسی ویسی نظروں سے دیکھنے یا زیادہ فری ہونے کی کوشش کی تو عباد عذیر اس کی گردن واقعی توڑ دے گا۔ کیمپس میں ان کی کلاسز کے اوقات اور مصروفیات ایک دوسرے سے اتنی الگ الگ تھیں کہ وہاں ان کی ملاقات روز نہیں ہو پاتی تھی، مگر کیمپس میں نہ مل پانے کے باوجود بھی وہ ایک دوسرے سے روز ملتے تھے۔ پڑھائی کی مصروفیات کے علاوہ عباد کی اپنی فرم کی بھی مصروفیات تھیں۔ وہ وہاں کسی نہ کسی پروجیکٹ میں ڈاکٹر اینڈریو کی معاونت کر رہا ہوتا تھا۔ کسی روز وہ مصروفیات میں بہت گھرا ہوتا، بہت تھک گیا ہوتا وہ کہتی بھی کہ آج نہیں ملتی، مگر وہ بالکل نہ مانتا۔

''تم مجھ سے ملنا نہیں چاہتیں؟''

''تم تھکے ہوئے ہو، اس لئے کہہ رہی ہوں۔''

''تم سے مل کر میری ساری تھکن اتر جاتی ہے لڑکی! تمہاری شکل دیکھ لوں تو ایک دم فریش ہو جاتا ہوں۔''

ان باتوں کے بعد پھر اس کے انکار کا کوئی جواز نہ رہ جاتا۔

باہر ملنے کے علاوہ عباد ہر دوسرے تیسرے دن ان کے گھر پر بھی موجود ہوتا تھا۔ اور وہاں وہ خود کم اور ماما جانی کے انوائٹ کرنے پر زیادہ آیا ہوا ہوتا تھا وہ ماما جانی کا فیورٹ بن گیا تھا اور وہ تقریباً ہر دوسرے روز ہی اس کے لئے کچھ نہ کچھ بنا کر ہنیا سے اسے فون کرواتیں۔

''ہنیا! عباد کو فون کر کے کہو آج رات کا کھانا ہمارے ساتھ کھائے۔ میں نے آلو کے پراٹھے بنائے ہیں۔''

آلو کے پراٹھے، بیسنی روٹیاں، پوریاں، کچوریاں، اب ان کے گھر میں اسی قسم کی دیسی ڈشز بننے لگی تھیں۔ اب ان کے گھر میں چپاتیاں پابندی سے بننے لگی تھیں۔ پاکستانی کھانوں کی خوشبوئیں ان کے کچن سے ہمہ وقت آیا کرتی تھیں۔ اس روز پھر وہ دونوں باہر نہیں ملتے تھے۔ عباد کی ماما جانی کے ساتھ چند ہی دنوں میں اتنی گاڑھی چھننے لگی تھی۔ جیسے پتہ نہیں کب کی واقفیت ہے۔ وہ ان کے ساتھ ان کے مطلب کی باتیں کرتا تھا۔ وہ اس کے ساتھ اپنی سہیلیوں اور میل جول کی خواتین کے متعلق باتیں اور گوسپس کر کے بہت خوش ہوتی تھیں۔ وہ بھی بھرپور دلچسپی لیتا۔ مختلف عورتوں کی غیبتیں کرتا، کہیں سے انجینئر عباد عذیر نہیں لگتا تھا۔

ماما جانی اسے کیوں اتنا نہ چاہتیں، اسے لوگوں کے دل جیتنے کے تمام گر آتے تھے۔ ماما جانی نے یونہی تذکرہ بتایا ہوگا کہ جو موئسچرائزر وہ استعمال کرتی ہیں، وہ آج کل کہیں مل نہیں رہا۔ وہ تو تھیں ہی ایسی، اپنا خوب خیال رکھتیں۔ زندہ دلی سے زندگی گزارتیں۔ انہوں نے تو یونہی تذکرہ کہا تھا مگر عباد پتا نہیں کہاں سے ڈھونڈ ڈھانڈ کر وہی موئسچرائزر ان کے لئے لے آیا تھا۔ اب ان باتوں کے بعد وہ ماما جانی کا دوست کیونکہ نہ بنتا؟ اس کی خوب گہری دوستی ہوگئی تھی، ماما جانی کے ساتھ۔

ایک دوبار جب وہ ہنیا کو اپنے ساتھ کھانا کھلانے باہر لے جا رہا تھا، تب انہیں بھی زبردستی ساتھ لے گیا تھا۔ حالانکہ انہوں نے پہلے پہل صاف منع کر دیا تھا کہ ان ینگ لوگوں کے بیچ ان کا کیا کام ہے، وہ دونوں جا کر انجوائے کریں۔ مگر اسے اپنی بات منوانی آتی تھی۔ ضد سے لاڈ سے، ناراضی دکھا کے، آخر کار وہ انہیں ساتھ لے جانے میں کامیاب ہو ہی گیا تھا۔ وہ عباد کے نزدیک ہوئی تھی تو اس کی شخصیت کی خوبیوں کو قریب سے جانا تھا۔ وہ اسے کیمپس میں پہلے پہل ایک لاابالی اور لاپرواسا لڑکا نظر آیا تھا مگر جب اسے قریب سے دیکھا اور جانا تو پتہ چلا وہ اس تاثر سے بہت مختلف تھا بلکہ وہ اپنی عمر کے دوسرے لڑکوں ہی سے بہت مختلف تھا۔ حساس، نرم دل، دوسروں کی پروا کرنے والا۔ چوبیس، پچیس سال کی عمر کے لڑکے کہاں ایسے ہوتے ہیں جیسا وہ تھا۔ یہ عمر تو لاپروائی اور بے نیازی کی عمر ہوتی ہے۔ دنیا کے ہنگاموں اور رنگینیوں میں کھو جانے اور محفلوں میں گم رہنے کی عمر ہوتی ہے۔ اس عمر میں تنہائی، بڑھاپا، اکیلا پن ان باتوں کے تو معنی بھی سمجھ میں نہیں آتے۔ مگر وہ ان سب کو سمجھتا تھا۔

اسے اس روز عباد اتنا پیارا، اتنا اچھا لگا تھا جب اسے یہ پتہ چلا کہ وہ اپنی ہی بلڈنگ کے ایک اپارٹمنٹ میں رہنے والے ایک 78 سالہ بوڑھے مصری نژاد امریکی کی تنہائی بانٹنے اپنی مصروفیات سے وقت نکال کر اس سے ملنے جاتا تھا۔ ہر اتوار پابندی سے اس کے ساتھ گزارتا تھا، وہ تین گھنٹوں پر مشتمل طویل وقت، جس میں وہ بوڑھا اپنے سب دکھ اس سے کہہ کر اپنے دل کا بوجھ ہلکا کر لیا کرتا تھا۔ اس کے بچے سب اسی شہر میں رہتے تھے مگر باپ سے ملنا تو درکنار سال، چھ ماہ میں ایک بار ایک فون کال باپ کو کر لینے کی بھی فرصت ان کے پاس نہ تھی۔

اس نے اپنی خوبیاں جتانے کے لئے ہنیا کو یہ سب نہیں بتایا تھا بلکہ ہوا یوں تھا کہ اس اتوار وہ اتفاقاً ہی اس کے اپارٹمنٹ آگئی تھی۔ عباس کے پاس انجینئرنگ سے متعلق کتابوں کا زبردست ذخیرہ تھا اور اسے اس کے پاس سے کچھ کتابیں چاہئے تھیں۔ وہ بغیر فون کئے وہاں آئی تھی۔ عباد کہیں باہر جانے کے لئے تیار نظر آ رہا تھا۔ اس نے اپنے اپارٹمنٹ کی چابی ہنیا کو دے کر یہ کہا تھا کہ اسے کہیں ضرور کام سے جانا ہے، ہنیا آرام سے کتابیں دیکھ لے اور جب جانے لگے تو اپارٹمنٹ کا دروازہ لاک کر کے چابی اس کی بلڈنگ کے کیئر ٹیکر کو دے جائے۔ کہہ کر وہ چلا گیا۔

وہ کتابیں دیکھنے میں کھوئی تو اسے وقت کا پتا بھی نہیں چلا۔ ڈیڑھ گھنٹے بعد جب وہ اٹھی اور اتفاقاً ہی عباد کے اپارٹمنٹ کی بالکونی میں نکل آئی۔ بالکونی سے اس پارک کا منظر صاف نظر آیا تھا، جو عباد کے اپارٹمنٹ کی بلڈنگ کی بیک سائیڈ پر اور بالکل نزدیک تھا۔ بیچ میں ایک ون وے روڈ اور سامنے پارک تھا۔

پارک میں کچھ بچے فٹ بال کھیل رہے تھے، کچھ لوگ اپنے پالتو کتوں اور بلیوں کی زنجیریں تھامے ٹہل رہے تھے۔ پارک اتنا نزدیک تھا کہ سب ہی کچھ واضح نظر آ رہا تھا۔ اس کی نگاہیں گھومتے گھومتے ایک بینچ پر جا کر رک گئی تھیں۔ اس پر عباد اور ایک شخص بیٹھے نظر آ رہے تھے۔ وہ کہیں کام سے جانے کا کہہ کر گیا تو وہ سمجھی وہ پتہ نہیں کہاں اور کتنی دور گیا ہے، جبکہ وہ تو اپنے اپارٹمنٹ کے اتنے نزدیک موجود تھا۔ وہ اس کے اپارٹمنٹ کا دروازہ لاک کر کے خود بھی اس پارک ہی میں آ گئی۔

عباد نے اسے دیکھ کر کچھ حیران ہوتے اس کا تعارف اس سرخ و سپید بوڑھے آدمی سے کروایا تھا۔ ایک اتنے بوڑھے، اتنے ضعیف شخص کے ساتھ عباد کو یہاں بیٹھے دیکھ کر وہ حیران ہوئی تھی۔ اسی وقت فٹ بال کھیلتے بچوں کی بال اچھلتی عباد کی گود میں آ کر گری اور ان میں سے ایک بچے نے دور سے ہی اسے آواز دی۔

”عابی! کم آن“ بڑے بے تکلفانہ انداز تھا اسے بلانے کا۔ پتہ چلا وہ سب بچے عباد ہی کی بلڈنگ میں یا پھر آس پاس کی بلڈنگز میں رہتے تھے اور وہ سب عباد کے دوست تھے۔ وہ سب بہت دیر سے اسے کھیلنے کے لئے بلا رہے تھے اور وہ عبداللہ نامی اس بوڑھے شخص کے ساتھ بیٹھا انہیں کچھ دیر میں آنے کا یقین دلا رہا تھا۔ اس بار بچوں کو ٹالنے کے بجائے وہ اٹھا اور فٹ بال کو اپنے پیروں سے کک لگاتا ان بچوں کے قریب پہنچ گیا۔ ایک سیکنڈ کے اندر وہ ان بچوں کے کھیل میں شامل ہو گیا تھا۔ وہ ان آٹھ، نو اور دس سال کی عمر کے بچوں کے بیچ بچہ بنا ان کے ساتھ فٹ بال کھیلنے لگا تھا۔

”اب یہ بچے اسے اتنی جلدی نہیں چھوڑیں گے، تم بیٹھ جاؤ۔“

عبداللہ نے اس سے کہا۔ وہ ان کے برابر بینچ پر بیٹھ گئی تھی۔ اور جب عبداللہ نے اس سے عباد کی تعریفیں شروع کرتے ہوئے اسے یہ بتایا کہ اپنی بیوی کے مرنے کے بعد اب وہ بالکل تنہا ہیں۔ تنہا وقت کاٹنا اس کے لئے عذاب بن جاتا ہے اور ایک بوڑھے بیمار شخص کے ساتھ وقت کون گزارنا چاہتا ہے، سو وہ اپنے گھر کی تنہائی اور اکیلے پن سے گھبرا کر یہاں اس پارک میں آ جاتے ہیں۔ یہیں ان کی عباد سے دوستی ہوئی تھی۔ اور اب عباد ہر سنڈے ان سے ملنے اس پارک چلا آتا ہے، ہفتے کے باقی دنوں میں بھی اسے جب کبھی موقع ملتا ہے وہ صبح گھر سے نکلتے وقت یا شام میں لوٹتے وقت عبداللہ کے اپارٹمنٹ آ کر ان کی خیر خیریت معلوم کر لیتا ہے۔

وہ عباد کی بہت تعریفیں کر رہے تھے۔ وہ کہہ رہے تھے کہ ان سے باتیں کرنے والا ان کی باتیں سننے والا عباد کے سوا اور کوئی بھی نہیں۔ عباد ہی انہیں زندہ رہنے کا احساس دلاتا ہے۔ وہ بچوں کے ساتھ بچہ بن کر کھیلتے عباد کو دیر تک دیکھ رہی تھی۔ وہ کتنا اچھا تھا، وہ کتنا منفرد اور کتنا حساس تھا۔ اتنا نرم دل، وہ نیکی اور اچھائی کا جذبہ لئے، بوڑھے عبداللہ سے ملتا تھا اور اپنی اس نیکی کو دنیا سے بھی چھپائے رکھنا چاہتا تھا۔

وہ اتوار کے دن اس کے ساتھ کہیں جاتا تو شام ہوتے اسے واپسی کی جلدی ہونے لگتی تھی مگر اس جلدی کی وجہ اس نے ہنیا کو کبھی نہیں بتائی

تھی۔اسے عباد کی اس Modesty پر پیار آیا۔

''تو عباد عذیر ہر سنڈے کی شام کو اس پارک میں عبداللہ سے ملا کرتے ہیں۔'' کچھ دیر بعد جب وہ دونوں تنہا ہوئے تب اس نے مسکرا کر عباد سے کہا۔

وہ اس کی شخصیت کے ایک اچھے پہلو، اس کی ایک نیکی سے واقف ہوگئی ہے، اس پر فخر میں مبتلا ہونے کے بجائے وہ شرمندہ ہو رہا تھا۔ فوراً گفتگو کا موضوع تبدیل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ یہ خوبی اسے عباد سے اور نزدیک کر رہی تھی، عباد کے لئے اس کے دل میں موجود محبت کو مزید گہرا کر رہی تھی۔

وہ بچے جو عبداللہ ہی کی طرح عباد کے دوست نظر آرہے تھے، اس کے ساتھ مزید کھیلنا چاہتے تھے، وہ اسے ابھی چھوڑنے پر آمادہ نہ تھے اور اسے لگتا تھا صرف وہ اور ماما جانی ہی عباد عذیر کے گرویدہ ہوئے ہیں۔ وہ سراسر غلط تھی۔ عباد عذیر تو بوڑھوں، بچوں، واقف کاروں، ناواقفوں سب کا پسندیدہ تھا۔ وہ ہر دل عزیز تھا۔ وہ سب کے دل موہ لیا کرتا تھا، اسے لوگوں کے دلوں میں گھر کرنا آتا تھا۔ بہت امیر باپ کا اکلوتا بیٹا مگر بہت سادہ، خوش شکل، ذہین، اعلیٰ تعلیم یافتہ مگر منکسر المزاج۔

عباد عذیر سے اسے محبت پہلے ہوگئی تھی اور اس کی خوبیاں بعد میں پتہ چلی تھیں۔ اس کی شخصیت کی خوبیاں اور اچھائیاں اس پر آہستہ آہستہ اب آشکار ہو رہی تھیں۔ وہ اتنا خوبصورت دل رکھنے والا اتنا پیارا انسان اللہ نے اس کے لئے بنایا تھا۔ اسے خود پر پیار بھی آتا، فخر بھی ہوتا اور اس کا دل اللہ کا شکر گزار بھی ہوتا۔



وہ عباد کو تلاش کرتی لیب میں آگئی تھی۔ وہ اپنے معمولات اور روٹین سے اسے اس طرح آگاہ رکھتا تھا کہ اسے معلوم تھا کہ آج اسے کنکریٹ لیب میں اور اس کے بعد لائبریری میں کام ہے اور وہ اسے ان ہی دونوں جگہوں میں سے کسی جگہ پر ملے گا۔ وہ اندر داخل ہوئی تو عباد اسے وہاں نظر آگیا تھا۔ وہ ایک مشین کے سامنے کھڑا تھا۔ اس کے ساتھ اس کا انڈین دوست موہن اور امریکن دوست جیف کھڑے تھے اور اس کا جاپانی دوست ہیروشی ان تینوں کے پیچھے ایک سٹول پر بیٹھا ٹانگیں ہلاتا ہوا کوئی کتاب پڑھ رہا تھا۔ جبکہ اس کا فرنچ دوست نک اس وقت ان لوگوں کے ساتھ نہ تھا۔ وہ تینوں مشین کی طرف منہ کئے اپنے کام میں مشغول تھے۔ انہوں نے اسے نہیں دیکھا تھا مگر کتاب پڑھتے ہیروشی نے اسے دیکھ لیا تھا۔ جس طرح عباد کی کیتھی اور مائیک سے دوستی ہوگئی تھی، اسی طرح اس کی بھی اس کے دوستوں کے ساتھ اچھی دوستی ہوگئی تھی وہ اسے دیکھ کر مسکرایا تھا، ہیروشی کوئی Text Book نہیں بلکہ ہیری پورٹر پڑھ رہا تھا۔

''کنکریٹ لیب میں ہیری پورٹر؟ ڈیوڈ اسٹین مین کہاں ہیں۔'' اس نے لیب انچارج کا نام لے کر مسکراتے ہوئے پوچھا۔

''وہ اس ریڈیو ایکٹو اسپائڈر کو ڈھونڈنے نکلے ہیں جس نے پیٹر پارکر کو کاٹا تھا۔'' یہ تمام Columbians کے درمیان ایک عام مذاق تھا۔

اس کی آواز عباد، موہن اور جیف نے گردن گھما کر پیچھے دیکھا تھا۔ موہن اور جیف نے ہیلو کہہ کر خوش اخلاقی سے اس کی خیریت پوچھی تھی،

جبکہ عباد فوراً ہی اپنا سب کام کاج چھوڑ کر اس کے پاس آ گیا تھا۔

''چلو کہیں باہر چلتے ہیں۔'' جب ان دونوں کے ساتھ ان کے دوست بھی ہوتے، تب وہ آپس میں انگریزی میں بات کیا کرتے تھے۔

''لیکن تم مصروف ہو۔''

''مصروف ان کے کام میں ہیں ہم تینوں۔ یہ جو ٹانگیں جھلاتے ہیری پورٹر سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔'' عباد نے ہیروشی کو گھورا جو بتیسی کی نمائش کرتا کھل کر ہنسا تھا۔ گویا وہ تینوں دوست ہیروشی کا کام کر رہے تھے۔ وہ بے ساختہ مسکرائی تھی۔

''اب کچھ کام خود بھی کر لو۔'' اسے لتاڑتا عباد ہنیا کے ساتھ لیب سے باہر نکل آیا تھا۔ ان کا رخ لو اسٹیپس کی طرف تھا۔ اس کی طرح عباد کو بھی لو اسٹیپس پر بیٹھنا اچھا لگتا تھا۔ ہنیا کے 8th سمسٹر کی کلاسز کافی دن ہوئے شروع ہو چکی تھیں۔ اس سمسٹر میں سب سے اہم اس کے ڈیزائن پروجیکٹ تھے اور وہ ان کے متعلق باتیں کرتی ہوئی عباد کے ساتھ چل رہی تھی۔

وہ دونوں لو اسٹیپس پر آ کر بیٹھ گئے۔ حسب معمول وہاں بہت اسٹوڈنٹس تھے۔ نیویارک کی شدید سردیاں ابھی پوری طرح شروع تو نہیں ہوئی تھیں، مگر اپنی جھلک دن کے مختلف اوقات میں دکھانے ضرور لگی تھیں۔ اب کم از کم سوئٹر کا استعمال لازمی تھی۔ مگر اس وقت چونکہ سورج نکلا ہوا تھا، سو وہاں بیٹھنا خوشگوار لگ رہا تھا۔ عباد نے کولمبیا یونیورسٹی کے Logo والی گرم جیکٹ جس کے ساتھ ٹوپا بھی جڑا ہوا تھا۔ پہن رکھی تھی۔ اس کی گود میں جو فائل رکھی تھی اس پر Proud to be nedian کا اسٹیکر چپکا ہوا تھا۔ وہ اس کی فائل پر یہ اسٹیکر چپکا پہلے بھی دیکھ چکی تھی۔ مگر اس بارے میں کہا آج تھا۔

''تم پڑھتے کولمبیا یونیورسٹی میں ہو اور Proud اپنے Nedian ہونے پر فیل کرتے ہو؟''

''مائی ڈیئر! یہ محبت کا معاملہ ہے۔ اور محبت تو صرف کسی ایک ہی سے ہوتی ہے اور زندگی میں ایک ہی بار ہوتی ہے۔ میں NED سے محبت کرتا ہوں، میں اپنے کیمپس، وہاں کی چھوٹی بڑی اچھی بری ہر بات سے محبت کرتا ہوں۔ ہو سکتا ہے میں تمہیں پاگل لگوں کہ میں ایک اعلیٰ درجہ کی یونیورسٹی میں پڑھتے ہوئے اپنے اس ترقی پذیر ملک کی اس کولمبیا کے مقابلے میں کئی گنا چھوٹی اور ورلڈ رینکنگ میں کسی بھی نمبر پر نہ آنے والی یونیورسٹی کو پسند کرتا ہوں۔ مگر محبت تو ایسی ہی ہوتی ہے ڈیئر! میں کولمبیا کے مقابلے میں NED سے محبت کرتا ہوں، نیویارک کے مقابلے میں کراچی سے محبت کرتا ہوں۔ وہ جیسا بھی ہے میرا شہر ہے۔ وہاں بہت کچھ بہت برا، بہت غلط ہے مگر وہ میرا اپنا شہر ہے۔ میں دنیا کے کسی بھی حصے میں چلا جاؤں، کہیں بھی جا کر رہنے لگوں، کسی بھی یونیورسٹی میں پڑھوں مگر NED اور کراچی دونوں سے محبت کرنا کبھی چھوڑ نہیں سکتا۔''

''پھر تو تمہاری اس یونیورسٹی اور اس شہر سے میں بہت جلدی ملنا چاہتی ہوں عابی!''

''ہاں تم ملو گی نا انشاء اللہ بہت جلدی'' وہ جواباً مسکرا کر بولا۔ باتوں کے دوران ذکر نکلا تو اس نے عباد کو بتایا کہ ماما جانی کی برتھ ڈے آ رہی ہے مگر اس بار وہ اپنی دوستوں کو پارٹی دینے کے موڈ میں نہیں۔ وہ کہتی ہیں کہ اب سالگرہ منانے سے انہیں اپنی بڑھتی عمر کا احساس زیادہ ہونے لگتا تھا۔

عباد اس رات ماما جانی کے بلانے پر ان لوگوں کے ساتھ ڈنر کرنے آیا تھا اور آتے ہی اس نے چٹکیوں میں ماما جانی کو برتھ ڈے منانے پر آمادہ کر لیا تھا۔

''آخر ایک اتنی حسین خاتون روز روز تو 75 سال کی نہیں ہوتیں۔ یہ موقع تو زندگی میں صرف ایک بار ہی آیا کرتا ہے۔'' وہ ماما جانی کا

فیورٹ اوران کا ڈارلنگ یونہی تو نہ تھا وہ اتنے مزے سے ان کے حسن کی شان میں قصیدے پڑھ رہا تھا اور وہ قہقہے لگا کر ہنس رہی تھیں۔

"To age with grace" کی آپ سے بڑھ کر زندہ مثال میں نے نہیں دیکھی ماما جانی۔

ماما جانی کا ہنستے ہنستے برا حال تھا۔ اور پھر اس نے صرف کہا ہی نہیں تھا وہ واقعی ان کی برتھ ڈے پارٹی میں آن بھی دھمکا تھا۔ ان کے اور ان کی سہیلیوں کے درمیان جو سب کی سب اس کی نانی اور دادی کی عمر کی تھیں، وہ مزے سے گھسا بیٹھا رہا تھا۔

☆

عباد اپنے تھیسس کے کسی کام کے سلسلے میں تین، چار روز کے لئے بوسٹن جا رہا تھا۔ اسٹرکچرل انجینئر میں MS کرنا تھا ہی مشکل کام، اس کی پڑھائی بہت ٹف تھی، اس پر وہ اپنے ہر کام پر محنت اتنی کرتا تھا، ہر چیز بالکل پرفیکٹ کرنا چاہتا تھا۔ وہ اپنی سٹڈیز کو بہت سنجیدگی سے لیتا تھا۔ اس کی ہر بات شروع اور ختم اسی جملے پر ہوتی۔

''پاپا کو مجھ سے بہت امیدیں ہیں۔ میں انہیں لیٹ ڈاؤن نہیں کرنا چاہتا۔ جو وہ مجھ سے توقع رکھتے ہیں میرا دل چاہتا ہے میں اس سے بھی بڑھ کر ثابت ہوسکوں۔''

یوں اسے بوسٹن یونیورسٹی میں وہاں کے سول انجینئرنگ ڈیپارٹمنٹ کے ایک پروفیسر سے ملنا تھا۔ اسے وہاں اپنی کچھ ریسرچ بھی کرنی تھی اور ڈاکٹر اینڈریو نے بھی اسے وہاں کچھ کام کہے تھے۔ وہ بھی کرنے تھے۔ گزشتہ روز ان کی ملاقات نہیں ہوسکی تھی اور رات فون پر عباد نے جب اپنے جانے کا اسے بتایا تو وہ فوراً بولی۔

''تم مجھ سے ملے بغیر چلے جاؤ گے؟''

اگلے روز عباد کی کیمپس میں اور اپنی فرم میں بہت زیادہ مصروفیات تھیں۔ کیمپس میں اگر آمنا سامنا ہو بھی جاتا تو وہاں بات چیت کا موقع ملنا مشکل تھا۔ عباد کو کل وہاں اس کے ایڈوائزر نے بلایا ہوا تھا اور ان کے ساتھ طویل نشست کے بعد اس کے پاس ہنیا سے ملنے کا وقت ملنا مشکل تھا شام ساڑھے سات بجے اس کی روانگی تھی اور اس سے پہلے کا وقت اس کا ڈاکٹر اینڈریو کی فرم میں جو وال سٹریٹ پر تھی وہاں گزرنا تھا۔ ''پر کل ملنا تھوڑا مشکل ہے۔''

''میں نہیں جانتی اگر تم مجھ سے ملے بغیر چلے گئے ناں تو میں تم سے بات بھی نہیں کروں گی، تمہاری کوئی کال بھی ریسیو نہیں کروں گی۔ وہ دھونس جماتے فیصلہ کن انداز میں بولی۔ اس کی ناراضی سے بچنے کے لئے اس بے چارے نے بڑی مشکلوں سے کھینچ کھانچ کر سہ پہر تین بجے کا ٹائم ملنے کے لئے طے کیا تھا۔ اسے ففتھ ایونیو تو آنا ہی تھا، وہاں اسے ایک بک سٹور سے آرکیٹکچر اور ڈیزائن پر کوئی خاص کتاب خریدنی تھی سو اس نے ہنیا سے ففتھ ایونیو ہی میں واقع ایک ریسٹورنٹ میں ملنے کا پروگرام طے کیا تھا۔ اسے اس کی بے تحاشا مصروفیات میں سے وقت نکال کر زبردستی اور دھونس و دھمکی سے ملنے پر مجبور کرنے کے بعد وہ خود صحیح وقت ریسٹورنٹ نہیں پہنچ سکی تھی۔ ڈاکٹر گراہم نے آج ایک ایکسٹرا کلاس ارینج کر لی تھی اور کلاس لے کر بھاگتے دوڑتے نکلنے کے باوجود بھی تین بج کر تیس منٹ پر ریسٹورنٹ میں پہنچی تھی۔ عباد ایک میز پر بیٹھا اسے اندر داخل ہوتا غصے سے گھور کر دیکھ رہا تھا۔

وہ گھر واپس آنے کے بعد بہت خوش تھی۔ وہ اب ان کے گھر ان دونوں کے ساتھ رہ سکے گی۔ شمسہ اور فیاض کے کینیڈا چلے جانے سے اسے عذیر فاروق کے گھر قیام کا ایک معقول بہانہ مل رہا تھا۔ اگر ان دونوں کے کینیڈا جانے کا پروگرام نہ ہوتا تب بھی وہ کچھ نہ کچھ تو بہر حال کرتی کہ یہ طے تھا اب اس کا اگلا قدم، اگلی منزل ان کے گھر پہ رہنا ہے۔ اب اس کے پاس اپنے وہاں قیام کا ایک معقول جواز اور ٹھوس وجہ موجود تھی۔ اس نے ہاجرہ کے سامنے ماموں، ممانی کے کینیڈا جانے کا وہ ذکر قصداً کیا ہی اسی لئے تھا، اسے امید تھی وہ اسے پہلی فرصت میں اپنے ہاں قیام کی دعوت دیں گی۔

ہاجرہ نے اس کے ماموں، ممانی سے خود بات کر کے ان سے اس بات کی اجازت لی تھی کہ ان کی کراچی ایک ڈیڑھ ماہ کی عدم موجودگی کے دوران ہنیا ان کے ہاں رہ سکے۔ وہ ہاجرہ کے اجازت لینے سے قبل ہی اپنے ماموں، ممانی کو اپنے فیصلے سے آگاہ کر چکی تھی۔ اور اس کا یہ فیصلہ تو فیاض اور شمسہ اس روز سے جانتے تھے جب اس نے انہیں یہ بتایا تھا کہ وہ عذیر فاروق اور ہاجرہ عذیر، عباد کے والدین ہیں۔ وہ ہر گزرتے دن کے ساتھ عذیر فاروق اور ہاجرہ عذیر کے نزدیک سے نزدیک تر ہوتی جا رہی تھی اور فیاض اور شمسہ جانتے تھے ہنیا کا اگلا قدم ان کے گھر تک رسائی ہی ہونا تھا۔



وہ اس گھر میں آ گئی تھی۔ اپنا ڈھیر سارا سامان، سوٹ کیس اور بیگز لئے وہ اس گھر میں داخل ہوئی تو مارے خوشی کے اس کے پاؤں زمین پر نہیں ٹک رہے تھے۔

گیٹ سے اندر داخل ہوتے وقت اس نے اپنے موبائل پر تیز رفتاری سے ایک میسج ٹائپ کر کے Send کر دیا تھا۔ ''میں اس وقت گھر میں داخل ہو رہی ہوں۔ میں اپنے گھر آ گئی ہوں۔''

فرید اس کا سامان اٹھائے اس سے چند قدم پیچھے چل رہا تھا۔ وہ چند قدم مزید آگے بڑھی تو رہائشی حصے کے مرکزی دروازے کے باہر اسے ہاجرہ منتظر کھڑی نظر آئیں۔ شمسہ اور فیاض کی آج رات کی فلائٹ تھی اور وہ شام کے وقت یہاں آ گئی تھی۔ ہاجرہ گرم جوشی سے اسے ساتھ لئے اندر آ گئی تھیں۔ انہوں نے اپنے گھر کا گیسٹ روم اس کے لئے تیار کروا رکھا تھا۔ اس بہترین انداز میں سجے سجائے گیسٹ روم کو انہوں نے اس کے لئے نئے سرے سے ٹھیک کروایا تھا۔ وہاں اس کی ضرورت کے لحاظ سے کافی چیزیں رکھوائی تھیں۔ ان کے گھر کا یہ گیسٹ روم نیچے ہی تھا۔ عذیر فاروق کی اسٹڈی سے کچھ ہٹ کر وہ گیسٹ روم گھر کا حصہ بھی تھا اور کچن، لاؤنج، ڈائننگ روم وغیرہ سے قدرے فاصلے پر بھی تھا۔ گیسٹ روم کے سامنے کشادہ سا پیسج تھا اسے عبور کر کے سامنے ایک طرف لاؤنج کا دروازہ اور دوسری طرف فرسٹ فلور پر جانے کے لئے گول چکر دار زینہ تھا۔

اس گیسٹ روم میں عذیر فاروق کے بیرون ملک سے آنے والے کاروباری دوست اور رفقاء ٹھہرا کرتے تھے۔ یہ گیسٹ روم بنایا ہی اسی حساب سے اور اسی ضرورت کو مدنظر رکھ کر گیا تھا۔ وہ یہاں خود کو گیسٹ سمجھ کر آئی ہی نہیں تھی مگر گیسٹ روم تک ہی سہی، مہمان بن کر کچھ عرصہ قیام کرنے کے لئے ہی سہی، وہ اس گھر میں رہنے کے لئے آ گئی تھی۔ یہی اس کی بہت بڑی کامیابی تھی۔ فی الحال اس سے زیادہ وہ کچھ اور چاہ بھی نہیں سکتی تھی۔

عذیر فاروق نے خوش اخلاقی سے چہرے پر مسکراہٹ سجائے اس کا اسی انداز میں استقبال کیا تھا جیسے اپنے گھر آنے والے کسی مہمان کا کیا جاتا ہے۔ اسے اپنے ہاں قیام کی دعوت ہاجرہ نے دی تھی اور ہنیا اب تک جتنا ان دونوں سے ملی تھی اور جتنا انہیں جانا تھا یہ اندازہ لگا چکی تھی کہ عذیر

فاروق، ہاجرہ کو کسی بھی بات سے روکتے نہیں تھے۔ ایسا لگتا تھا جیسے اپنی کسی زیادتی کے ازالے کے لئے اب وہ عمر بھر آنکھیں بند کر کے ان کی ہر بات ماننا چاہتے تھے۔

جہاں تک آفس میں اس کے کولیگز کا تعلق تھا تو اسے اس بات کی مطلق پروا نہ تھی کہ اس کے عذیر فاروق کے گھر قیام پذیر ہونے پر کون کیا سوچتا ہے۔ اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ وہ باس کی اور ان کی بیگم کی چاپلوسی اور چمچہ گیری کرتی ان کے گھر جا پہنچی ہے تو شوق سے سمجھتا رہے۔ اسے آفس کے لوگوں کے کسی ردعمل اور چہ مگوئیوں کی کوئی پروا نہ تھی۔ وہ پاکستان فاروق ایسوسی ایٹس میں بطور انجینئر اپنا کیریئر بنانے نہیں آئی تھی۔ وہ عذیر فاروق اور ہاجرہ عذیر کے گھر، ان کے دل اور ان کی زندگی میں اپنی جگہ بنانے آئی تھی۔ باقی لوگوں سے اسے کوئی سروکار نہ تھا۔



اگلے روز صبح سویرے کمرے سے نکل آئی۔ ابھی کچن، لاؤنج اور ڈائننگ روم سب ویران پڑے تھے۔ صبح کے ساڑھے چھ بجے تھے۔ ابھی ناشتے کی تیاری کا ٹائم بھی شروع نہیں ہوا تھا اس لئے کوئی ملازم نظر نہیں آ رہا تھا۔ وہ کچن میں آئی۔ اس نے ایک کپ چائے بنائی اور ٹرے میں کپ رکھ کے سیڑھیوں کی طرف آ گئی۔ اس کا رخ ہاجرہ اور عذیر فاروق کے کمرے کی جانب تھا۔ اتنے دنوں سے ہاجرہ اور عذیر فاروق سے اس کا اتنا قریبی تعلق تھا تو ان دونوں کے تمام تر معمولات سے بھی وہ آگاہ تھی۔ اسے پتہ تھا عذیر فاروق فجر کی نماز کے لئے مسجد گئے ہوئے ہیں۔ وہ فجر کی نماز کے بعد کافی دیر سے گھر واپس آتے ہیں۔ اور ہاجرہ اس وقت اپنے کمرے میں عبادات میں مشغول ہیں۔ ان دونوں کے کمرے کی طرف جاتے وہ ٹھٹک کر ایک پل کے لئے عباد کے کمرے کے سامنے رکی۔ اس نے اس کمرے کے بند دروازے کو دیکھا۔

امریکہ میں اس کا اپارٹمنٹ، اس کا کمرہ جسے وہ بہت اچھی طرح جانتی تھی وہاں سے زیادہ عباد کا گہرا تعلق اس کمرے کے ساتھ تھا، یہ کمرہ اس کے لئے بھی بہت خاص تھا۔ وہ چاہتے ہوئے بھی اس کمرے کے اندر جا نہیں سکتی تھی کہ ابھی وہ یہاں صرف ایک مہمان تھی، اس گھر کی فرد نہیں کہ منہ اٹھا کر جہاں جی چاہے گھس جائے پھر بھی باہر کھڑے کھڑے بھی اسے یوں لگا جیسے وہ کمرہ عباد کے بنا بہت سونا، بہت اداس تھا۔ وہ کمرہ عباد کو یاد کر رہا تھا، وہ کمرہ اپنے مالک کو بہت یاد کر رہا تھا۔

چند سیکنڈز اس کمرے کے سامنے کھڑے رہنے کے بعد وہ ہاجرہ اور عذیر فاروق کے کمرے کی طرف آ گئی۔ دروازہ ناک کر کے وہ اندر آئی تو جائے نماز بچھائے ہاجرہ قرآن پاک کی تلاوت کر رہی تھیں۔ ان کی آنکھوں سے آنسو رواں تھے۔ اسے دیکھ کر انہوں نے آنسو صاف کئے، اشارے سے اسے بیٹھنے کو کہا اور دوبارہ نظریں قرآن پاک پر مرکوز کر دیں۔ رکوع پورا کر کے انہوں نے قرآن پاک چوم کے بند کر دیا۔



''السلام علیکم۔'' اس نے کہا تھا۔

اسے اشارے سے اپنے قریب بلا کر انہوں نے پہلے منہ ہی منہ میں کچھ پڑھ کر اس پر دم کیا اس کے بعد ''وعلیکم السلام۔'' کہا۔

''میں آپ کے لئے چائے لائی ہوں مما۔'' اس نے چائے کا کپ ان کی طرف بڑھایا۔

''جیتی رہو۔لیکن بیٹا! تمہیں صبح صبح اس جھنجھٹ میں پڑنے کی کیا ضرورت تھی۔''

انہوں نے اس کے ہاتھ سے چائے کا کپ لے لیا اور جائے نماز پر سے کھڑی ہو گئیں۔ وہ دوسرے ہاتھ سے جھک کر جائے نماز اٹھا لینا چاہتی تھیں مگر اس نے ان سے پہلے جھک کر ان کی جائے نماز اٹھائی اور اسے تہ کر کے صوفے کے ساتھ رکھی چھوٹی میز پر رکھ دیا۔

''میرا دل چاہ رہا تھا میں آپ کو اپنے ہاتھ سے چائے بنا کر پلاؤں۔'' وہ صوفے پر ان کے برابر میں بیٹھ گئی۔

''سر ابھی نماز پڑھ کر نہیں آئے؟''

''نہیں، آنے والے ہوں گے۔'' انہوں نے گھڑی کی طرف دیکھتے ہوئے جواب دیا۔

''رات نیند ٹھیک سے آ گئی تھی؟''

اس نے سر اثبات میں ہلا دیا۔

''کمرے میں کسی چیز کی کمی تو نہیں؟ تمہیں کسی اور بھی چیز کی اگر وہاں ضرورت محسوس ہو رہی ہے تو بغیر تکلف کے مجھے بتاؤ۔''

''آپ فکر مت کریں، وہاں سب کچھ ہے اور مجھے اگر کچھ چاہئے ہو گا تو میں آپ سے کہہ دوں گی۔''

وہ چائے پی چکیں تو وہ ان سے خالی کپ لے کر اٹھ گئی تھی۔

عذیر فاروق سے اس کی ملاقات ناشتے کی میز پر ہوئی تھی۔ وہ ناشتے کے لئے ڈائننگ روم میں آئی تو ہاجرہ اور عذیر فاروق پہلے سے میز پر موجود تھے۔ اس نے انہیں سلام کیا، انہوں نے سلام کا جواب دیتے اس کی خیریت دریافت کی۔ وہ بھی شاید میز پر ابھی ابھی آ کے بیٹھے تھے۔ ان کے آگے میز پر رول ہوا آج کا اخبار رکھا تھا اور اس کے برابر پیالے میں پورج رکھا تھا، جسے ابھی انہوں نے کھانا شروع نہیں کیا تھا۔ وہ سامنے والی کرسی پر بیٹھ گئی۔

عذیر فاروق اخبار کھول چکے تھے۔

اخبار کا مین صفحہ انہوں نے اپنے سامنے کیا، ساتھ نظریں ادھر ادھر دوڑا کر اپنا چشمہ تلاش کیا۔ فرید اخبار کے ساتھ ان کا چشمہ رکھنا بھول گیا تھا۔ قبل اس کے کہ وہ فرید کو آواز دیتے وہی جلدی سے اٹھی۔

''گلاس میں لے آتی ہوں۔ اسٹڈی میں ہوں گے ناں؟'' اس کے خیال سے انہوں نے رات لکھنے پڑھنے کا آخری کام اپنی اسٹڈی میں کیا تھا اور گلاسز وہیں ہونے چاہئے تھے۔

وہ اسے منع کرتے کرتے رک گئے۔ وہ ایک منٹ میں ان کے گلاسز لے بھی آئی تھی۔ ہاجرہ اس کی آمد سے بہت زیادہ خوش نظر آ رہی تھیں۔

روزانہ ناشتے میں وہ آدھا پون گلاس دودھ کے علاوہ کچھ بھی نہ لیتی تھیں، حالانکہ ڈاکٹر نے انہیں ناشتہ ٹھیک سے کرنے اور اپنی خوراک کا خیال رکھنے کی کس قدر تاکید کی ہوئی تھی مگر ان سے کھایا پیا ہی نہیں جاتا تھا تو زبردستی کیسے کھاتیں پر آج انہوں نے دودھ کے ساتھ ابلے انڈے کی سفیدی بھی لے لی تھی، آدھا ٹوسٹ بھی لے لیا تھا۔

یہ چیزیں ہنیا نے باتیں کرتے کرتے ان کی پلیٹ میں رکھی تھیں اور وہ اس سے اتنی محبت کرنے لگی تھیں کہ اسے انکار نہیں کر سکتی تھیں۔ اس

نے ابلا انڈا انہیں دیا، انہوں نے صرف اس کی سفیدی کھائی، زردی اپنی پلیٹ میں ایسے ہی چھوڑ دی تو زردی ان کی پلیٹ سے اٹھا کر اس نے کھالی۔ انہوں نے پلیٹ میں توڑ کر جو آدھا توسٹ رکھا تھا، اس نے وہ اٹھا کر اس پر مکھن اور جیم لگا کر اسے کھالیا۔

''تم کیا صرف میرا بچا کھچا ہی کھاؤ گی؟'' انہوں نے قدرے خفگی سے اسے گھورا، جوان کے ناشتے کی فکر کرتی خود تو ٹھیک سے کچھ کھا ہی نہیں رہی تھی۔

''میں کھا رہی ہوں مما! آپ فکر مت کریں۔'' اس نے کیٹل میں سے چائے نکال کر انہیں اور عذیر فاروق کو دی۔ پھر اپنے لئے چائے نکالی اور ہاجرہ کا دل خوش کرنے کے لئے آملیٹ کھانا شروع کر دیا۔

''میں تمہارے لئے لنچ بھجواؤں گی، آفس میں باہر سے کچھ الٹا سیدھا منگوا کر مت کھانا۔'' اس نے انکار میں لب کھولنا چاہے، مگر پھر ان کے چہرے پر موجود تاثر کو دیکھ کر چپ ہوگئی۔ وہ اسے اپنے ہاتھ کا پکا ہوا کھلا کے خوش ہوتی تھیں اور وہ اس ماں سے یہ بے ضرر سی خوشی چھیننا نہیں چاہتی تھی اگرچہ کہ ان سے اپنے لئے کچھ پکوانا اسے اچھا بھی نہیں لگ رہا تھا۔

''چلئے جناب، آج ہنیا سجاد کی بدولت ہمیں بھی مسز ہاجرہ عذیر کے ہاتھوں کا پکا کھانا نصیب ہو جائے گا۔''

گلاسز آنکھوں سے اتار کر میز پر رکھتے عذیر فاروق کافی دیر بعد گفتگو میں شریک ہوئے۔ وہ اتنی دیر سے اخبار کی سرخیوں پر نظریں دوڑا رہے تھے۔ ہاجرہ کو اللہ حافظ کہتے اور دوا لینے کی تاکید کر کے وہ ڈائننگ روم سے باہر نکلے۔ گاڑی کی چابی اور بریف کیس انہوں نے ہاتھوں میں پکڑا ہوا تھا، لاؤنج سے وہ فرید کو آواز دیتے ہوئے باہر نکلے تھے۔

''فرید! یہ ڈرائنگز اور فائلز لے آؤ۔''

وہ پورچ میں نکل چکے تھے۔ اور اپنی گاڑی کا لاک کھول رہے تھے۔ انہیں فرید کے بجائے اپنی پشت پر ہنیا کی موجودگی کا احساس ہوا، انہوں نے مڑ کر دیکھا۔ وہ فائلز اور ڈرائنگز ہاتھوں میں اٹھائے کھڑی تھی۔ ان کے لبوں پر بے اختیار ایک گہری مسکراہٹ ابھری۔

''لڑکی! تم نے یہ دل موہ لینے کی ادائیں کہاں سے سیکھی ہیں؟''

وہ ان سے کہہ نہ پائی کہ ''آپ کے بیٹے سے۔ اس نے مجھے دلوں کو موہ لینے اور اپنی محبت دوسروں کے دلوں میں پیدا کروا لینے کے گن سکھائے ہیں۔ اس نے مجھے سکھایا ہے کہ محبت، محبت ہی سے جیتی جاتی ہے۔''

وہ جواب میں صرف مسکرائی۔ وہ گاڑی کا لاک چونکہ کھول چکے تھے سو اس نے خود پچھلی طرف کا دروازہ کھول کر اس میں ڈرائنگز اور فائلز رکھ دیں۔ وہ دروازہ واپس بند کر کے سیدھی ہوئی تو وہ مسکراتے ہوئے اسے دیکھ رہے تھے۔ یہ نہیں کہ ہنیا یہ کام نہ کرتی تو کوئی کر ہی نہیں سکتا تھا، ان کے گھر میں ملازمین میں کوئی کمی نہ تھی۔ مگر وہ ان کے تنخواہ دار افراد تھے، وہ ان کا خیال محبت میں نہیں بلکہ اپنی ڈیوٹی پوری کرنے کے لئے کیا کرتے تھے۔ محبت اور ملازمت میں کتنا فرق ہے۔ وہ ایک ٹک اپنے سامنے کھڑی اس لڑکی کو دیکھ رہے تھے۔ وہ انہیں اتنی عزیز کیوں ہوگئی تھی، وہ انہیں اتنی پیاری کیوں لگتی تھی۔ اسے دیکھ کر دل میں ہر بار محبت یوں موجزن ہوتی تھی جیسے وہ اپنی بیٹی کو دیکھ رہے ہوں۔ ان کے دل میں اپنی یہ محبت ہنیا سجاد نے خود پیدا کروائی تھی۔

اس کی من موہ لینے والی ادائیں، اس کی پیار بھری باتیں ایسی ہوتی نہ تھیں کہ انہیں نظرانداز کیا جا سکے۔

وہ اس سے محبت کرتے تھے، اس کی پروا کرتے تھے، وہ ہر سنڈے ان کے گھر آیا کرتی تو پورا ہفتہ بے چینی سے سنڈے کا انتظار کیا کرتے تھے، وہ آتی تو ان کے گھر میں رونق در آتی تھی، خوشی آتی تھی، ہنسی آتی تھی، زندگی آتی تھی۔ مگر اس محبت کا وہ ہاجرہ کی طرح اظہار نہ کر پاتے تھے۔

وہ اس کے لئے اپنے کچن میں اس کی پسند کا سامان لا کر بھر سکتے تھے مگر اس سے یہ کہہ نہیں سکتے تھے کہ یہ سب چیزیں وہ اس کے لئے لے کر آتے ہیں۔ مگر اس پل جیسے وہ خود کو محبت کے اظہار سے روک نہیں پائے تھے۔ وہ اسے ڈرائنگز اور فائلز اٹھائے اور پھر انہیں گاڑی میں رکھتا دیکھتے رہے اور جیسے ہی وہ دوبارہ سیدھی ہو کر ان کے سامنے کھڑی ہوئی انہوں نے بے ساختہ اس کے سر پر محبت سے ہاتھ پھیرا۔

''خوش رہو بیٹا۔'' اس کی آنکھوں میں ایک دم ہی نمی سے جھلکنے لگی تھی۔

''ارے یہ کیا؟'' انہوں نے حیرت سے اس کی آنکھوں میں دیکھا، وہ اس وقت ان کے اتنے قریب کھڑی تھی کہ اس کی آنکھوں میں جھلملاتے وہ آنسو ان کی نگاہوں سے چھپے نہیں رہ سکتے تھے۔

''کچھ نہیں۔'' اس نے نفی میں سر ہلا کر پلکیں زور زور سے جھپکائیں۔

''آپ نے مجھے بیٹا کہا ناں، مجھے بہت اچھا لگا۔''

''چلو آفس، میرے ساتھ ہی چلو۔'' انہوں نے خود کو اس جذباتی کیفیت سے باہر نکالنے کی کوشش کی۔

''نہیں میں خود آجاؤں گی۔'' وہ گاڑی میں بیٹھ گئے، وہ وہیں کھڑی ہوئی تھی۔ وہ گاڑی اسٹارٹ کرنے لگے وہ کھڑکی میں ان کی طرف جھکی۔

''میں آپ کو انکل کہہ سکتی ہوں؟ آفس میں نہیں صرف گھر پہ؟''

انہوں نے لمحہ بھر کی تاخیر کے بغیر نفی میں سر ہلایا۔ اس کے چہرے پر پھیلے مایوسی اور دکھ بھرے تاثر کو انہوں نے مسکرا کر دیکھا۔ وہ ان کے ایک دم اور اتنے صاف انکار پر خاصی افسردہ سی ہوگئی تھی۔

''ہاجرہ ممی ہیں اور میں انکل؟ لڑکی انصاف کرنا سیکھو۔ وہ مما ہو سکتی ہیں تو میں پاپا کیوں نہیں؟''

وہ اس کی ناک ہلکے سے کھینچتے متبسم انداز میں بولے۔

کھڑکی میں ان کی طرف جھکی ایک پل کے لئے تو وہ جیسے ان کی بات سمجھ ہی نہ پائی۔ مگر جیسے ہی بات سمجھنے کے قابل ہوئی وہ خوشی سے اچھل پڑی۔

''واقعی؟ میں آپ کو پاپا کہہ سکتی ہوں؟'' وہ اتنی خوش نظر آ رہی تھی جیسے اسے ہفت اقلیم کی دولت مل گئی ہو۔ انہوں نے مسکرا کر سر اثبات میں ہلایا۔

''تھینک یو سو مچ پاپا۔ مجھے بہت اچھا لگ رہا ہے آپ کو پاپا کہہ کر۔ کیونکہ مجھے دل سے ہمیشہ یہی لگتا رہا ہے کہ آپ میرے پاپا ہیں۔''

''اور مجھے بھی بہت اچھا لگ رہا ہے، اپنے لئے یہ نام آپ کے منہ سے سن کے۔ کیونکہ مجھے بھی دل سے ہمیشہ یہی لگتا رہا ہے کہ آپ میری بیٹی ہیں۔ اور میری کوئی بیٹی اگر ہوتی تو شاید آپ جیسی ہی ہوتی۔'' انہوں نے اس کی آنکھ سے نکلتے اس ایک آنسو کو اپنی انگلی سے صاف کر دیا تھا۔

☆

ایک کلائنٹ کے آجانے اور بلگرامی صاحب کے ساتھ اس میٹنگ میں شریک ہونے کے سبب اسے آفس سے واپسی میں قدرے تاخیر ہو گئی تھی۔ ہاجرہ نے آفس کے لئے خود اپنے ہاتھوں سے لنچ بنا کر ڈرائیور کے ہاتھ بھجوایا تھا۔

اس نے شام پانچ بجے انہیں کال کر کے بتا دیا تھا کہ ایک میٹنگ کی وجہ سے اسے گھر واپسی میں تاخیر ہو جائے گی مگر انہیں اس کی ایسی فکر تھی کہ ابھی جب وہ راستے میں تھی تب ان کی کال آگئی تھی۔

''میں راستے میں ہوں مما! تھوڑی دیر میں پہنچنے والی ہوں۔'' وہ اس کی گھر واپسی کی شدت سے منتظر تھیں۔

پورچ میں گاڑی کھڑی کر کے دوڑتی ہوئی یوں اندر داخل ہوئی جیسے دن بھر کا تھکا ہارا کوئی انسان اپنے گھر کے پرسکون اور آسودہ ماحول میں خوشی خوشی قدم رکھتا ہے۔ لاؤنج کا دروازہ دھماکے سے کھولتی وہ باہر ہی سے شور مچاتی اندر آئی۔

''میں آگئی مما۔'' عذیر فاروق اور ہاجرہ دونوں لاؤنج میں ایک دوسرے کے برابر بیٹھے ہوئے تھے مگر بالکل خاموش۔ اس کی آمد سے قبل وہاں مکمل خاموشی تھی۔ اس کے آنے سے پہلے وہاں سناٹا اور ویرانی تھی۔ اسے دیکھ کر ان دونوں کے لبوں پر مسکراہٹ آئی تھی۔

اس کا دل چاہا وہ ان دونوں کی ساری تھکن، ساری اداسی اپنے اندر سمیٹ لے۔ اس کا شور مچاتا انداز وہاں زندگی کو لایا تھا سو وہ اسی طرح شور مچاتی ہی ہاجرہ کے قریب آگئی۔ سلام وہ دور ہی سے ان دونوں کو کر چکی تھی، اب ہاجرہ کی طرف جھکی ان سے پیار کروا رہی تھی۔

انہوں نے والہانہ انداز میں اس کی پیشانی چومی تھی۔ اور اب اس سے اس کی خیریت اور دن بھر کی مصروفیات کا حال پوچھ رہی تھیں۔ عذیر فاروق مسکراتے ہوئے ان دونوں کو دیکھ رہے تھے۔ ان کے گھر کا سناٹا ٹوٹ گیا تھا، خاموشی ان کے گھر سے رخصت ہو گئی تھی۔

''افسوس کا مقام ہے، ہم سے کوئی ملنا ہی نہیں چاہتا، ہم کسی کو نظر ہی نہیں آ رہے۔'' وہ ان کی طرف متوجہ ہوئی۔

''آئم سوری پاپا! آپ کیسے ہیں؟''

''کیسا نظر آ رہا ہوں؟''

''ہمیشہ کی طرح بہت ہینڈسم۔'' وہ ان دونوں کے عین سامنے کارپٹ پر رکھے فلور کشن پر بیٹھ گئی۔

''ہنیا! پہلے فریش ہو آؤ بیٹا! لنچ کر لیا تھا؟''

''جی، اتنا مزے کا کھانا کون نہیں کھائے گا۔ تھا بھی اتنا سارا میں نے اپنے ساتھ شیریں اور جویریہ کو بھی لنچ کی دعوت دے دی تھی۔ آج میرے ساتھ ان دونوں کے بھی مزے آگئے، اتنا مزے کا کھانا، ہاتھ ہی نہیں رک رہا تھا ہم تینوں کا۔'' ہاجرہ اس کی تعریفوں پر مسکرائیں۔

''رات کے کھانے میں کیا بنا ہے؟'' اس نے اسی طرح پوچھا جیسے گھر کا کوئی فرد گھر آتے ہی ''کھانے میں کیا ہے'' کا نعرہ بلند کرتا ہے۔

''تمہاری پسند کی چیزیں بنائی ہیں، فریش ہو آؤ پھر میں کھانا لگواتی ہوں۔''

کھانے کے بعد وہ ان دونوں کے ساتھ لاؤنج میں آ کر بیٹھ گئی تھی۔ ٹی وی پر نیوز چینل لگا تھا، خبریں بھی دیکھی جا رہی تھیں باتیں بھی ہو رہی تھیں۔ اس نے ہاجرہ اور عذیر فاروق کے لئے گرین ٹی بنائی تھی۔ وہ دونوں گرین ٹی پی رہے تھے جبکہ وہ خود Dew کا کین ہاتھوں میں لئے بیٹھی تھی۔

''تمہارے آنے سے اتنا اچھا لگ رہا ہے ہنیا! میں سوچ رہی ہوں تمہارے ماموں، ممانی واپس آجائیں گے، تم واپس چلی جاؤ گی تو میرا گھر میں دل کیسے لگے گا؟''

''تو میں جاتی ہی نہیں، یہیں رہ جاتی ہوں۔'' وہ ان کی طرف دیکھ کر مسکراتے ہوئے یوں بولی جیسے مذاق کر رہی ہو۔

وہ دونوں صوفے پر اور وہ فلور کشن پر بیٹھی تھی، ہاجرہ کے پیروں کے قریب۔ اس نے اپنا کین خالی کر کے رکھا تو خود بخود ہی ان کے گھٹنے پر اپنا سر رکھ دیا۔ وہ اس کے بالوں میں آہستہ آہستہ انگلیاں چلا رہی تھیں۔ ٹی وی پر نظریں مرکوز کیے کیے اسے نیند آنے لگی تھی۔ ان کی انگلیوں کا محبت بھرا لمس ہی ایسا تھا کہ پرسکون ہو کر سو جانے کو جی چاہے۔ اس پر غنودگی طاری ہو رہی تھی۔ ہاجرہ اور عذیر فاروق دونوں خاموشی سے اسے دیکھ رہے تھے جو بالکل سو جانے کے قریب تھی عذیر فاروق اسے چھیڑنے کے لئے کہنا چاہتے تھے کہ اتنے بڑے بچوں کو اٹھا کر ان کے کمرے تک پہنچانے کا ہمارے پاس کوئی انتظام نہیں مگر ان کے لب کھولنے سے پہلے ہاجرہ نے لبوں پر انگلی رکھ کے انہیں کچھ بھی بولنے سے روک دیا تھا۔ وہ اگر سو رہی تھی، تو وہ اس کی نیند ڈسٹرب نہیں کرنا چاہتی تھیں اور وہ واقعی سو گئی تھی، حالانکہ ابھی صرف گیارہ بجے تھے۔

مگر وہ شاید پانچ یا چھ منٹ ہی سوئی ہو گی کہ یکدم ہی یوں بیدار ہوئی جیسے کہیں کوئی شور، کوئی آواز پیدا ہوئی ہو حالانکہ ان کے گھر میں جہاں ویسے ہی بہت خاموشی رہا کرتی تھی وہاں اس کی خاطر تو اس وقت ہاجرہ نے پن ڈراپ سائلنس والا ماحول پیدا کروایا ہوا تھا۔ اس نے آنکھیں کھولیں اور ایک پل بھی یونہی بیٹھے رہنے کے بجائے وہ فوراً ہی ان کے گھٹنے پر سے سر اٹھا کر فلور کشن پر سے کھڑی ہو گئی۔

''مجھے نیند آ رہی ہے، میں سونے جاؤں مما۔''

وہ جتنی تہذیب اور مروت والی تھی، ان سے جانے کی اجازت اسی لئے لے رہی تھی ورنہ اس کے چہرے پر موجود عجلت بھرا تاثر دیکھ کر عذیر فاروق یہ بات بتا سکتے تھے کہ اسے اپنے کمرے میں فوراً جانے کی بہت جلدی ہے۔ وہ سوتے میں جس طرح یک دم اٹھی تھی جس طرح اس نے گھڑی دیکھی اور فوراً کھڑی ہوئی تھی۔ اسے دیکھ کر انہیں لگ رہا تھا کہ شاید اس وقت اسے کوئی ضروری کام، کوئی ضروری مصروفیت ہے۔ ممکن ہے اس کا کوئی فون آنے والا ہو، ممکن ہے اسے کسی کو فون کرنا ہو، ممکن ہے یہ وقت اس کا نیٹ پہ اپنے فرینڈز کے ساتھ چیٹنگ کرنے کا ہو، امریکہ میں اس کے فرینڈز اسی وقت آن لائن ہوتے ہوں گے۔ یہاں وہ ابھی تک اپنے کوئی دوست نہیں بنا سکی، مگر امریکہ میں تو اس کے دوست ہوں گے ناں۔

ہنیا ان دونوں کو شب بخیر کہہ کر فوراً اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔

☆

وہ روزانہ کی طرح صبح نماز پڑھ کے کافی دیر سے واپس آئے تو سیڑھیاں چڑھتے چڑھتے ہنیا کو دیکھ کر رک گئے۔ وہ ہاتھوں میں چائے کی ٹرے لئے عباد کے کمرے کے سامنے کھڑی تھی۔ وہ اس کے کمرے کے دروازے کے عین سامنے کھڑی تھی، کچھ سوچتے ہوئے، اس دروازے کو بغور دیکھتے ہوئے، اسے ان کے سیڑھیاں چڑھنے کا فوراً پتہ بھی نہیں چل سکا تھا۔ مگر اب جب سیڑھیاں چڑھ چکنے کے بعد وہ رک کر حیرت سے اسے دیکھ رہے تھے۔ تب اسے ان کی موجودگی کا احساس ہوا، وہ فوراً مڑی۔

''السلام علیکم پاپا!'' انہیں دیکھ کر وہ مسکرائی۔ وہ اس سے چند قدم پیچھے کھڑے تھے۔

''وعلیکم السلام، صبح صبح چائے کہاں لے جائی جا رہی ہے؟'' وہ اس کمرے کے سامنے اس طرح کیوں کھڑی ہے، اس سے یہ پوچھنے کے بجائے انہوں نے چائے کے بارے میں پوچھا۔

''مما کے لئے۔ آپ کے لئے بھی لاؤں؟ آپ پئیں گے؟''

''نہیں رہنے دو، خواہش نہیں ہے۔'' انہوں نے مسکراتے ہوئے انکار کیا۔ وہ ان کے ساتھ چلتے ان کے کمرے کی طرف آ گئی تھی۔

''آپ تھکے ہوئے لگ رہے ہیں۔ لگ رہا ہے کل رات بھی آپ کو نیند نہیں آئی؟''

نیند؟ عرصہ ہو گیا تھا انہیں نیند کو اپنے قریب دیکھے وہ پوری پوری رات جاگا کرتے تھے۔ اب تو خواب آور ادویات بھی اپنا اثر چھوڑتی جا رہی تھیں۔ ان کے سہارے تھوڑی بہت نیند اگر آ بھی جاتی تو گھبرا کر، بے چین ہو کر وہ فوراً اٹھ بیٹھتے تھے۔ ''پاپا'' کی صدائیں انہیں اٹھا کر بٹھا دیا کرتی تھیں۔ وہ پھر آدھی رات کو اپنے گھر کے ہر کونے میں یوں پھرتے جیسے وہ آواز دینے والا یہیں کہیں تو موجود تھا۔ جب ان کی یہ بے چینی، بے کلی حد سے بڑھ جاتی تو پھر وہ خود کو کاموں میں بری طرح مصروف کر لیتے۔

وہ پوری پوری رات اسٹڈی میں کام کرتے ہوئے گزار دیتے۔ کوئی نیا پروجیکٹ ڈیزائن کرتے، کسی ادھورے پروجیکٹ کا کوئی کام مکمل کرتے۔ وہ خود کو کاموں میں غرق کر لینے کی کوشش کرتے، تاکہ کسی اور طرف ان کا دھیان نہ جائے، کچھ اور انہیں یاد نہ آئے مگر وہ کاموں میں غرق ہوں یا فارغ ہوں ''پاپا'' کی صدائیں ہر لمحہ ان کے ساتھ رہتی تھیں۔

''تھکی ہوئی تو نہیں لگ رہیں لیکن نیند پوری نہیں لی۔ یہ تو تمہارے چہرے سے بھی لگ رہا ہے۔''

وہ فریش، چاق و چوبند، ہنستی مسکراتی ان کے سامنے کھڑی تھی، وہ خوش بھی لگ رہی تھی مگر اس کی آنکھوں سے پتہ چل رہا تھا وہ رات پوری نیند نہیں سوئی۔ شاید وہ رات گئے تک نیٹ پر یا فون پر مصروف رہی تھی۔

''خیر تمہاری جنریشن کے لوگوں کو راتوں کو جاگنے کی بیماری ہے ہی، تمہیں بھی ہو گی اور میرا مسئلہ تو یہ ہے کہ بڑھاپے میں زندگی بھر کئے اعمال کی فکر نیند اڑا دیتی ہے سو میری نیند بھی اب بڑھاپے کی نیند ہے۔''

مسکراتے ہوئے انہوں نے اس کے لئے اپنے کمرے کا دروازہ کھول دیا تھا، جہاں ہاجرہ کل ہی کی طرح کلام پاک کی تلاوت کر رہی تھیں، ان کی آنکھوں سے کل ہی کی طرح آنسو رواں تھے۔

☆

رات ان کے کچھ مہمان کھانے پہ مدعو تھے۔ یہ ایک چائنز فرم کے سینئر ایگزیکٹو تھے۔ ان کی فرم کے ساتھ عذیر فاروق کی فرم نے یہاں کچھ پروجیکٹس مشترکہ طور پر کئے تھے۔ وہ اور ان کی بیگم دونوں آئے ہوئے تھے۔ ہنیا مہمانوں سے بڑی خوش اخلاقی سے اور اچھی طرح ملی تھی۔ وہ ہاجرہ کے ساتھ مل کر میزبانی کے فرائض اسی طرح انجام دے رہی تھی جیسے گھر آئے مہماوں کی خاطر مدارات بیٹیاں ماؤں کے ساتھ مل کر کرتی ہیں۔

وہ چائنز ایگزیکٹو آج ہنیا سے آفس میں مل چکے تھے۔ وہاں اس کا پروفیشنل انداز دیکھ چکے تھے، اب یہاں اس کا گھریلو اور سادہ انداز دیکھ رہے تھے۔ عذیر فاروق نے ہنیا کا تعارف ان سے یہ کہہ کر کروایا تھا کہ یہ میری سگی بیٹی تو نہیں، مگر مجھے اور میری بیوی کو سگی بیٹیوں ہی کی طرح پیاری ہیں۔ خوش اخلاقی سے مہمانوں کی آؤ بھگت کرتی ہنیا گھڑی گھڑی سب سے نظر بچا کر گھڑی کی طرف بھی دیکھتی جا رہی تھی۔

گیارہ بجنے والے تھے، صرف ایک منٹ باقی تھا۔ وہ بے چین نظر آ رہی تھی، عذیر فاروق اسے بغور Obsereve کر رہے تھے۔ اسے نہیں پتا تھا کہ وہ اسے دیکھ رہے ہیں۔ وہ مجبوراً اخلاقیات نبھانے کو وہاں رکی ہوئی تھی ورنہ اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ یہاں سے فوراً چلی جائے۔

یہ آج مسلسل آٹھویں رات تھی جب وہ اسے گیارہ بجے یوں بے چین و بے قرار ہوتا دیکھ رہے تھے۔ گیارہ بجے کے ساتھ اس کی یہ بے چینی جیسے ہی گیارہ بجنے میں چند سیکنڈز باقی بچے ہوتے انہیں یوں لگتا جیسے ہنیا کچھ بدلی بدلی سی لگنے لگتی ہے۔ جیسے وہ ہنیا سجاد نہیں بلکہ سنڈریلا ہے، بارہ کے بجائے اس کے تبدیل ہونے کا موقع گیارہ بجے مقرر ہے۔ ٹھیک 11 بجے کسی کی فون کال اس کے پاس آنی ہوتی تھی یا کسی کو اسے فون کرنا ہوتا تھا یا کسی سے اسے نیٹ پہ چیٹنگ کرنی ہوتی تھی اور وہ بھی پھر ساری رات؟ صبح وہ فریش نظر آتی تھی، بلکہ صبح صبح وہ دن بھر سے بھی زیادہ خوش نظر آ رہی ہوتی تھی مگر ہر صبح اس کی طرف دیکھ کے وہ یہ بات بتا سکتے تھے کہ وہ رات شاید تھوڑی سی دیر ہی سوئی ہے۔ گیارہ بجنے میں ایک سیکنڈ باقی بچا تھا۔ ہنیا کی بے چینی ان سے دیکھی نہیں جا سکتی تھی۔

"ہنیا! بیٹا جاؤ جا کے اپنے کمرے میں آرام کرو۔ ہم تو ابھی کافی دیر تک باتیں کریں گے۔"

ان کے مہمانوں کو ابھی ایک آدھ گھنٹہ مزید بیٹھنا تھا، انہوں نے ہنیا کو وہاں سے جانے کی اجازت دی تو وہ یوں مسکرائی جیسے کب سے اس اجازت کی منتظر تھی۔ وہ ان کے مہمانوں سے اجازت لے کے، اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔

☆

وہ آفس میں بجھے دل سے بیٹھی تھی۔ آج اس کا وہاں بالکل دل نہیں لگ رہا تھا، آج اس کا کہیں بھی دل نہیں لگ رہا تھا۔ اس پر یہ اداسی، یہ پژمردگی پچھلے کئی دنوں سے طاری تھی مگر آج یہ اداسی بھری کیفیت پچھلے دنوں سے کچھ سوا تھی۔ صبح وہ گھر پر ہاجرہ کی خاطر زبردستی ہنستی مسکراتی رہی تھی۔ دل نہ چاہنے پر بھی اس نے ان کی خوشی کی خاطر ناشتہ کیا تھا۔

انہوں نے اتنے پیار سے اس کے لئے اپنے ہاتھوں سے پراٹھا بنایا تھا، وہ کھانے سے انکار کر ہی نہیں سکتی تھی۔ اسے پراٹھا اور جیم اس قدر شوق سے کھاتے دیکھ کر انہوں نے آج اس کے لئے ایپل جیم بھر کے پراٹھا بنایا تھا۔ عذیر فاروق اس پراٹھے کو دیکھ کر ہنسے تھے۔

"اچھا، جیسے آلو کا، قیمے کا، مولی اور دال کا پراٹھا ہوتا ہے ویسے ہی جیم کا پراٹھا بھی ہوتا ہے، ہمیں معلوم نہیں تھا۔"

انہوں نے پیار سے اسے وہ پراٹھا کھلایا تھا اور اس نے اسے کھا بھی لیا تھا۔ پر اس وقت وہ آفس میں بے دلی سے بیٹھی تھی۔ یہاں اسے کسی کی خاطر جبراً مسکرانے کی ضرورت نہیں تھی، اس کی آنکھوں کے سامنے کمپیوٹر پر ایک ڈرائنگ کھلی ہوئی تو تھی پر وہ اس پر کام کچھ نہیں کر رہی تھی۔

"سر آپ کو بلا رہے ہیں۔" شوکت سلطان نے اسے انٹر کام پر اطلاع دی۔ وہ عذیر فاروق کے آفس میں آئی تو وہ اسی وقت اپنے مین

آفس کا دروازہ کھول کے باہر اپنے Outer آفس میں شوکت سلطان سے کچھ بات کرنے آئے تھے۔ انہوں نے اسے دیکھا تو مسکرا کر اس سے بولے۔

''آؤ ہنیا! ہماری فیملی کے ایک خاص چاہنے والے آئے ہیں، تمہیں ان سے ملوانے بلایا ہے۔ تم اندر جا کر بیٹھو میں بس دو منٹ میں آ رہا ہوں۔''

وہ سر اثبات میں ہلاتے ان کے آفس کی طرف بڑھ گئی۔ وہ پیچھے کمپیوٹر پر کچھ دیکھتے شوکت سلطان کو کچھ سمجھا رہے تھے۔ اس نے ان کے آفس کے اندر قدم رکھا۔ ان کی میز کے سامنے کرسی پر بیٹھے شخص نے دروازہ کھلنے کی آواز پر مڑ کر دیکھا۔

اور اس پل زمین ہنیا سجاد کے پیروں کے نیچے سے نکل گئی تھی۔ وہ دروازے کے ساتھ ہی رکی یوں کھڑی تھی جیسے زمین نے اس کے پیروں کو جکڑ لیا ہو۔

''ہنیا! تم یہاں؟'' وہ بے یقینی اور حیرت میں گھرا اپنی کرسی پر سے کھڑا ہو گیا تھا۔ وہ اسے یہاں دیکھ کر بالکل ساکت رہ گیا تھا۔



یوں لگتا تھا اداسیوں نے ان کے گرد ڈیرا جما لیا تھا، خوشی کی کوئی خبر کہیں سے آ ہی نہیں رہی تھی۔ عباد کے پاپا بدستور اس سے شدید ناراض تھے، اس کی کوئی بھی بات سننے پر ہرگز آمادہ نہ تھے۔ انہیں شکاگو سے آئے کافی دن ہو گئے تھے اور ماما جانی ہنوز شدید بیمار تھیں۔ ان کی طبیعت بجائے سنبھلنے کے مسلسل خراب ہوتی چلی جا رہی تھی۔

وہ انہیں یوں بستر پر پڑا دیکھ کر بری طرح گھبرا رہی تھی۔ اس نے یمینہ، جنید اور معاذ کو ماما جانی کی بیماری کی اطلاع دی مگر وہ تینوں اپنی اپنی زندگیوں میں اتنے مصروف تھے کہ سوائے ایک آدھ مرتبہ فون پر ماما جانی کی خیریت معلوم کرنے کے ان میں سے کسی نے پلٹ کر کچھ نہ پوچھا تھا جبکہ معاذ فون پر خیریت معلوم کرنے کی فرصت بھی نہیں نکال پایا تھا۔ وہ بہن بھائیوں کے رویے پر شاکی ہوتی ماما جانی سے ان کی لاتعلقی پر غم و غصے کا اظہار کرنے لگی تو وہ درد بھرے انداز میں مسکرا کر اسے سمجھانے لگیں۔

''ان کا قصور نہیں ہنیا! قصور اس مٹی کی تاثیر کا ہے اور ہمارا ہے۔ میں اور تمہارے دادا جی۔ ہم نے اس مٹی کو اپنا وطن بنایا تھا، اپنے بچوں کے پیدا ہونے اور پلنے بڑھنے کے لئے اس مٹی کو منتخب کیا تھا۔ پھر اگر آج وہ اس مٹی کی خود غرضی اور مادہ پرستی کی تاثیر قبول کر چکے ہیں تو ہم ان سے یہ توقع کیسے رکھ سکتے ہیں کہ وہ یہاں پیدا ہوتے، بڑھتے، رہتے، سہتے ہمارے اس وطن کی مٹی کی تاثیر خود میں رکھیں گے جسے ہم برسوں پہلے چھوڑ آئے تھے۔''

وہ بستر پر نڈھال سی لیٹی تھیں۔ تھوڑے ہی دنوں کی بیماری نے انہیں بہت کمزور کر دیا تھا۔

''ہاں تم ٹھیک سوچ رہی ہو، تم بھی تو یہیں پیدا ہوئی ہو مگر تم ایسی نہیں ہو۔ تربیت تو ان تینوں کی بھی میں نے ہی کی تھی۔ پتہ ہے ہنیا! تمہارا مختلف ہونا مجھے ہمیشہ اچھا بھی لگتا رہا مگر کبھی کبھار مجھے ڈر بھی لگتا تھا۔ جب تک عباد تمہاری زندگی میں نہیں آیا تھا میں ڈرتی رہتی تھی کہ نجانے تمہارے نصیب میں کیا لکھا ہے۔ میں اللہ سے بہت دعائیں مانگا کرتی تھی کہ ''اللہ میری یہ بچی بہت مختلف ہے۔ یہ یمینہ نہیں کہ خالد جیسے کسی جذبات اور احساسات سے عاری بزعم خود ریشنل اور پریکٹیکل شخص کے ساتھ ہنسی خوشی زندگی گزارے۔ یہ تو جذبات اور احساسات کو ہر چیز پر مقدم رکھتی ہے۔ اس کے لئے کہیں سے کوئی اس جیسا حساس اور پیارا سا شخص بھیج دے میرے اللہ۔'' اور دیکھو اللہ نے میری دعائیں سن لیں۔ عباد ہر لحاظ سے تمہارے

لئے بہترین ہے۔ مجھے یقین ہے تم اس کے ساتھ بہت خوش رہو گی۔ تمہیں یہ بات پتا ہے! محبت کی اگر کوئی انتہا ہوتی ہے تو وہ ان انتہاؤں تک تم سے محبت کرتا ہے۔''

''مجھے پتا ہے ماما جانی۔ بالکل پتہ ہے۔'' وہ جواب میں مسکرائی۔

''عباد کے پیرنٹس کب آرہے ہیں نیویارک؟''

''جلد ہی، میرا خیال ہے ایک آدھ مہینے میں وہ یہاں آجائیں گے۔''

ماما جانی کے لئے ان کی بیماری کی ٹینشن کافی تھی، وہ انہیں اپنے حوالے سے مزید کوئی نئی ٹینشن فی الحال ہرگز نہیں دینا چاہتی تھی۔

عباد تقریباً روز ہی آرہا تھا۔ اپنی تمام Tensions وہ اس گھر کے دروازے کے باہر ہی چھوڑ کر یہاں ہمیشہ ہنستا مسکراتا ہوا آتا تھا۔

''کیسی ہیں میری گرل فرینڈ؟'' وہ ہنیا کے ساتھ ہنستا مسکراتا ان کے کمرے میں داخل ہوا۔

وہ اپنی ہلکی پھلکی باتوں سے انہیں خوش رہنے پر آمادہ کرتا۔

''جلدی سے ٹھیک ہو جائیں۔ ذرا بتائیں کتنے دن ہو گئے ہم نے مسز یوسف کی چغلیاں بھی نہیں کیں اور مسز فاروقی کو ڈسکس کیے تو ہمیں کتنے دن ہو گئے۔''

وہ مزے سے ان کی سہیلیوں کے نام گنوانے لگا۔

ہنستے ہوئے انہوں نے اسے گھورا تھا۔

''بدتمیز نہ ہو تو۔ میں کب کسی کی چغلیاں اور برائیاں کرتی ہوں۔''

وہ ہمیشہ کی طرح ان سے گہری اور پکی سہیلیوں کی طرح باتیں کر رہا تھا۔ وہ اب انہیں یہ یاد دلا رہا تھا کہ یوں بیمار پڑ کر انہوں نے اپنی اسکن کا کتنا خراب حال کر لیا ہے۔ انہیں جلدی سے ٹھیک ہو کر کسی اچھے سیلون سے فیشل کروا کر آنا چاہئے۔ وہ ہنستے ہوئے اس کی باتیں سن رہی تھیں۔

کافی دیر ان کے ساتھ بیٹھ کر جب ان کے سونے کا ٹائم ہونے لگا تب وہ ان کے کمرے سے اٹھ گیا تھا۔ وہ ہنیا کے ساتھ ان کے کمرے سے باہر نکل آیا۔ وہ دونوں بالکونی میں آگئے تھے۔ نیویارک کی چمک دمک، بلند و بالا عمارتیں اور East River سب کچھ وہاں سے نظر آرہا تھا۔

وہ ان کی بیماری کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان تھی اور اس کے پاس عباد کے سوا ایسا کوئی شخص نہیں تھا جس سے وہ اپنی یہ پرابلم شیئر کر سکتی۔

''پریشان مت ہو یار! اب کل تم جا تو رہی ہو ڈاکٹر اسٹیو کے پاس۔ انشاء اللہ ماما جانی جلد ٹھیک ہو جائیں گی۔''

ماما جانی کے کچھ Tests کی رپورٹس دیکھ کر ان کے ڈاکٹر نے انہیں ایک دوسرے اسپیشلسٹ کے پاس جانے کے لئے کہا تھا اور ہنیا نے ان سے کل کا اپائنٹمنٹ لے رکھا تھا۔ عباد کافی دیر تک اسے تسلی دیتا رہا تھا۔ اس کی تسلی آمیز باتوں سے اس کے دل کو کچھ حوصلہ ہوا تھا۔

''میں نے ماما جانی کو ابھی کچھ نہیں بتایا عابی!'' عباد کو اس سے پوچھنے کی ضرورت نہیں تھی کہ وہ کس بارے میں بات کر رہی ہے۔

''بہت اچھا کیا ہنی! بلاوجہ وہ پریشان ہوں گی۔ اس وقت ان کے لئے کسی بھی طرح کی ٹینشن لینا اچھا نہیں۔'' وہ دور کسی غیر مرئی نقطے کو

دیکھتا اس کی بات کے جواب میں بولا۔

''تمہاری اپنے پاپا سے بات ہوئی عابی؟'' جواب اسے پتہ تھا مگر پھر بھی اس نے پوچھا تھا۔ اگر اس کی بات ہو چکی ہوتی تو کیا اس کا چہرہ اتنا افسردہ نظر آ رہا ہوتا؟

عباد نے نفی میں سر ہلایا۔ ''پاپا مجھ سے بات کرنے کے لئے تیار نہیں، وہ میری کوئی کال ریسیو نہیں کر رہے، وہ مجھ سے سخت ناراض ہیں۔ مما سے کل رات میری بات ہوئی تھی۔ وہ وہی بات پھر دُہرا رہی تھیں کہ پاپا کو مجھ سے منگنی سے قبل پوچھ لینا چاہئے تھا مگر اب پاپا میری منگنی کر چکے ہیں تو اب مجھے پاپا کے فیصلے کا مان رکھ لینا چاہئے۔ مما کو لگتا ہے کہ اب میرا کچھ کہنا یا اس فیصلے کے مخالف جانا صرف پاپا ہی کو نہیں بلکہ انکل طارق اور ان کی پوری فیملی خصوصاً انوشہ کو بہت زیادہ دکھ دے گا۔ میں نے مما سے پوچھا ''مما! وہ اپنی منگنی ٹوٹ جانے پر زیادہ ہرٹ ہوگی یا اگر یہ شادی ہو گئی تو اس سچائی کو جان کر کہ جس سے اس کی شادی ہوئی ہے وہ اس سے نہیں کسی اور اسے محبت کرتا ہے؟'' اس میں کسی چیز کی کمی ہے جو اسے زبردستی کسی ایسے شخص کے ساتھ باندھا جا رہا ہے جو اس سے سرے سے محبت کرتا ہی نہیں ہے۔ منگنی ٹوٹ جانا اتنا بڑا دکھ نہیں جتنا زندگی بھر کی نارسائی اور محبت سے محرومی بڑا دکھ ہے۔''

وہ بولتے بولتے ایک پل کے لئے چپ ہوا، پھر اسی دھیمے لہجے میں دوبارہ گویا ہوا۔

''مجھے لگتا ہے دل سے مما میری باتوں سے قائل ہو رہی تھی۔ انہوں نے مجھ سے ایسا کچھ کہا نہیں مگر مجھے لگتا ہے وہ میری Feelings کو سمجھ رہی ہیں۔ مگر وہ ابھی کشمکش میں ہیں۔ انہیں خدشہ ہے کہ اب اگر اس رشتے کو توڑنے کی بات بھی کی گئی تو ایک طرف تو پاپا کا غصہ اور ناراضی نہ ختم ہونے والی حد پر پہنچ جائے گی، دوسری طرف انکل طارق کی فیملی کے ساتھ ہمارے تعلقات ختم ہو جائیں گے۔ پاپا اور ان کے بھائی میں تعلقات بگڑ جائیں، بدگمانیاں اور ناراضگیاں پیدا ہو جائیں اس سے مما خفا ہیں۔''

وہ چپ چاپ سوالیہ نگاہوں سے عباد کو دیکھ رہی تھی، جیسے پوچھ رہی ہو پھر اب وہ کیا کرے گا۔

''میں اس معاملے پر براہ راست انوشہ سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ وہ میری کزن ہے؟ دوست ہے، بہت اچھی پڑھی لکھی اور باشعور لڑکی ہے۔ میں اسے تفصیل سے ساری بات بتاؤں گا کہ یہ منگنی کسی غلط فہمی اور مس انڈرسٹینڈنگ کی بنا پر ہو گئی ہے تو مجھے یقین ہے وہ میری بات سمجھ جائے گی۔ وہ اسے اپنی انسلٹ نہیں سمجھے گی۔

میں اپنے ساتھ ساتھ پاپا کی پوزیشن بھی اس کے سامنے کلیئر کرنے کی کوشش کروں گا۔ مما کو جو خدشات ہیں کہ ہماری فیملیز کے بیچ تعلقات خراب یا ختم ہو جائیں گے تو انشاء اللہ ایسا ہرگز نہیں ہوگا۔ مگر میں مما کی اجازت کے بغیر انوشہ سے بات نہیں کر سکتا۔ کل رات میں نے مما کے سامنے یہ ذکر کیا ہی تھا کہ وہ قسمیں دے دے کر مجھے انوشہ سے ایسی کوئی بات کرنے سے منع کرنے لگی تھیں۔ انجانے میں کسی کا دل میری وجہ سے دکھا ہو تو کہہ نہیں سکتا، جانتے بوجھتے تو میں نے کبھی کسی کا دل نہیں دکھایا اور اس وقت میرے دل پر پاپا کی ناراضی کے ساتھ انوشہ کا دل دکھا دینے کا بھی بوجھ ہے۔ جب تک انوشہ کو سب سچ سچ بتا نہ دوں میری روح پر سے یہ بوجھ اترے گا نہیں۔ دعا کرو مما میری بات سمجھ جائیں۔ میں مما، پاپا کو رشتہ

توڑنے کی ہر شرمندگی سے بچا کر سارا الزام اپنے سر لینے کے لئے تیار ہوں مگر میں کسی ایسے رشتے کا بوجھ اٹھانے کے لئے تیار نہیں جسے میرے دل نے نہ آج تسلیم کیا ہے نہ مرتے دم تک کبھی کر سکتا ہے۔''

وہ کتنا دکھی، کتنا آزردہ لگ رہا تھا۔ کتنے دن ہو گئے تھے اسے عباد کے چہرے پر، اس کی وہ زندگی سے بھرپور اور سچی مسکراہٹ دیکھے اس کی آنکھوں کی چمک دیکھے۔ ان دنوں تو اس کی آنکھیں ہر پل بجھی بجھی ہی رہا کرتی تھیں۔ ہنستا تھا تو آنکھیں ساتھ مسکرا نہ پاتی تھیں۔ وہ انجان لوگوں کے لئے پریشان ہو جانے والا، ان کی فکر میں مبتلا رہنے والا کیا باپ کی ناراضی کے ساتھ ہنسی خوشی زندگی گزار سکتا تھا؟'' اس سے پوچھے بنا ایک لڑکی کو اس کے ساتھ منسوب کر دیا گیا تھا، وہ کوئی اور ہوتا تو کہتا مجھ سے پوچھ کر یہ رشتہ جوڑا گیا ہے جو میں اس لڑکی سے شرمندہ ہوں مگر وہ کوئی اور نہیں وہ عباد عذیر تھا ایک ایسی بات پر شرمندہ اور نادم تھا، جس بات میں اس کا سرے سے کوئی قصور ہی نہ تھا۔ بہت اچھا ہونا بھی کبھی کبھی انسان کو کتنا دکھی اور تنہا کر دیتا ہے۔ وہ اب عباد کے پاپا کے لئے کچھ منفی نہیں سوچتی تھی مگر عباد کے لئے اس کا دل اب بھی ہر پل کڑھا کرتا تھا۔

''تم انجانے میں بھی کبھی کسی کا دل نہیں دکھا سکتے عابی! یوں گلٹی فیل مت کو، جب میں یہ بات جانتی ہوں تو تمہارے مما اور پاپا بھی ضرور جانتے ہوں گے اور انوشہ...... وہ بھی تو تمہیں بچپن سے جانتی ہے وہ بھی ضرور تمہاری نیچر کو سمجھتی ہوگی۔ کوئی تم سے بدگمان نہیں ہو سکتا۔ تم تو اتنے اچھے ہو جتنا اچھا ہونا نہیں چاہئے۔'' وہ اس کی طرف دیکھ کر مسکرایا، ایک اداسی بھری مسکراہٹ۔

''ہمیشہ میرے بارے میں اسی طرح سوچو گی؟ کبھی تم تو مجھ سے بدگمان نہیں ہو گی ناں؟''

''ہرگز نہیں، مرتے دم تک نہیں۔'' اس کے لہجے میں شدتیں اور سچائیاں تھیں۔

''جس طرح مجھ سے بدگمان نہیں ایسے ہی مما، پاپا سے بھی کبھی بدگمان مت ہونا۔ پلیز ہنی! مما، پاپا سے ناراض اور بدگمان مت ہونا۔ میرے مما، پاپا بہت اچھے ہیں ہنی۔ ابھی تمہارے سامنے ان کا جیسا امیج بن رہا ہے اس سے قطعاً مختلف۔'' وہ جن تین افراد سے والہانہ محبت کرتا تھا چاہتا تھا کہ وہ ایک دوسرے کو بھی اسی طرح چاہیں جیسے وہ انہیں چاہتا ہے۔

''مجھے پتا ہے وہ بہت اچھے ہیں؟ آخر وہ عباد عذیر کے مما، پاپا ہیں۔'' وہ ہلکا سا مسکراتے ہوئے بولی۔ عباد اس کے جواب پر مسکرایا تھا۔

''میں مما، پاپا سے بالکل ناراض نہیں عابی! وہ صرف تمہارے نہیں میرے بھی مما، پاپا ہیں اور مجھے یقین ہے۔ آج نہیں تو کل میں ان کے دلوں میں جگہ بنانے اور ان کی محبت جیت لینے میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گی، میرا وکیل بھی تو کوئی ایسا ویسا نہیں، عباد عذیر ہے۔''

وہ اس بار دل سے مسکرایا تھا، اس کی آنکھوں میں چمک آئی تھی، اس کا چہرہ بھرپور انداز میں جگمگایا تھا اسے یوں مسکراتا دیکھ کر وہ خوشی سے سرشاری ہوتی اس کے ڈمپل کو دیکھ رہی تھی۔

''تم نے مما، پاپا کو مما، پاپا کہا ناں ہنی! تو بہت اچھا لگا۔'' وہ بہت خوش نظر آ رہا تھا۔

''مجھے اس دن کا شدت سے انتظار ہے ہنی! جب میں، تم، مما اور پاپا ہم سب ایک ساتھ ہمارے کراچی والے گھر میں رہیں گے۔''

''مجھے بھی اس دن کا بہت انتظار ہے عابی! اور میں اس دن کا انتظار اپنی تمام عمر بھی اگر کرنا پڑے تو کر سکتی ہوں۔''

وہ اسے ہر ٹینشن ہر فکر سے دور نہیں کر سکتی، مگر کم از کم اپنی جانب سے یہ یقین دہانی تو وقتاً فوقتاً کرا سکتی تھی نا...... یہ کہ وہ اس کے ساتھ ہے اور وہ ہمیشہ اس کے ساتھ ہی ہوگی۔ محبت اور اعتبار چاہے جتنا بھی ہو، اسے دُہرایا جانا، اس کا اعادہ کیا جانا تو ہر بار اچھا ہی لگا کرتا ہے۔

چند لمحے وہ دونوں یونہی خاموش رہے تھے۔ پھر کچھ خیال آنے پر عباد اس سے اس کی جاب کے متعلق پوچھنے لگا تھا۔ اس نے پچھلے سال جس فرم میں انٹرن شپ کی تھی، وہاں اپنے ایگزیمز ختم ہونے کے ساتھ ہی جاب کے لئے اپلائی کر دیا تھا۔

انٹرن شپ کے دوران چونکہ اس نے اپنے کام اور محنتی انداز سے وہاں کے سینئر انجینئرز کو کافی متاثر کیا تھا سو اسے وہاں سے جاب کی آفر آ گئی تھی۔ اس کے ایگزیمز تو مماجانی کی شکاگو میں موجودگی کے دوران ہی ختم ہو چکے تھے۔

چند روز ہوئے اس کا B.S کا رزلٹ آ چکا تھا مگر وہ اپنے رزلٹ سے قبل ہی اس انجینئرنگ فرم میں اپنی جاب شروع کر چکی تھی۔ فرم اچھی تھی اور وہ اپنی جاب سے مطمئن بھی تھی مگر مماجانی کی طبیعت جو ہر گزرتے دن کے ساتھ خراب سے خراب تر ہوتی چلی جارہی تھی ایسے میں اس کے لئے اپنی جاب اور کام پر توجہ مرکوز رکھنا خاصا مشکل ہو رہا تھا۔ وہ آفس میں ہوتی مگر اس کا دل سارا وقت ماماجانی ہی میں پڑا رہتا۔

''ماماجانی کی طبیعت کو خدانخواستہ کچھ نہیں ہو رہا۔ تم زیادہ پریشان مت ہو۔'' عباد اسے رسانیت سے سمجھانے لگا۔

''جب تمہارا اتنا دل تھا وہاں جاب کرنے کا، اتنے شوق سے اپلائی کیا تھا تو اب اپنی جاب کو انجوائے کرو احمق لڑکی! ماماجانی جلدی ٹھیک ہو جائیں گی انشاء اللہ، بلاوجہ ٹینشن مت لو۔ دیکھو پتا نہیں نیویارک میں تمہارا مزید کتنے مہینے قیام ہے، اس تھوڑے سے وقت میں یہاں رہتے جو کچھ کرنا چاہتی ہو ضرور کر ڈالو۔ ویسے میں تمہیں شادی کے بعد بھی جاب کرنے سے کبھی نہیں روکوں گا، یہ بھی نہیں کہوں گا کہ تم ہماری ہی فرم میں جاب کرو، تمہارا جہاں دل چاہے تم کراچی میں وہاں جاب کرنا۔''

''ارے واہ! میں کہیں اور کیوں جاب کروں گی۔ میں تو جناب آفس میں بھی سارا وقت آپ کے سر پر سوار رہا کروں گی۔ کم از کم اس طرح مجھے خبر تو رہے گی کہ کہیں میرے شوہر صاحب آفس میں دوسری لڑکیوں کے ساتھ فلرٹ تو نہیں فرما رہے۔''

آنے والے کل کی یہ منظر کشی۔ یہ سب سوچنا، بولنا کتنا اچھا، کتنا خوش کن لگ رہا تھا۔ مستقبل کے یہ منظر کتنے خوشگوار، کس قدر خوبصورت تھے۔



ماما جانی کی رپورٹس ٹھیک نہیں آئی تھیں۔ ڈاکٹرز جن خدشات کا اظہار کر رہے تھے وہ دل دہلا دینے والے تھے۔ وہ اچھی بھلی بالکل صحت مند اور تندرست شگفتہ گوئی تھیں اور محض دو ڈھائی مہینوں ہی میں کیا سے کیا ہو گیا تھا۔ ان کے اندر کیا بیماری پل رہی ہے نہ انہیں کبھی پتا چلا نہ اسے اور اب جب بیماری ظاہر ہوئی تو اس شدت کے ساتھ کہ وہ محض بستر ہی کی ہو کر رہ گئی تھیں۔ ابھی ان کے چند ٹیسٹ مزید ہونے تھے۔

آناً فاناً ہر طرف سے اس طرح مشکلیں آنا شروع ہوئی تھیں کہ وہ بری طرح ڈر گئی تھی۔ عباد ہر قدم پر اس کے ساتھ تھا۔ وہ ان دنوں پاکستان جانے کی تیاری کر رہا تھا۔ اس کی ہزار کوششوں کے باوجود بھی اس کے پاپا فون پر اس سے بات نہیں کر رہے تھے۔ وہ اس کی فون کالز ریسیو نہیں کرتے تھے۔ وہ کسی دوسرے نمبر سے ٹرائی کرتا اور وہ ریسیو کر لیتے تو اس کی آواز سنتے ہی لائن کاٹ دیا کرتے تھے اور اس کی مما اسے انوشہ یا انکل طارق سے بات کرنے کی اجازت نہیں دے رہی تھیں، اب اس کے پاس پاکستان جانے اور اپنے پاپا کو ان کے روبرو جا کر منانے اور ان کی ناراضی دور کرنے کی کوشش کرنے کے سوا کوئی آپشن نہیں بچا تھا۔ اگرچہ کہ اس کے امتحان بالکل نزدیک تھے، اس کا تھیسس بھی ایسے مرحلے میں تھا کہ اس کا یہاں سے تھوڑے سے دنوں کے لئے بھی چلے جانا اس کی اتنے عرصے کی ساری محنت کو برباد کر سکتا تھا مگر اس کے پاپا اس سے ناراض تھے اور انہیں خود سے ناراض رہتے وہ مزید نہیں دیکھ سکتا تھا۔ وہ ماما جانی کی بیماری کے اس مشکل ترین مرحلے پر ہنیا کو یہاں تنہا چھوڑ کر نہیں جانا چاہتا تھا۔ وہ دیکھ رہا تھا کہ ہنیا کے بہن بھائیوں کو اس سے یا ماما جانی سے کوئی خاص لگاؤ یا ان کی پروا نہیں۔ وہ تینوں اپنی اپنی زندگیوں میں مگن ہیں۔ چند ایک بار فون پر ماما جانی کی خیریت پوچھنے کے سوا ان میں سے کسی نے اخلاقاً بھی نیویارک آ کر ان کی عیادت کرنے کا ذکر تک نہ کیا تھا۔ ایسے میں وہ ماما جانی اور ان سے بھی بڑھ کر ہنیا کے لئے فکر مند تھا۔ اس کا پاکستان جانا ضروری نہ ہوتا تو وہ ہنیا کو اس مشکل مرحلے پر تنہا چھوڑ کر کبھی نہ جاتا۔ وہ آنے والے اگلے ہفتے میں پاکستان جانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ ماما جانی کے اس روز چند Test ہو گئے تھے، ایک Test کل صبح ہونا تھا۔ ان Tests کی رپورٹس آ جانے کے بعد پھر ساری صورت حال واضح ہونا تھی۔ وہ ماما جانی کے ساتھ سارا وقت ہاسپٹل میں تھی اور عباد بھی شام کے بعد اس کے پاس آ گیا تھا۔

ماما جانی ادویات کے زیر اثر جلد سو گئی تھی اور عباد اسے لے کر باہر ہسپتال کے گارڈن میں آ گیا تھا۔

رات کے بارہ بج رہے تھے، گارڈن میں اس وقت سناٹا اور خاموشی تھی۔ وہ دونوں ایک بینچ پر بیٹھ گئے تھے۔ وہ آسمان پر چمکتے ستاروں کو دیکھ رہی تھی۔ ابھی محض دو، ڈھائی مہینے قبل ان کی زندگیاں کتنی خوشیوں بھری، کتنی پرسکون تھیں اور آج، ہر سمت خوف، خدشے، اندیشے۔

''کیا ہوا، اتنی چپ کیوں ہو ہنی؟'' عباد نے اس کے چہرے کی طرف دیکھا، پھر اس کی نگاہوں کے تعاقب میں اسی ستارے کو دیکھنے لگا جسے وہ ٹکٹکی باندھے دیکھ رہی تھی۔

''عابی! یوں لگتا ہے اداسیوں نے ہمارے گھر کا رستہ دیکھ لیا ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے خوشیاں ہمارے گھر سے رخصت ہونے کو ہیں، جیسے کوئی حادثہ، کوئی انہونی ہمارے تعاقب میں ہے۔''

''اوں ہوں ہنی! یہ کیا مایوسیوں بھری باتیں کر رہی ہو۔ اچھی امید، اچھے گمان رکھو۔'' عباد نے اسے فوراً ٹوکا۔ اس نے اس چمکتے ستارے سے نگاہیں ہٹا کر عباد کو دیکھا، اس کی آنکھیں آنسوؤں سے بھری ہوئی تھیں۔

''عابی! مجھے ڈر لگتا ہے۔ ایسا لگتا ہے جیسے کوئی ہے جو ماما جانی کو مجھ سے دور لے جا رہا ہے۔ ایسا لگتا ہے جیسے کوئی ہے جو تمہیں مجھ سے دور لے جا رہا ہے۔ مجھے آج کل اتنے ڈراؤنے خواب آتے ہیں عابی! میں تنہا ہوتی ہوں، تم میرے ساتھ نہیں ہوتے۔''

آنسو یک دم ہی اس کے رخساروں پر گرنے لگے تھے۔ وہ اس کے کندھے پر سر رکھ کر رونے لگی تھی۔

''خواب میں تمہارے ساتھ نہیں ہوتا تو کیا ہوا۔ حقیقت میں تو تمہارے ساتھ ہوں ناں۔ پاگل لڑکی خوابوں پر اتنا یقین ہے اور حقیقت پر ذرا بھروسہ نہیں؟ تم تنہا نہیں ہو۔ میں تمہیں کبھی تنہا ہونے بھی نہیں دوں گا۔''

اس نے ہنیا کا سر اپنے شانے پر سے اٹھایا اور آہستگی سے اس کے رخساروں پر پھیلتے آنسوؤں کو صاف کرنے لگا۔

''عابی! میں تمہارے بغیر نہیں رہ سکتی۔ پلیز مجھے کبھی اکیلا مت چھوڑنا۔ کبھی مجھ سے دور مت جانا'' وہ بجائے چپ ہونے کے پھوٹ پھوٹ کر رو پڑی تھی۔

''میں آج بھی تمہارے ساتھ ہوں، میں کل بھی تمہارے ساتھ ہوں گا، میں ہمیشہ تمہارے ساتھ رہوں گا، بس اب یہ رونا دھونا بند کرو، پہلے بھی تمہیں بتا چکا ہوں اس طرح روتی تم بالکل اچھی نہیں لگتیں۔''

وہ اسے ہنسانے کے جتن کرتا بظاہر مسکرا کر بولا، مگر اندر سے وہ بہت بے چین ہوا تھا۔ ہنیا کے آنسو اس سے دیکھے نہیں جا رہے تھے۔ اس کا بس چلتا تو وہ اس کی آنکھ میں کبھی ایک آنسو نہ آنے دیتا۔ تاروں بھری یہ رات بہت خوبصورت تھی مگر وہ دونوں ہی اس رات کی خوبصورتی کو محسوس کرنے سے قاصر تھے۔ اسے یوں بکھر کر روتا دیکھ کر یکبارگی اس کے دل میں یہ وہم آیا تھا کہ کیا واقعی اداسیوں نے ان کے گھر کا رستہ دیکھ لیا ہے؟



اس کے بدترین خوف اور اندیشے درست ثابت ہو رہے تھے۔ ماما جانی کی بیماری سے متعلق وہ بات جو وہ ڈاکٹرز کے اندیشوں کے باوجود بھی سوچنا نہیں چاہتی تھی، وہ یکدم ہی حقیقت بن کر سامنے آ کھڑی ہوئی تھی۔ ماما جانی کی حالت تشویشناک تھی، ان کی زندگی خطرے میں تھی، ان کا فوری آپریشن کیا جانا انتہائی ضروری تھا۔ ان کی بیماری جس سٹیج پر تھی اور پھر ان کی جو عمر تھی، ان دونوں Factors نے مل کر آپریشن میں رسک بہت بڑھا دیا تھا۔

کامیابی کا اگر 50 فیصد امکان تھا تو ناکامی کا بھی 50 فیصد ہی امکان تھا۔ مگر یہ آپریشن ہی اب ان کی زندگی بچانے کی آخری امید تھا۔

اب تک ڈاکٹرز نے بھی اور اس نے بھی ماما جانی کو ان کی بیماری کی شدت اور نوعیت سے مکمل طور پر آگاہ نہیں کیا تھا، مگر جس کے جسم کو وہ روگ لگا تھا، وہ کسی ڈاکٹر کے بتائے بغیر بھی اپنی بیماری کی شدت کو سمجھ سکتی تھیں۔ تب ہی تو جب ان کے ڈاکٹر نے امید بھرے انداز میں انہیں ان کی بیماری اور اس کے ممکنہ علاج کے بارے میں بتانا شروع کیا تو وہ چہرے پہ ایسے تاثرات لئے ڈاکٹر کو دیکھتی رہیں جیسے کہہ رہی ہوں ''میں یہ بات پہلے سے جانتی ہوں۔''

اس آپریشن میں جتنے رسکس تھے، انہیں سن کر ہنیا آپریشن کے لئے حامی بھرتے ڈر رہی تھی مگر ماما جانی نے کمال ہمت اور بہادری کا ثبوت

دیتے اپنے آپریشن کے لئے رضامندی اور اجازت دے دی تھی۔

آپریشن فوری ہونا تھا، اس میں دیر کا سوال ہی نہیں تھا اور ماما جانی خود کو ذہنی اور جذباتی طور پر اس کے لئے تیار کر چکی تھیں۔ وہ خود کو ہر نتیجے اور ہر صورتحال کے لئے تیار کر چکی تھیں۔ وہ ان دنوں بستر پر لیٹے لیٹے جس طرح اور جتنا ممکن ہو پاتا نماز پڑھتیں چاہے اشاروں ہی سے، ان کے اس انداز سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ خود کو مکمل طور پر اللہ کی رضا پر چھوڑ چکی ہیں۔ وہ انہیں زندگی دیتا ہے یا موت وہ اس کے ہر فیصلے کو قبول کرتی ہیں۔

وہ صبح کا وقت تھا، اگلی صبح ان کا آپریشن تھا۔ گویا آپریشن سے قبل یہ زندگی اور موت کے بیچ ان کے آخری 24 گھنٹے تھے۔ وہ خود تلاوت نہیں کر پاتی تھیں۔ اس لئے آج کل اس سے قرآن پاک سنا کرتی تھیں۔ وہ اس وقت اس سے سورہ یٰسین سن رہی تھیں۔ اپنے ایک ہاتھ میں انہوں نے اس کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا، ان کی آنکھوں سے آنسو گر رہے تھے۔ عباد اسی وقت وہاں آیا تھا۔ اس نے ایک نظر پنج سورہ ہاتھ میں پکڑے، کانپتی آواز میں سورہ یٰسین پڑھتی ہنیا کو دیکھا، پھر اسے دیکھ کر آنسو بہاتی، اس کی انگلیوں سے ان کی کمزور انگلیاں پیوست کیے ماما جانی کو دیکھا۔

صرف دس دن پہلے اسی ہسپتال کے گارڈن میں ہنیا اپنے جن خدشات اور خوف کا اس سے اظہار کر رہی تھی اور وہ اسے امید اور حوصلہ دلا رہا تھا وہ تمام خوف کس طرح حقیقت بن کر سامنے آ گئے تھے۔ ماما جانی نے ہنیا سے نظریں ہٹا کر اسے دیکھا، انہوں نے اسے آنکھوں کے اشارے سے اپنے قریب آنے کے لئے کہا تھا۔ وہ چلتا ہوا ان کے پاس آ گیا تھا۔ ہنیا ان کے بیڈ کے ساتھ کرسی رکھ کر بیٹھی تھی۔ وہ اسی کرسی کے ہتھے پر بیٹھ کر ان کی طرف جھکا تھا۔ وہ خود اتنے حوصلے اور ہمت کا ثبوت دے رہی تھیں کہ وہ سوائے چہرے پر ایک امید بھری مسکراہٹ لانے کے ان سے کوئی بات نہ کہہ سکا۔ انہوں نے ہنیا کا ہاتھ چھوڑ کر عباد کا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔ عباد کے مضبوط ہاتھ میں ان کے بوڑھے ہاتھ بری طرح لرز رہے تھے۔ ہنیا نے جیسے ہی سورہ یٰسین ختم کی، وہ ایک دم ہی عباد سے بولیں۔

''عباد! تم سے ایک بات کہوں؟'' عباد نے مسکرا کر سر ہلایا۔

''عباد! ہنیا سے شادی کر لو۔'' عباد کے ساتھ وہ بھی سناٹے میں رہ گئی تھی، ماما جانی سے ایسی کسی بات کی اسے دور دور تک امید نہ تھی۔

''ماما جانی آپ.....'' اس نے انہیں ٹوکنے کے لئے فوراً کہنا چاہا مگر وہ اس وقت اس کی طرف نہیں عباد کی طرف متوجہ تھیں، وہ آنکھوں میں امید اور آس لئے دیکھ رہی تھیں۔

''ہنیا سے آج نکاح کر لو عباد؟ اس آپریشن کا جو بھی نتیجہ نکلتا ہے میں نے خود کو اللہ کے سپرد کر دیا ہے، مجھے اب اپنی کوئی فکر نہیں مگر مجھے ہنیا کی فکر ہے۔ مجھے یہ ایک آخری خوشی دے دو عباد! پتہ نہیں آج کے بعد میں تم دونوں سے کبھی مل پاؤں گی کہ نہیں۔ ہنیا کی زندگی ہمیشہ کے لئے تم سے وابستہ ہو گئی پھر اگر میں مر بھی گئی ناں تو مجھے کوئی فکر نہیں۔ ہنیا تنہا نہیں، زندگی اور موت کے بیچ جس باریک لکیر پر کل میں سفر کرنے نکلوں گی مجھے اس سفر پر جانے سے پہلے یہ ایک اطمینان دے دو۔''

وہ التجائیہ انداز میں کہہ رہی تھیں، ان کی آنکھوں سے بڑی تیزی سے آنسو گر رہے تھے، وہ امید اور ناامیدی میں گھری عباد کو دیکھ رہی تھیں۔ عباد ابھی کچھ نہیں بولا تھا، مگر اس کے کچھ بولنے سے قبل وہ ماما جانی کی بات مکمل ہوتے ہی بے قراری سے بول پڑی تھی۔

''ماما جانی! یہ ممکن نہیں آپ کو نہیں پتا عابی کے پاپا......'' جو بات ان کی بیماری کے دوران انہیں Tenstion نہ دینے کے خیال سے اب تک بتائی نہیں تھی، وہ اب بتانے پر مجبور ہو گئی تھی مگر عباد نے اس کے بازو کو سختی سے پکڑ کر اسے آگے کچھ بولنے نہیں دیا تھا۔ وہ ہنیا کی طرف نہیں دیکھ رہی تھیں، عباد بدستور ماما جانی ہی کو دیکھ رہا تھا جو امید و بیم کی کیفیت میں آنسو بہاتی ٹکٹکی باندھے اسی کو دیکھ رہی تھیں۔ وہ عباد کو ہنیا کا بازو پکڑتے نہیں دیکھ پائی تھیں، وہ عباد کے جواب کی منتظر صرف اس کے چہرے کو دیکھ رہی تھیں۔ ہنیا کے ہاتھ پر عباد کی گرفت بدستور بہت سخت تھی،

وہ اسے کچھ بھی بولنے سے شدت سے روک رہا تھا اس کی سخت گرفت میں یہ تنبیہ تھی کہ وہ آگے کچھ بھی نہ بولے۔

''ٹھیک ہے ماما جانی مجھے کوئی اعتراض نہیں۔''

پھر وہ ماما جانی سے مختصر لفظوں میں نکاح کے متعلق بات کر کے وہاں سے اٹھا تھا۔ وہ غالباً اسلامک سینٹر جا رہا تھا۔ وہ ماما جانی کے پاس سے اٹھ کر اس کے پیچھے کمرے سے باہر نکل آئی تھی۔

''عابی!'' وہ اسے دیکھ کر رک گیا تھا۔

''تم نے ماما جانی کو منع کیوں نہیں کیا عابی؟ مجھے بولنے کیوں نہیں دیا؟''

''میں ایک مرتے ہوئے انسان کی آخری خواہش رد نہیں کر سکتا ہنی! وہ جس طرح بول رہی تھیں اگر میں منع کر دیتا تو عمر بھر خود کو بھی معاف نہ کر پاتا پھر ہماری شادی چاہے جب بھی ہوتی میں احساس جرم میں مبتلا ہو کر یہی سوچتا کہ تم سے شادی کرنی ہی تھی تو آج کیوں! تب کیوں نہیں جب ایک مرتی ہوئی بوڑھی بیمار دادی مجھ سے یہ آخری خوشی مانگ رہی تھیں۔''

وہ ٹھہر ٹھہر کر آہستگی سے مگر مضبوط لہجے میں بولا۔ وہ اس کا اضطراب اس کی بے چینی سمجھ رہا تھا۔

''اور پاپا! عابی! تمہارے پاپا تم سے اور ناراض ہو جائیں گے۔ تم نے ان کی اجازت کے بغیر شادی کر لی تو وہ تمہیں کبھی معاف نہیں کریں گے۔'' وہ رو پڑی تھی۔

''میں ان سے اجازت لے لوں گا ہنی! اگر انہوں نے میری کال ریسیو نہ کی تو مما سے بات کروں گا، انہیں ساری بات بتاؤں گا مما، پاپا میں، تم ہم سب ابھی اس دنیا میں موجود ہیں۔ ہم سب کے پاس ابھی ایک دوسرے سے روٹھنے، منانے، گلے شکوے کرنے کے لئے بہت وقت ہے مگر ماما جانی کے پاس وقت نہیں۔ پاپا اتنے سخت دل نہیں، جب وہ ساری بات سنیں گے کہ، کس موقع پر اور کیوں مجھے ایسا فیصلہ کرنا پڑا تو مجھے یقین ہے، وہ فخر سے مجھے اپنے گلے سے لگا کر کہیں گے کہ تم نے وہی کام کیا جو میرے بیٹے کو کرنا چاہئے تھا۔''

وہ مستحکم لہجے میں کہتے اسے تسلی دیتے ہوئے وہاں سے چلا گیا تھا، جبکہ وہ اسی اضطراب اور بے چینی میں مبتلا تھی۔

☆

چند ہی گھنٹوں بعد ہسپتال کے اندر ہی جس طرح آناً فاناً ان کا نکاح ہوا تھا ایسے میں اسے عباد سے یہ بات پوچھنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا کہ اس نے اپنے مما، پاپا کو فون کیا؟ کیا اس کی اپنے پاپا یا مما سے بات ہوئی؟ انہوں نے کیا کہا؟ نکاح کے بعد ماما جانی نے اپنے سامنے ہنیا سے فون

کروا کر اس کے بہن، بھائیوں کو اس نکاح کی اطلاع کروائی تھی۔ وہ یکدم ہی بہت پرسکون، بہت مطمئن نظر آنے لگی تھیں۔ ان کے آپریشن میں چند گھنٹے باقی تھے مگر اب وہ جیسے ہر صورتحال کا سامنا کرنے کے لئے تیار تھیں۔

"مجھے تم پر بہت بھروسہ ہے عباد! میں تم سے یہ نہیں کہوں گی کہ ہنیا کا ہمیشہ خیال رکھنا، اس لئے کہ مجھے پتہ ہے تم نے ہمیشہ اس کا بہت خیال رکھنا ہے۔ میں خوش ہوں کہ ہنیا کی زندگی میں تم ہو، وہ میرے بعد تنہا نہیں ہوگی تم اس کے ساتھ ہوگے۔"

یہ ہوش وحواس کے عالم میں ان کی آخری گفتگو تھی۔



اور ماما جانی چلی گئی تھیں۔ ان کا آپریشن کامیاب نہ ہو سکا تھا۔ وہ آپریشن تھیٹر لے جائی گئیں تو زندہ تھیں، وہاں سے لائی گئیں تو ڈیڈ باڈی کہلائی جا رہی تھیں۔ یمینہ اطلاع ملتے ہی آ گئی تھی۔ تدفین اسی روز تھی اور بمشکل اپنی مصروفیات سے وقت نکال کر جنید اور ان کی بیوی بھی تدفین کے وقت آ گئے تھے۔ معاذ نہیں آیا تھا۔ اس نے فون پر ہنیا سے اس طرح تعزیت کی تھی جیسے مرنے والی صرف ہنیا کی دادی تھیں اس کی کچھ لگتی ہی نہ تھیں۔

سب تدفین کے بعد آگے پیچھے رخصت ہو گئے تھے۔ جانے والی تو چلی گئی تھیں ان کا تو کیا غم ہوتا ان میں سے کسی کو تنہا رہ جانے والی اپنی بہن تک کی فکر نہ تھی۔ ماما جانی نے جس شخص کے ساتھ اس کی زندگی وابستہ کی ہے، وہ کیسا ہے، کون ہے؟ کسی کو کوئی دلچسپی نہیں۔ ان تینوں کے حساب سے ہنیا ایک عاقل، بالغ، باشعور لڑکی تھی، اپنا اچھا برا خود سوچ سمجھ سکتی تھی۔ جس شخص کو اس نے اپنی زندگی کا ساتھی بنایا تھا یقیناً کچھ سوچ سمجھ کر ہی بنایا ہوگا۔

وہ اپنے اپارٹمنٹ میں تنہا کھڑی ٹکر ٹکر اپنے بہن بھائی کو دیکھ رہی تھی۔ وہ ایک ایک کر کے اس سے اظہار تعزیت کرتے اور عباد کو اور اسے اپنے گھر آنے کی دعوت دیتے وہاں سے رخصت ہو رہے تھے۔

"شادی تو تم لوگوں کی ماما جانی کی وجہ سے عجیب ہی طرح ہوئی ہے، اب ایسا کر لو کہیں ہنی مون پہ چلے جاؤ وہاں سے پھر میرے پاس شکاگو بھی ضرور آنا۔ خالد اور بچے تم دونوں کے آنے سے بہت خوش ہوں گے۔"

اس کے گھر سے رخصت ہونے والی آخری مہمان یمینہ اس سے اور عباد سے کہہ رہی تھیں۔ وہ لیونگ روم میں اکیلی کھڑی تھی۔ عباد، یمینہ کو دروازے تک خدا حافظ کہنے گیا تھا۔ وہ خونی رشتوں کے ہوتے بھی تنہا کھڑی تھی، وہ زندگی میں پہلی بار اس خود غرض اور مادہ پرست معاشرے سے شدید نفرت کر رہی تھی۔

وہ نجانے یونہی کتنی دیر تنہا کھڑی رہتی کہ اسے لیونگ روم میں داخل ہوتا عباد نظر آیا۔ وہ ایک ایک قدم اٹھاتا اس کی طرف آ رہا تھا۔ تنہا؟ کس نے کہا وہ تنہا ہے۔ جب وہ اس کے ساتھ ہے پھر بھلا وہ خود کو تنہا سوچ بھی کس طرح سکتی ہے اس کے دل کا بوجھ یک دم ہی اتر سا گیا تھا، وہ خود کو بہت ہلکا پھلکا محسوس کرنے لگی۔ وہ اس کے قریب آ گیا تھا، اس کے قریب آتے ہی اس نے مضبوطی سے اس کا ہاتھ تھام لیا تھا۔ سوائے خاموشی سے آنسو بہانے کے وہ اب تک ایک بار بھی اس طرح سے نہیں روئی تھی۔ جیسے رونا چاہتی تھی۔ وہ اس کے سینے پر سر رکھ کر بلک بلک کر رو پڑی تھی۔

"عابی! اگر تم نہیں ہوتے میں کیا کرتی۔ ماما جانی کے بعد اب تمہارے علاوہ تو میرے پاس کوئی رشتہ ہی نہیں ہے، وہ آہستہ آہستہ اس کے

بالوں پہ ہاتھ پھیر رہا تھا، اس نے اسے ماما جانی کی جدائی کے غم میں کھل کر رونے دیا تھا، جیسے یہ چاہتا ہو کہ وہ اپنا سارا غم آنسوؤں کی صورت باہر نکال دے۔ نجانے وہ کتنی دیر روتی رہی تھی۔ اسے خود خبر نہیں تھی۔ وہ روتے ہوئے بس یہ دیکھتی رہی تھی کہ وہ اس کا ہاتھ تھامے اس کا اپارٹمنٹ لاک کر رہا تھا، وہ اس کا ہاتھ تھامے اسے اپنی گاڑی تک لے آیا تھا، وہ اس کا ہاتھ تھامے اسے اپنے اپارٹمنٹ لے آیا تھا۔ وہ اس کا ہاتھ تھامے اسے اپنے کچن میں لے آیا تھا، اسے کرسی پر بٹھا دیا تھا۔ وہ چائے کا کپ لے کر اس کے پاس آیا۔ آنسو بہاتے ہوئے اس نے نفی میں سر ہلایا۔

''تھوڑی سی پی لو، صرف آدھا کپ۔'' وہ اپنے ہاتھوں سے اس کے ماتھے پر بکھرے بالوں کو سنوارتے ہوئے بولا۔ اس نے کپ اس کے ہاتھ سے لے لیا۔ اور چائے کے گھونٹ لینے لگی۔

''تم نہیں پیو گے؟'' ایک ہاتھ سے آنسوؤں کو صاف کرتے اس نے پوچھا۔

''جو تم بچاؤ گی میں وہ پی لوں گا، مجھے پتہ ہے میرے کہنے کے باوجود بھی تم پورا کپ تو ہرگز نہیں پیو گی۔'' وہ مسکراتے ہوئے بولا۔

وہ دکھی بھی تھا، وہ بہت تھک بھی گیا تھا مگر پھر بھی اس کی خاطر مسکرا رہا تھا۔ آج ماما جانی کی آخری رسومات سے لے کر ان کے دور اور قریب کے تمام ملنے جلنے والوں کو ان کے انتقال کی اطلاع دینے اور پھر ان کی تدفین وغیرہ کے تمام انتظامات تنہا خود انجام دیتے وہ جسمانی طور پر تھکا تھا یا نہیں مگر ذہنی اور جذباتی طور پر بہت زیادہ تھک گیا تھا۔

اس نے واقعی چائے کے چند گھونٹ لے کر کپ واپس میز پر رکھ دیا تھا۔ اب اس کی بچائی ہوئی چائے وہ پی رہا تھا۔ اس کے ایک ہاتھ میں چائے کا کپ تھا اور دوسرے ہاتھ میں اس نے ہنیا کا ہاتھ مضبوطی سے پکڑ رکھا تھا۔

اچانک فون کی بیل بجی تھی۔ عباد نے ہاتھ بڑھا کر ریسیور اٹھا لیا۔ اس نے جس ہاتھ میں ہنیا کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا، اسی سے ریسیور اٹھایا تھا اور ریسیور اٹھانے کے بعد بھی اس نے اس کا ہاتھ نہیں چھوڑا تھا۔ وہ عباد کے پاپا کی کال تھی۔ عباد نے اُن کی آواز سن کر بے پناہ خوشی اور سرشاری سے۔

''پاپا آپ! السلام علیکم پاپا۔'' کہا تھا۔

دوسری جانب انہوں نے اس کے سلام کا جواب نہیں دیا تھا۔ وہ فون پر چلا رہے تھے۔ شدید غیض و غضب کے عالم میں وہ اتنی زور سے بول رہے تھے کہ عباد کے برابر بیٹھی وہ بھی ان کا ایک ایک لفظ بالکل واضح سن سکتی تھی۔

''میں نے تم سے صرف یہ کہنے کے لئے فون کیا ہے کہ آج کے بعد کبھی مجھے اپنی شکل مت دکھانا، کبھی میرے سامنے مت آنا۔ جس سے شادی کی ہے اور جہاں رہ رہے ہو ہمیشہ وہیں رہنا۔''

کپ عباد کے ہاتھ سے چھوٹ کر نیچے گرا تھا۔ اس میں موجود گرم چائے کچھ عباد کے پاؤں پر گری تھی اور کچھ فرش پر۔

''پاپا! میری بات سنیں پلیز۔ پاپا اس کی دادی، پاپا ان کی ڈ۔تھ.....'' عباد نے یکدم ہی اس کا ہاتھ چھوڑ دیا تھا۔ وہ گڑگڑاتے التجائیہ انداز میں باپ سے کچھ کہنے کی کوشش کر رہا تھا۔ مگر ان کی چلاتی، دوٹوک آواز نے اسے اس کی بات مکمل نہ کرنے دی تھی۔

''پتا نہیں لوگ اولاد کی تمنا کیوں کرتے ہیں۔ ایسی اولاد سے تو بے اولاد ہونا اچھا ہے۔''

وہ خوف سے کانپتی عباد کی طرف دیکھ رہی تھی، جس کی آنکھوں میں اسے بے بسی اور نمی نظر آ رہی تھی۔

''پاپا! میری بات سن لیں پلیز۔'' وہ روہانسی آواز میں ان سے کہہ رہا تھا۔ اس کا لہجہ بھرایا ہوا اور آنکھیں پرنم تھیں۔

''عباد عذیر! میں آج تم سے اپنا ہر رشتہ ختم کر رہا ہوں۔ مجھے تم جیسے بیٹے کی کوئی ضرورت نہیں۔ نہیں ہے کوئی ضرورت مجھے تم جیسے بیٹے کی۔''

اس کی بات سنے بغیر انہوں نے سختی سے اور شدت لئے فیصلہ کن انداز میں بات ختم کر کے ریسیور پٹخ دیا تھا۔ ان کے ریسیور پٹخنے کی آواز عباد کے ساتھ ساتھ اس نے بھی سنی تھی۔ وہ دھک دھک کرتے دل سے عباد کی طرف دیکھ رہی تھی، جو ریسیور کان سے لگائے ابھی بھی اسی طرح بیٹھا تھا۔ اس نے دیکھا اس کے ہونٹ ابھی بھی بے آواز ہل رہے تھے۔ وہ بغیر کوئی آواز نکالے صرف لبوں سے پاپا، پاپا کی گردان کر رہا تھا۔ اسے عباد کی آنکھوں میں آنسو نظر آ رہے تھے۔ وہ سر جھکائے اپنے آنسوؤں کو ضبط کر رہا تھا۔

''عابی!'' اس نے بھرائی ہوئی آواز میں اسے پکارا، مضبوطی سے اس کا وہ ہاتھ پھر تھام لیا جو ابھی فون پر بات کرتے اس سے چھوٹ گیا تھا۔ عباد نے چونک کر اسے دیکھا، ایسے جیسے پچھلے چند لمحوں کے دوران اپنے قریب اس کی موجودگی کو فراموش کر گیا تھا۔

''عابی! آئم سوری۔ میری وجہ سے تمہیں۔ کاش ماما جانی تمہیں اس مصیبت میں نہ ڈالتیں، کاش وہ تمہیں اس نکاح کے لئے مجبور نہ کرتیں۔ میری اور ماما جانی کی وجہ سے پاپا تم سے ناراض ہو گئے ہیں۔ عابی! تم نے ہمارے لئے خود کو اس مشکل میں کیوں ڈال لیا؟'' وہ پھر رو پڑی تھی۔

''اس طرح مت بولو ہنی! سوری کس بات پر کہہ رہی ہو مجھ سے؟''

''ماما جانی میری وجہ سے تمہیں اس مشکل میں ڈال گئیں۔'' وہ عباد سے انتہا سے زیادہ شرمندہ تھی۔ ابھی جو کچھ اس کے پاپا نے اسے کہا وہ سب اس نے حرف بہ حرف سنا تھا۔

''تم مجھ سے الگ نہیں ہو ہنی! ہمارا رشتہ سوری بولنے، معافی مانگنے اور معذرت کرنے کا غیریت بھرا رشتہ نہیں ہے اور پھر بھی اگر تمہیں لگتا ہے کہ سوری کہنا بہت ضروری ہے تو ہم دونوں میں سے اس وقت مجھے تم سے سوری کہنا چاہئے۔ آج کے اس دن، ابھی جبکہ ماما جانی کو دینا سے رخصت ہوئے چند ہی گھنٹے ہوئے ہیں تمہیں ان کی جدائی کے غم کے ساتھ دوسری بھی دل دکھانے والی باتیں سننا پڑی ہیں۔ تم پاپا کی باتوں سے ہرٹ ہوئی ہو، میں تم سے شرمندہ ہوں ہنی۔''

باپ کی باتوں نے اس کے دل کو کیسا گھاؤ، کیسا زخم لگایا تھا وہ اسے فراموش کئے اس کی دل جوئی کر رہا تھا۔ وہ اپنے بالکل نزدیک بیٹھے عباد عذیر کو دیکھ رہی تھی۔ اس کے دل کو یکدم ہی انجانے وسوسوں نے گھیر لیا تھا۔ یہ واحد، یہ انمول، یہ سچا ایک رشتہ تھا اس کے پاس اور لگ رہا تھا جیسے کوئی اسے اس سے دور لے جا رہا تھا۔ اس کا دل اس خوف سے کانپ رہا تھا کہ کہیں عباد کے پاپا، عباد کو اس سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے دور نہ کر دیں، کہیں وہ عباد کو اس سے چھین نہ لیں۔ وہ اس کے بنا کیسے جی پائے گی؟

''تم نے پاپا کو فون کیا تھا؟'' اس نے آہستگی سے رندھی آواز میں عباد سے پوچھا۔ وہ جب اسلامک سینٹر جانے کے لئے اٹھا تھا جب وہاں جانے سے قبل اس نے یقیناً اپنے مما، پاپا کو فون کیا تھا اور اس سے اسی بابت پوچھ رہی تھی۔

''ہاں جب میں ماما جانی سے نکاح کے لئے حامی بھر کر اٹھا تھا تو کسی بھی دوسری جگہ جانے سے پہلے میں نے پاپا کو کال کی تھی۔ میرے کئی بار کوشش کرنے پر بھی انہوں نے میری کال ریسیو نہیں کی تھی۔ پھر میں نے مما کو فون کیا تھا۔ میں نے انہیں ساری بات بتائی تھی۔ میں نے ان سے اجازت مانگی تھی، ان کی رضامندی چاہی تھی، میں پاپا سے بھی اجازت لینا چاہتا ہوں مگر وہ میری کال ریسیو نہیں کر رہے، انہیں یہ بتایا تھا۔'' وہ بھی جواباً آہستگی سے ہی بولا تھا۔

''وہ کیا بولی تھیں عابی؟''

''مجھے یہ نکاح کن حالات میں کرنا پڑ رہا ہے، میری ساری بات سننے کے بعد مما نے مجھے اپنی اجازت اور رضامندی دے دی تھی ہنی! میں ان کے اور پاپا کے بغیر اپنی زندگی کا اتنا بڑا فیصلہ کر رہا ہوں اتنا بڑا اقدام اٹھا رہا ہوں، وہ اس پر مجھ سے بالکل بھی خفا نہیں انہوں نے مجھے یقین دلایا تھا۔''

کم از کم اس کی ماں اس سے ناراض نہیں، کم از کم اس کی ماں اسے غلط نہیں سمجھ رہی۔ اس نے پل دو پل کے لئے عباد کے چہرے پر ایک سکون پھیلتا دیکھا تھا۔ مگر اس کے پاپا؟ اس کے دل کا سکون پل بھر میں ہی رخصت ہونے لگا تھا۔ ابھی جو کچھ انہوں نے عباد سے کہا وہ اس کے کانوں میں گونجنے لگا۔ وہ عباد کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھ رہی تھی جیسے پوچھ رہی ہو ''وہ اب کیا کرے گا۔'' اسے مزید کوئی سوال کرنے کا موقع دیئے بغیر وہ فوراً ہی کرسی پر سے اٹھ کھڑا ہوا۔

''تم بہت تھک گئی ہو ہنی! اب تمہیں کچھ دیر سو جانا چاہیے۔''

رات کے دو بج رہے تھے، مگر نیند آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ رو رو کر وہ تھک چکی تھی، اس کی تھکی ہوئی آنکھیں اور نڈھال وجود شاید اب آرام چاہتا تھا مگر وہ سونا نہیں چاہتی تھی۔ ایسا لگ رہا تھا وہ سو کر اٹھے تو ماما جانی کے ساتھ ساتھ عباد بھی اس کے پاس نہیں ہوگا۔

''مجھے سونا نہیں ہے عابی۔''

''اچھا صرف آنکھیں بند کر کے لیٹ جاؤ، تھوڑا آرام کر لو۔ تم بہت زیادہ تھک چکی ہو۔'' وہ اسے ہاتھ پکڑ کر کمرے میں لے آیا تھا۔ اس نے اسے ہاتھ پکڑ کر بیڈ پر بٹھایا ہی نہیں بلکہ شانوں سے پکڑ کر اسے بیڈ پر لٹا بھی دیا تھا۔

''عابی! مجھے ڈر لگ رہا ہے۔''

''ڈر کس بات کا؟'' وہ بیڈ پر اس کے پاس بیٹھ گیا تھا۔

''اگر میں سو گئی تو تم کہیں چلے جاؤ گے۔''

وہ اتنی کمزور، اتنی بزدل نہیں تھی مگر ابھی چند گھنٹے پہلے اس نے اپنی ماں جیسی دادی کھوئی تھیں، وہ رشتوں کے بچھڑ جانے کے خوف کا شکار تھی۔

''میں کہیں نہیں جا رہا، میں یہیں ہوں، تمہارے بالکل پاس۔ تم کتنی بھی دیر سوتی رہو، میں تمہارے پاس سے کہیں نہیں جاؤں گا۔ شاباش اب آنکھیں بند کرو۔''

وہ اسے اس طرح پیار سے بہلا رہا تھا جیسے وہ کوئی چھوٹی سی بچی تھی۔ وہ بیڈ کی پشت سے ٹیک لگائے اس کے قریب نیم دراز تھا۔ وہ ہولے

ہولے اس کے بالوں میں انگلیاں چلا رہا تھا۔ وہ آنکھیں بند کئے اس کا اپنے قریب ہونا محسوس کر رہی تھی۔ اس نے بہت مضبوطی سے عباد کا دوسرا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔ اسے نیند آنے لگی تھی مگر اس نے عباد کا ہاتھ نہیں چھوڑا تھا۔ اس کا ہاتھ اپنے دونوں ہاتھوں میں دبا کر اس نے اس کی طرف کروٹ لی ہوئی تھی۔ وہ اسی طرح اس کے بالوں میں انگلیاں چلا رہا تھا۔ وہ سو گئی تھی مگر بہت بے چینی والی نیند۔ گھڑی گھڑی اس کی آنکھ کھل رہی تھی۔ جتنی بار بھی اس کی آنکھ کھلتی، وہ آنکھیں کھول کر دیکھتی تو اسے اپنے بالکل نزدیک پاتی۔ اس کے بالوں میں انگلیاں چلاتے چلاتے وہ اس کے پاس لیٹ گیا تھا۔ مگر وہ جاگا ہوا تھا۔ اس نے عباد کی آنکھیں ایک بار بھی بند نہیں دیکھی تھیں۔

وہ گہری نیند سو بھی نہیں رہی تھی۔ پھر بھی اس کبھی سونے اور کبھی جاگ جانے والی کیفیت کے دوران اس نے ایک بہت ڈراؤنا خواب دیکھا تھا۔ وہ سوتے میں "عابی، عابی" پکار رہی تھی۔ وہ سوتے میں رو رہی تھی۔

"ہنی۔" وہ اس کا چہرہ تھپتھپا کر، اسے جگا رہا تھا۔ اس نے آنکھیں کھول کر عباد کو دیکھا۔ وہ اس کی طرف جھکا تشویش سے اسے دیکھ رہا تھا وہ اس ٹھنڈے موسم میں پوری کی پوری پسینے میں بھیگی ہوئی تھی۔

"عابی! ایک بہت ویران جگہ تھی شاید کوئی جنگل، وہاں بہت اندھیرا تھا، میں وہاں بالکل اکیلی تھی، میں تمہیں بہت آواز دے رہی تھی، تم وہاں نہیں تھے عابی۔"

روتے ہوئے اس نے اس کے سینے پر سر رکھ دیا تھا۔ عباد نے اسے اپنے اور نزدیک کر لیا تھا۔ کمبل اسے اور اچھی طرح اوڑھا کر اس نے اسے اپنی بانہوں کے حصار میں لے لیا تھا۔ اس کے سر اور اس کی پشت پر آہستہ آہستہ ہاتھ پھیرتے وہ اس کے خوف کو دور کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ جبکہ وہ اس کے سینے پر سر رکھ کر بہت دیر تک روتی رہی تھی۔

"اب مجھے سونے کے لئے مت کہنا، میں سوتی ہوں تو مجھے ڈراؤنے خواب آتے ہیں۔ میں نہیں سوؤں گی عابی۔

"مت سوؤ ہنی! جیسا تمہیں اچھا لگ رہا ہے ویسا ہی کرو۔" وہ اس کے بالوں پہ انگلیاں پھیرتے آہستگی سے بولا۔ اس کی کچھ دیر بعد پھر آنکھ لگ گئی تھی۔ گھبرا کر کچھ ہی دیر میں اس کی آنکھ کھلی تو اس نے خود کو اس کے مضبوط بازوؤں کے حصار میں پایا۔ وہ اسی طرح اس کے قریب تھا، وہ اسی طرح جاگا ہوا لیٹا تھا۔ وہ اس کے اتنے پاس تھا، پھر ڈر کس بات کا ہے؟ اس نے اپنی آنکھیں مضبوطی سے بند کر لی تھیں، وہ سونا چاہتی تھی۔

اس بار اس کی آنکھ کھلی تو صبح ہو چکی تھی۔ صبح کے نو بجنے والے تھے۔ کمرے کے پردے بند تھے، پھر بھی باہر دن نکل چکا ہے پتا چل رہا تھا۔ وہ جس طرح سوئی تھی، اس طرح بیدار بھی ہوئی تھی، اس کے سینے پر سر رکھے، اس کے بازوؤں کے حصار میں۔ اس نے اپنا سر اٹھا کر عباد کو دیکھا۔ وہ جاگا ہوا تھا۔ وہ اسی کو دیکھ رہا تھا۔

"اٹھ گئیں۔" وہ اسے دیکھ کر مسکرایا تھا۔

"دیکھ لو، میں کہیں بھی نہیں گیا، یہیں ہوں۔" اپنا رات کا خوف اب اسے بچکانہ اور احمقانہ لگ رہا تھا۔ وہ کچھ خفت سی محسوس کرتے قصداً مسکرائی تھی۔

''اب تم اٹھ کر منہ ہاتھ دھولو، میں ناشتہ بناتا ہوں۔''

اس کے اٹھنے کے ساتھ ہی وہ بھی فوراً بیڈ پر سے اٹھ گیا تھا جیسے بہت دیر سے اس کے اٹھنے کا انتظار کر رہا تھا۔ وہ منہ ہاتھ دھو کر کچن میں آئی وہ جلدی جلدی ناشتہ بنا رہا تھا فرائنگ پین میں آملیٹ بن رہا تھا، ٹوسٹر میں سلائس ڈالے ہوئے تھے، دوسرے برنر پر چائے کا پانی رکھا تھا۔ وہ اس کی مدد کرانے کے ارادے سے آگے بڑھی تھی۔

''میں کرلوں گا، تم بیٹھو۔'' اس نے اسے کام کرنے سے منع کر دیا تھا، اس نے خود اسے ہاتھ پکڑ کر لا کر کرسی پر بٹھا دیا تھا۔

''عابی! رات کو میں نے اس طرح...... بچوں جیسا Behave کیا۔'' کرسی پر بیٹھنے کے بعد اس نے بات شروع کی تھی۔ مگر وہ آملیٹ پلیٹ میں نکالتا اس کی بات بے ساختہ کاٹ گیا تھا۔

''اس کی بھی سوری بولوگی؟'' وہ ایک پلیٹ میں آملیٹ اور دوسرے میں ٹوسٹ رکھ کر اس کے پاس آگیا تھا۔ اس نے دونوں پلیٹیں میز پر اس کے سامنے رکھ دی تھیں۔

''یہ سوری کا لفظ تمہارا تکیہ کلام نہیں بنتا جا رہا ہنیا سجاد؟''

''پتا نہیں مجھے کیا ہو گیا ہے عابی! میں اتنی ڈرپوک تو کبھی بھی نہیں تھی۔'' وہ بے بسی سے بولی۔

''تم ابھی بھی ڈرپوک نہیں ہو۔ ابھی ماما جانی کی جدائی کے شاک میں ہو، اس لئے اس طرح فیل کر رہی ہو۔ تھوڑے دنوں بعد سب کچھ نارمل ہو جائے گا۔'' وہ دو مگوں میں چائے بھی نکال کر لے آیا تھا۔ وہ اس کے برابر والی کرسی پر بیٹھ گیا تھا۔

''اگر تم نہیں ہوتے عابی! میں کیا کرتی۔''

''لیکن میں کیوں نہیں ہوتا؟ ہنیا سجاد کی زندگی میں عباد عذیر نے صرف آج یا ابھی نہیں بلکہ ہمیشہ رہنا ہے۔'' اس نے اس کی توجہ ناشتے کی جانب مبذول کروائی تھی۔

اس نے پچھلے دو دنوں سے کچھ نہیں کھایا تھا مگر اس وقت اس کے ساتھ بیٹھ کر وہ اس کے بنائے ہوئے آملیٹ کو کھانے لگی تھی۔ وہ بھی اس کی پلیٹ میں سے آملیٹ کھا رہا تھا۔ اس نے اسے ٹوسٹ پر مکھن لگا کر دیا تو اس نے اس کے ہاتھ سے وہ بھی لے لیا تھا۔

''اب مجھے ایک کام سے جانا ہے، چلا جاؤں؟'' اپنی چائے کا آخری گھونٹ لینے کے بعد خالی مگ میز پر رکھتے ہوئے عباد نے اس سے پوچھا۔ اس نے سر اثبات میں ہلا دیا۔

''میرے پیچھے مگر تم کیا کرو گی؟''

''میں؟'' وہ خالی الذہنی کی کیفیت میں کچھ بھی نہ کہہ پائی، اپنے لئے کوئی بھی مصروفیت سوچ نہ پائی۔ وہ اس کی کیفیت کو دیکھ رہا تھا، سمجھ رہا تھا تب ہی تو اس نے اس کے ہاتھ تھام کر آہستہ آہستہ محبت بھرے لہجے میں اسے یہ سمجھانا شروع کیا تھا کہ ماما جانی کی زندگی کے آخری ڈھائی تین مہینوں کو نکال دو تو باقی ساری عمر انہوں نے بہت بھرپور اور بہت شاندار گزاری تھی۔ بہت ایکٹو، بہت خوش باش رہتے۔ وہ زندگی سے خوش تھیں، انہوں نے

اپنے بچوں کی تمام خوشیاں دیکھی تھیں۔ یہاں تک کہ جاتے جاتے جو ایک ان کی آخری خواہش تھی اس کی شادی کی، وہ بھی پوری ہوگئی تھی۔ وہ کوئی تشنگی، کوئی دکھ لئے دنیا سے رخصت نہیں ہوئی تھیں۔ اب اگر وہ ان کے لئے کچھ کرنا چاہتی ہے تو بجائے رونے کے ان کے ایصال ثواب کے لئے کچھ پڑھے، اللہ سے ان کی مغفرت کی دعا مانگے، یہ دعا مانگے کہ جیسی خوشیوں بھری اور آسودہ زندگی انہوں نے اس دنیا میں پائی تھی، ویسی ہی اس جہان میں اپنی دائمی زندگی میں بھی پائیں۔

''آئی ہے کچھ بات سمجھ میں؟'' کافی دیر تک اسے سمجھاتے رہنے کے بعد عباد نے اس سے پوچھا تھا۔ اس نے سر اقرار میں ہلایا تو وہ اس کی فرمانبرداری سے سر ہلانے پر مسکراتے ہوئے بولا۔

''پھر اب میرے جانے کے بعد کا کیا پروگرام ہے۔ رونا ہے یا جو میں نے کہا وہ کرنا ہے؟''

''جو تم نے کہا ہے وہ کروں گی۔''

وہ کرسی پر سے کھڑا ہو گیا تھا۔ وہ اس طرف جھکا، اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا۔ ''مت رونا ہنی! پلیز میرے لئے تم روتی ہو تو مجھے بالکل اچھا نہیں لگتا۔''

وہ چلا گیا تھا۔ وہ اپارٹمنٹ میں اب تنہا تھی۔ شاید یوں تنہا ہونے پر وہ پھر رو پڑتی مگر اس سے کیا وعدہ اسے رونے نہیں دے رہا تھا۔ وہ رونا نہیں چاہتی تھی اس لئے کہ عباد عذیر ایسا چاہتا تھا۔ وہ وضو کر کے قرآن پاک لے کر بیٹھ گئی۔ وہ ماما جانی کے ایصال ثواب کے لئے کچھ پڑھنا چاہتی تھی۔

☆

''عباد عذیر! میں آج تم سے اپنا ہر رشتہ ختم کر رہا ہوں۔ مجھے تم جیسے بیٹے کی کوئی ضرورت نہیں۔''

پوری رات یہ ایک جملہ اس کے کانوں میں گونجتا رہا تھا۔ وہ پوری رات جسمانی طور پر ہنیا کے ساتھ رہا تھا مگر وہ ذہنی طور پر وہاں بالکل بھی موجود نہیں تھا۔

''مجھے تم جیسے بیٹے کی کوئی ضرورت نہیں۔'' پوری رات اس کا دل ان لفظوں پر بلک بلک کر روتا رہا تھا۔ کسی تیز دھار خنجر سے جیسے کوئی اس کے دل کے ٹکڑے کرتا رہا تھا۔ کیا وہ واقعی اتنا برا بیٹا تھا کہ اس کے پاپا اس سے ہر رشتہ توڑ دینے کی بات کر رہے تھے؟ اس کا دل چاہ رہا تھا کہ وہ ننھے بچوں کی طرح بلک بلک کر روئے۔ وہ رات بھر اور اب صبح جتنی دیر ہنیا کے ساتھ رہا، خود کو سنبھالے رہا تھا۔

وہ پیدل بے سمت چل رہا تھا۔ اس کی آنکھیں پرنم تھیں۔ وہ بار بار آنکھیں رگڑ کر خود کو رونے سے روک رہا تھا۔ وہ گھر سے باہر اس لئے نکلا تھا کہ کچھ سوچ سکے، اسے اب کیا کرنا ہے یہ فیصلہ کر سکے۔ ماما جانی نے جب اچانک ہی اس سے نکاح کی بات کہی تھی وہ ذہنی طور پر ہرگز بھی ایسی کسی بات کے لئے تیار نہیں تھا۔ مگر ان کی بوڑھی آنکھوں کی وہ التجا، وہ ان کے کانپتے لبوں کی درخواست، وہ موت سے چند قدموں کی دوری پر کھڑے ان کی شاید آخری خواہش، وہ اس مرتی ہوئی بوڑھی بیمار عورت کو ''ناں'' نہیں کہہ پایا تھا۔ اگر ناں کہہ دیتا تو وہ اور سب کچھ ہو سکتا تھا مگر عباد عذیر نہیں۔

وہ اپنے ماما، پاپا کی اجازت، ان کی موجودگی کے بغیر اپنی زندگی کا اتنا بڑا فیصلہ ہرگز نہیں کرنا چاہتا تھا مگر موت کی طرف لحظہ بہ لحظہ قدم

بڑھاتی اس بوڑھی عورت کے پاس وقت ختم ہو رہا تھا۔ اہسپتال سے نکل کر نکاح کے کسی بھی انتظام سے قبل اس نے سب سے پہلے اپنے پاپا کو فون کیا تھا، ایک بار نہیں نجانے کتنی بار۔ ایک بار کے بعد انہوں نے اپنا سیل آف کر دیا تھا، گھر کے فون پر اس سے بات کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اس نے پھر اپنی ماما کو فون کیا تھا۔ شکر تھا انہوں نے اس کی ساری بات بہت تحمل سے سنی تھی۔ اس نے تفصیل سے انہیں ساری صورتحال بتائی تھی اور انہوں نے بغیر اسے ٹوکے خاموشی سے اس کی پوری بات سنی تھی۔ وہ اس کی بات سننے کے بعد بھی خاموش تھیں۔

''جو میں کر رہا ہوں وہ ٹھیک ہے مما؟'' وہ ان کی خاموشی سے بے چین ہوا تھا۔ وہ ماں تھیں اور اتنی دوری درمیان میں حائل ہونے کے باوجود بھی صرف آواز سے بیٹے کی پریشانی اور اس کا اضطراب جان گئی تھیں۔ وہ نرم لہجے میں اس سے کہہ رہی تھیں۔

''میں اس لڑکی کو نہیں جانتی، میں اس کی فیملی کو بھی نہیں جانتی، مگر میں اپنے بیٹے کو جانتی ہوں۔ اگر وہ ہمارے بغیر کسی سے نکاح کرنے جا رہا ہے تو یقیناً اس کے پاس ایسا کرنے کی بہت ٹھوس وجوہات ہوں گی۔ مجھے اپنے بیٹے پر یقین ہے کہ وہ کبھی کوئی غلط قدم نہیں اٹھا سکتا۔''

باپ کی پیہم بے اعتباری اور بدگمانیوں سے زخم زخم ہوئے اس کے وجود پر جیسے ماں کے ان الفاظ نے مرہم رکھ دیا تھا۔ ماں کو اس پر بھروسہ ہے، اعتبار ہے، یقین ہے، وہ خود کو کہیں آسمانوں پر اڑتا محسوس کرنے لگا تھا۔ اس میں یکدم ہی بہت حوصلہ، بہت ہمت اور بہت جرأت پیدا ہو گئی تھی۔

''آپ مجھے اس نکاح کی اجازت دے رہی ہیں مما؟'' اس نے ان سے پوچھا تھا اور انہوں نے جواب میں اسے ہاں کہاں تھا۔

''آپ مجھ سے ناراض تو نہیں؟''

''نہیں عابی! مما کی جان۔ مما تم سے کیسے ناراض ہو سکتی ہیں بیٹا؟'' انہوں نے بڑی نرمی اور بے پناہ محبت سے اسے جواب دیا تھا۔

''عابی! مما جان۔'' انہیں جب بھی اس پر زیادہ پیار آ رہا ہوتا وہ اسے یونہی مخاطب کرتی تھیں اور ان کا ایسا کہنا اسے بچپن سے ہی بہت اچھا لگا کرتا تھا۔

''میں آپ سے بہت پیار کرتا ہوں مما۔''

''مجھے پتہ ہے بیٹا۔''

''میں پاپا سے بھی بہت پیار کرتا ہوں۔'' انہیں یہ بات بھی پتہ تھی، مگر اس بار وہ جواب میں چپ رہی تھیں۔

چند لمحوں کی خاموشی کے بعد وہ بولیں تو ان کا لہجہ ان کی پریشانی کی چغلی کھا رہا تھا۔ اپنی فکر اور پریشانی کا اس سے اظہار کیے بغیر وہ اسے اس بات کا یقین دلا رہی تھیں کہ وہ پاپا کو سمجھانے، قائل کرنے اور ان کی اس سے ناراضی دور کروانے کی پوری کوشش کریں گی۔

اپنی مما سے بات کر کے اس نے بے تحاشا سکون اور اطمینان محسوس کیا تھا۔

انہوں نے ''مگر میں اپنے بیٹے کو جانتی ہوں، مجھے یقین ہے وہ کبھی کوئی غلط کام نہیں کر سکتا۔'' کہہ کر اس کا مان بڑھایا تھا۔ اسے اس کی اپنی نگاہوں میں معتبر کیا تھا۔ اپنی مما کی طرف سے اعتبار اور اعتماد پا لینے کے باوجود اسے اپنے پاپا کی فکر تھی جو اس سے پچھلے کئی ماہ سے بات کرنے سے انکاری تھے۔ ہار مان کر اس نے پاپا کو E-mail کی تھی۔ ایک بہت طویل E-mail جس میں پوری تفصیل سے اس نے یہ سب لکھا تھا کہ اسے کن

حالات کے تحت ان کے بغیر عجلت میں ایسا فیصلہ کرنا پڑ رہا تھا۔

''پاپا! میں آپ کے اور مما کے بغیر زندگی کا ایسا کوئی فیصلہ کرنے کا کبھی سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ آپ کی اجازت، آپ کی رضامندی اور سب سے بڑھ کر اس موقع پر آپ کی موجودگی تو میرے لئے انتہا سے زیادہ ضروری تھی، اہم تھی۔ مگر میں کیا کروں پاپا؟ ایک مرتی بوڑھی عورت مجھ سے ایک التجا کر رہی ہے، میں انہیں ناں کیسے کہوں؟ جس لمحے وہ مجھ سے روتے ہوئے اس نکاح کے لئے التجا کر رہی تھیں اگر آپ وہاں موجود ہوتے تو کہتے کہ ''عابی! تم وہ فیصلہ کرو جو میرے بیٹے کو کرنا چاہئے۔'' پاپا! میرا یقین کریں میں نے اس مشکل ترین صورت حال میں وہی فیصلہ کیا ہے جو آپ کے بیٹے کو کرنا چاہئے تھا۔ میں، آپ، مما ہنی ہم سب تو یہاں رہیں گے پاپا! مگر کل شاید وہ عورت اس دنیا سے چلی جائے گی۔ اس بوڑھی عورت کے پاس اس دنیا میں شاید چند گھنٹے ہی اور ہیں، اگر میں نے ان کی التجا کو رد کر دیا اور وہ دنیا سے نامراد رخصت ہو گئیں تو میں عمر بھر احساس جرم میں مبتلا رہوں گا۔ پاپا۔ پاپا! پلیز مجھ سے ناراض مت ہوں۔ پلیز...... پاپا! میں آپ سے بہت محبت کرتا ہوں، میرا یقین کریں، میری محبت کا یقین کریں۔ میں بدلا نہیں ہوں پاپا، میں آپ کا وہی عابی ہوں۔

کاش آپ فون پر مجھ سے بات کر لیتے، کاش آپ فون پر میری بات سن لیتے۔ میں آپ کے پاس جلدی آؤں گا پاپا۔ بہت جلدی۔ آپ چاہے جتنے بھی ناراض ہوں میں آپ کو منا لوں گا۔ میں آپ کو خود سے ناراض تو ہرگز نہیں رہنے دوں گا۔ لیکن ہو سکتا ہے کہ یہ ای میل پڑھنے کے بعد آپ ساری صورتحال سمجھ جائیں، آپ مجھ سے ناراض ہوں ہی نہیں۔ اللہ کرے کہ ایسا ہی ہو...... پاپا! آپ کا عابی آپ سے بہت، بہت پیار کرتا ہے اور وہ یہ بھی جانتا ہے کہ پاپا بھی اسے بہت، بہت، بہت پیار کرتے ہیں اور وہ اپنے عابی سے زیادہ دیر خفا رہ ہی نہیں سکتے۔

''آپ کو بے حساب پیار کرنے والا آپ کا عابی۔''

مگر اس کے گمان غلط ثابت ہو گئے تھے۔ پاپا ای میل پڑھنے کے بعد اس سے شدید ترین انداز میں ناراض ہو گئے تھے۔ مما ان کے ممکنہ ردعمل اور غصے سے خائف تھیں، پتہ نہیں اس کے نکاح کی بات مما نے انہیں بتائی تھی یا انہوں نے اس کی ای میل میں پڑھی تھی۔ وہ پچھلے تین ماہ میں انہیں ان گنت ای میلز کرتا رہا تھا، ان کی ناراضی ختم کرنے کے لئے، انہیں منانے کے لئے۔ مگر اس کی کسی میل کا وہاں سے کبھی کوئی جواب نہ آیا تھا۔ اسے یقین نہیں تھا کہ آیا پاپا اس کی E-mail پڑھتے بھی ہیں یا پڑھے بغیر محض اس کا نام دیکھ کر انہیں Delete کر دیتے ہیں۔ اسے یقین نہیں آ رہا تھا اس کی یہ آخری E-mail پڑھ کر بھی وہ اس سے اس طرح ناراض ہو سکتے تھے۔ اس میں تو اس نے اپنا دل نکال کر ان کے سامنے رکھ دیا تھا۔

وہ اس E-mail کو ٹائپ کرتے، پاپا کو اپنی محبت کا یقین دلاتے حقیقتاً رویا تھا۔ ایسا کس طرح ممکن تھا کہ جو لفظ اس نے اس طرح روتے ہوئے لکھے تھے وہ پاپا کے دل کو چھوئے بنا گزر گئے تھے؟ اسے لگ رہا تھا کہ شاید پچھلی تمام میلز کی طرح انہوں نے اس کی یہ E-mail بھی نہیں پڑھی تھی۔ شاید انہیں مما ہی نے اس کے نکاح کے بارے میں بتایا تھا۔ اس کے جان سے عزیز پاپا اس سے ناراض تھے، وہ اس سے اپنا ہر رشتہ، ہر تعلق ختم کرنے کی بات کر رہے تھے؟ اسے دنیا کی کوئی چیز اچھی نہیں لگ رہی تھی۔

وہ رات بھر جاگتا رہا تھا، وہ ایک پل کے لئے بھی پلکیں جھپکا نہیں سکا تھا۔ وہ بے سمت سڑکوں پر چلے جا رہا تھا۔

''آج کے بعد کبھی مجھے اپنی شکل مت دکھانا، کبھی میرے سامنے مت آنا۔''

''پاپا! اپنے عابی سے یوں خفا مت ہوں پاپا! اس طرح مت بولیں پاپا۔''

منہ ہی منہ میں ان لفظوں کی تکرار کرتا وہ پتہ نہیں چلتے چلتے کتنی دور نکل آیا تھا۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا وہ اڑ کر اپنے پاپا کے پاس پہنچ جائے۔ ان کے سامنے ہاتھ جوڑ دے، ان کے سینے سے لگ جائے، ان سے اپنی ہر غلطی کی معافی مانگ لے۔ مگر کیا وہ اس کی کوئی بات اب سنیں گے؟ رات پاپا کی باتوں سے، ان کے لہجے کی سختی اور قطعی انداز سے اس نے سمجھ لیا تھا کہ اب وہ اس کے معافی مانگنے، منانے یا مما کے سمجھانے سے بھی نہیں مانیں گے۔ انہیں غصہ کم آتا تھا، وہ اپنے غصے کا اس طرح اظہار، جیسے انہوں نے رات کو کیا تھا بہت کم کرتے تھے مگر جب انہیں غصہ آتا، جب کسی بات پر وہ اس طرح ردعمل ظاہر کرتے تو پھر انہیں منانا آسان نہ ہوتا تھا۔ اس سے وہ اس طرح پہلی بار ناراض ہوئے تھے اور وہ انہیں سمجھتا تھا۔

اسے اچھی طرح پتا تھا اب اگر وہ کراچی جا کر ان کے پاؤں پکڑ کر بھی ان سے معافی مانگے وہ اسے ہرگز معاف نہیں کریں گے۔ اس بات کو سوچتے اسے انکل طارق کا خیال آیا تھا، اسے انوشہ کا خیال آیا تھا۔ اس کے تایا، اس کی کزن، وہ اس معاملے میں فریق تھے۔ اگر وہ بجائے کراچی جانے کے پہلے دبئی انکل طارق کے پاس چلا جائے؟

اب اسے انکل طارق اور انوشہ کو ساری بات بتانی ہی ہوگی۔ اس کی اپنے تایا کے ساتھ بہت اچھی انڈر اسٹینڈنگ تھی وہ اسے اپنا بیٹا کہتے تھے، وہ اسے بہت چاہتے تھے۔ اسے پوری امید تھی وہ اس کی وضاحت ضرور سنیں گے اور اس کا ساتھ بھی دیں گے۔ وہ اس کے پاپا کے بڑے بھائی ہیں، بڑے بھائی بھی وہ، جن کا پاپا حد سے زیادہ احترام کرتے ہیں، پاپا اسے یا مما کو ڈانٹ کر ان کی بات سننے سے انکاری ہو سکتے ہیں مگر اپنے بڑے بھائی کی نہیں۔ جس بھائی اور بھتیجی کے سامنے ممکنہ شرمندگی کے خیال سے پاپا اتنے برہم ہیں جب وہ ان کے بھائی کو اپنے ساتھ لے کر کراچی اپنے گھر پاپا کے سامنے پہنچے گا تو صورتحال بہت مختلف ہوگی۔ پھر پاپا کو اس کی بات سننی پڑے گی۔

پھر پاپا کو انکل طارق کی بات سننی پڑے گی۔

اگر وہ اس کے ساتھ کراچی پاپا کے پاس چلنے کے لئے تیار ہو گئے تو سارا مسئلہ حل ہو سکتا تھا۔

پاپا اس کی اور مما کی سنتے یا نہیں مگر انکل طارق اور انوشہ کی ضرور سنتے۔ اب اس کی آخری امید انکل طارق اور انوشہ تھے۔ بس وہی دونوں تھے جو پاپا کی اس سے ناراضی ختم کرا سکتے تھے۔ فیصلہ ہو گیا تھا۔ اسے انکل طارق اور انوشہ سے ملنے دبئی جانا تھا اور فوراً جانا تھا۔ اس کے بے سمت قدموں نے ایک سمت کا تعین کر لیا تھا اب وہ سب وے اسٹیشن کی طرف بڑھ رہا تھا۔

☆

اس نے نیویارک سے دبئی جانے کے لئے ٹکٹ خرید لیا تھا۔ اس کا ارادہ وہاں ایک یا دو روز قیام کرنے کا تھا۔ مگر یہ صورتحال پر منحصر تھا۔ انکل طارق اور انوشہ اس ساری بات پر کس ردعمل کا مظاہرہ کریں گے اس پر منحصر تھا۔ ابھی اسے خود معلوم نہیں تھا، وہ دبئی میں کتنے روز قیام کرے گا۔ اگر انکل طارق اس کی بات سمجھ گئے، انہوں نے بڑے ظرف اور بڑے دل کا ثبوت دیتے اسے اور پاپا دونوں کو معاف بھی کر دیا اور اس کی درخواست پر اس کے

ساتھ کراچی چلنے کے لئے تیار ہو گئے تب تو معاملہ بہت جلد حل ہو جانا تھا۔لیکن اگر اس کی توقعات، خواہشات اور امیدوں کے مطابق ایسا نہ ہو پاتا تب بھی اسے کراچی مما، پاپا کے پاس ہر حال میں جانا ہی تھا۔

اسی لئے اس نے دبئی سے کراچی جانے کے لئے بھی ایک ٹکٹ خرید لیا تھا، سیٹ ابھی بک نہیں کرائی تھی۔مگر نیویارک سے دبئی تک کے لئے تو اسے ابھی سیٹ کنفرم کرانی تھی، اس نے جس ایئر لائن سے نیویارک سے دبئی تک کے لئے ٹکٹ خریدا تھا، اسے خرید اہی اس شیڈول کو جان لینے کے بعد تھا کہ اس کی ہفتے میں تین فلائٹس ہوتی ہیں نیویارک سے دبئی کے لئے۔وہ جلد سے جلد دبئی پہنچ جانا چاہتا تھا۔

آج پیر کا دن تھا، اس میں تو اسے سیٹ ملنے کا امکان ہی نہ تھا۔دوسری دو دن بعد تھی اور تیسری ہفتے کے آخری دن اتوار کی رات کو۔ان دونوں فلائٹس میں اسے سیٹ مل رہی تھی۔وہ جلد سے جلد دبئی پہنچ جانا چاہتا تھا، مگر نجانے کیوں یکدم ہی ہنیا کی خوفزدہ اور سہمی ہوئی آوازیں اس کانوں میں گونجی تھی۔

''عابی! مجھے ڈر لگ رہا ہے۔اگر میں سو گئی تو تم کہیں چلے جاؤ گے۔''

بہت دیر کے بعد اچانک ہی اسے ہنیا یاد آئی تھی، وہ اسے گھر پر اکیلا چھوڑ کر آیا ہوا ہے یہ یاد آیا تھا، وہ اسے اکیلا چھوڑ کر چلے جانے والا ہے یہ یاد آیا تھا۔

''مجھے آج کل اتنے ڈراؤنے خواب آتے ہیں عابی۔''میں تنہا ہوتی ہوں، تم میرے ساتھ نہیں ہوتے۔''اس کے کانوں میں یک بارگی اس کی روتی ہوئی آواز گونجنے لگی تھی۔

''عابی! ایک بہت ویران جگہ تھی شاید کوئی جنگل۔وہاں بہت اندھیرا تھا۔میں وہاں بالکل اکیلی تھی۔میں تمہیں بہت آوازیں دے رہی تھی۔تم وہاں نہیں تھے عابی۔''وہ اسے یہاں تنہا چھوڑ کر جا رہا تھا نجانے کتنے دنوں کے لئے۔اسے خود معلوم نہیں تھا وہ کب واپس آئے گا۔اتنا طے تھا اب وہ پاپا کو منائے بغیر یہاں واپس نہیں آتا۔وہ کب واپس آئے گا۔چاہے اس کام میں اسے کتنے دن، کتنے ہفتے یا کتنے مہینے ہی کیوں نہ لگ جائیں، اب پاپا کی ناراضی ساتھ لئے وہ نیویارک کی سرزمین پر ہرگز قدم نہیں رکھے گا۔کل ہنیا کی ماں جیسی دادی اسے چھوڑ گئی تھیں اور آج سے دو دن بعد وہ بھی اسے تنہا چھوڑ جائے؟ نجانے کتنے سارے دنوں کے لئے، وہ بھی اس وقت جب وہ جذباتی طور پر اتنی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہے۔خود کو اتنا تنہا اور کمزور محسوس کر رہی ہے؟ فوراً جانے کی شدید ترین خواہش رکھنے کے باوجود وہ خود کو صرف دو دن بعد ہنیا کو اکیلا چھوڑ جانے کے لئے آمادہ نہ کر پایا۔

وہ ہنیا کو اس حالت میں، اتنی جلدی اس طرح اکیلا چھوڑ کر کس طرح جا پائے گا۔اس کے پیچھے تنہا رو رو کر وہ تو خود کو بیمار کر ڈالے گی۔ایک ہفتہ بھی گو قلیل ہی مدت تھی مگر وہ کوشش کرے گا کہ ان سات دنوں میں ہنیا خود کو سنبھال لے، اس کے جانے کے لئے خود کو ذہنی طور پر تیار کر لے۔وہ شاید بہت سارے دنوں کے لئے اس سے دور جانے والا تھا، چاہتا تھا وہ خود کو اس کے جانے کے لئے پوری طرح تیار کر لے، اس کے جانے کے بعد تنہا رہنے کے لئے اپنے آپ کو پوری طرح آمادہ کر لے۔اس نے اتوار کی رات کی سیٹ کنفرم کرالی تھی۔

وہ گھر واپس آیا تو کیتھی اور مائیک ہنیا کے پاس آئے بیٹھے تھے۔وہ کل رات ہنیا کو یہاں لاتے وقت اس کی آنسرنگ مشین پر بھی ہنیا کی

اپنے گھر موجودگی کا پیغام معہ اپنے گھر کے پتے اور فون نمبر کے چھوڑ آیا تھا اور ہنیا کی بلڈنگ کے کیئر ٹیکر کے پاس بھی یہ تمام اطلاعات دے آیا تھا۔ سو ہنیا اور ماما جانی کے وہ تمام جاننے والے جنہیں ان کی وفات کا آج پتہ چلا تھا وہ عباد کے اپارٹمنٹ ہنیا سے تعزیت کرنے آ رہے تھے۔

آمد و رفت اور فون پر تعزیت کا یہ سلسلہ تقریباً پورا دن چلتا رہا تھا۔ رات کے وقت کہیں جا کر وہ ہنیا کے ساتھ اکیلے بیٹھ پایا تھا۔ وہ اسے بہت تھکی ہوئی لگ رہی تھی۔ اس لیے سب کے چلے جانے کے بعد وہ اسے کمرے میں لے آیا تھا۔



رات وہ جس صدماتی کیفیت میں تھی، جس جذباتی شکست وریخت کا شکار تھی ایسے میں اس کا دھیان ہی نہیں گیا تھا اس کمرے کی کسی بھی چیز پر۔ یہ عباد کا بیڈروم تھا۔ وہ کل رات اسی کمرے میں سوئی تھی مگر اس نے کمرے کی کسی بھی چیز پر غور نہیں کیا تھا۔ وہ عباد کے اپارٹمنٹ بہت آتی رہتی تھی مگر اس کے بیڈروم میں کبھی نہیں آئی تھی۔ پتہ نہیں اس نے اپنے کمرے میں یہ تصویریں کب لگائی تھیں، کمرے میں داخل ہونے پر اپنی اور عباد کی مشترکہ تصویر کو اس کی بیڈ سائیڈ ٹیبل پر رکھا دیکھ کر اس نے سوچا تھا۔ بیڈ کی دائیں طرف والی میز پر عباد کے مما، پاپا کی مشترکہ تصویر تھی، بہت خوبصورت بڑی اچھی سی تصویر، خوبصورت سے فریم میں لگی ہوئی اور بائیں طرف والی میز پر ان دونوں کی تصویر لگی تھی۔

کرسمس ایو پر کیتھی کے گھر پر پارٹی سے واپس آتے انہوں نے اس اسٹور کے اندر کھڑے ہو کر وہاں کے اٹالین کیشئر سے جو اپنی مشترکہ تصویر کھنچوائی تھی، وہ والی تصویر جس کے بیک گراؤنڈ میں برف باری ہوتی نظر آرہی تھی، وہ منک کوٹ اور ہیٹ پہنے کھلکھلا کر ہنس رہی تھی اور عباد بلیک اوورکوٹ اور مفلر کے ساتھ نک سک سے سجا سنورا بے پناہ ہینڈسم لگ رہا تھا۔

وہ تصویر واقعی بہت اچھی آئی تھی۔ اس میں وہ دونوں بہت خوش اور بہت اچھے لگ رہے تھے۔ کیتھی کے گھر پارٹی میں اور پارٹی کے بعد راستے میں کھینچی تمام تصاویر عباد نے اسے بعد میں دکھائی تھیں مگر اسی اسٹور میں جو اس کی اکیلے ایک تصویر عباد نے خود کھینچی تھی وہ اس کے بہت اصرار پر بھی اس نے اسے کبھی نہیں دکھائی تھی۔ نجانے کس خفیہ مقام پر اس نے اسے چھپا رکھا تھا۔ بیڈ کے بالکل سامنے والی دیوار پر اس نے ایک اور مزے دار سی حرکت کر رکھی تھی۔ اس نے دیوار پر انلارج کروا کر اپنے مما، پاپا کی، ہنیا کی اور اپنی ایک مشترکہ تصویر لگا رکھی تھی۔

خوبصورت سے گولڈن فریم میں لگی بڑی تصویر، جس کے دائیں جانب والے کونے پر گولڈن ہی کلر کے ابھرے ہوئے حروف میں My Family کے الفاظ کندہ کرائے گئے تھے۔ جو یہ بات جانتا نہ ہو کہ ہنیا اپنی زندگی میں آج تک کبھی عباد کے والدین سے ملی نہیں ہے، وہ اس تصویر کو دیکھ کر ایک لمحے کے لئے بھی یہ شک نہیں کر سکتا تھا کہ یہ ایک تصویر نہیں بلکہ دو الگ الگ تصاویر ہیں اور انہیں جدید کمپیوٹر ٹیکنالوجی کی مدد سے ایک بنا گیا ہے۔ ان دونوں کی وہ تصویر کیتھی کے گھر کی تھی جو انہوں نے کیتھی ہی سے کھنچوائی تھی۔ وہ فل میک اپ کیے، بلیک ویلوٹ کے سوٹ میں، عباد بلیک ڈنر سوٹ میں۔ پتا نہیں ان دونوں کے کپڑوں کا رنگ اس نے تبدیل کیا تھا یا جو تصویر اس نے اپنے مما، پاپا کی منتخب کی تھی اس میں انہوں نے اسی رنگ کا لباس پہن رکھا تھا۔

بیک گراؤنڈ پورا پلین تھا، مرون کلر کا۔ جبکہ اس کی اور عباد کی جو حقیقی تصویر تھی اس میں اس کے اور عباد کے پیچھے بیک گراؤنڈ میں پارٹی میں شریک چند افراد نظر آرہے تھے۔

ایسا لگ ہی نہیں رہا تھا کہ یہ کسی کمپیوٹر سافٹ ویئر کا کرشمہ ہے، وہ تصویر حقیقتاً ایک ہی تصویر لگ رہی تھی۔ تصویر تو اچھی لگی ہی تھی، مگر اس سے بھی زیادہ اچھے My Family کے الفاظ لگے تھے۔ عباد نے اسے نہیں بتایا تھا، نہیں دکھایا تھا مگر شاید اس نے یہ تصاویر کرسمس ایو کے بعد دسمبر کے آخری دنوں ہی سے یہاں لگا رکھی تھی۔

عباد کے بیڈروم میں اپنی تصویروں کو دیکھ کر اسے یوں لگا جیسے وہ یہاں آئی تو اب ہے مگر یہاں پر موجود بہت پہلے سے تھی۔ عباد بیڈ پر بیٹھ

چکا تھا، اس نے اسے بھی اپنے برابر بٹھا لیا تھا۔ وہ اس وقت کافی پرسکون اور مطمئن نظر آ رہا تھا۔ وہ کل رات یا آج صبح کی طرح Tensed نہیں تھا۔ وہ اس کی طرف بغور دیکھ رہی تھی۔ وہ صبح کہاں گیا تھا، اس نے ابھی تک ہنیا کو بتایا نہیں تھا۔ بتانے کی مہلت ہی نہ ملی تھی۔ وہ اس کے چہرے پر کچھ کھوج رہی تھی۔ ''کیا دیکھ رہی ہو؟''

''تمہارے چہرے پر پھیلا اطمینان۔ ایسا لگ رہا ہے تم کوئی فیصلہ کر چکے ہو اور اس پر بہت مطمئن ہو۔''

''میرا چہرہ کب سے پڑھنا شروع کیا؟'' وہ اس کے درست اندازے پہ مسکرایا۔

''جب سے تم سے محبت کرتی ہوں تب سے عباد عذیر۔''

''اوہ تو گویا یہ سلسلہ خاصا قدیم ہے۔ کیونکہ تمہیں تو مجھ سے محبت تب سے ہے جب۔''

''جب ابھی یہ دنیا ہی بھی نہیں تھی۔'' عباد کا جملہ اس نے مکمل کر دیا تھا۔

''بہت دنوں کے بعد ایسی باتیں کر رہی ہو اس لئے بہت اچھی لگ رہی ہو۔''

''تمہارا حوصلہ ہے ورنہ اس حلیئے میں، میں کسی ہوش مند آدمی کو اچھی لگ نہیں سکتی۔''

وہ رو رو کر اسے بہت پریشان کر چکی تھی، اگر اس وقت وہ کسی بھی وجہ سے کچھ مطمئن اور پرسکون تھا تو وہ اس اطمینان کو قائم دیکھنا چاہتی تھی۔ کتنے دنوں بعد اس نے اس طرح ہلکے پھلکے انداز میں اس سے بات کی تھی۔

عباد اسے اتنے بہت سارے دنوں بعد اس کے پرانے انداز میں بولتا دیکھ کر طمانیت اور سرشاری سے مسکرایا۔ اس نے اسے اب بغور دیکھا۔ وہ اسے بہت تھکی ہوئی نڈھال اور کمزور لگ رہی تھی۔ اس نے پرسوں ہسپتال میں جو لباس پہنا ہوا تھا، وہی لباس اس وقت بھی پہنا ہوا تھا۔ کل اسے اس کے گھر سے لاتے وقت اسے یہ دھیان ہی نہیں رہا تھا کہ ہنیا سے کہتا کہ وہ اپنے چند جوڑے ساتھ لے لے۔ آج دن میں بھی اسے ایک بار بھی اس بات کا خیال نہیں آیا تھا اور نہ اس کے گھر جا کر اس کے کچھ کپڑے اور ضرورت کا دوسرا سامان اسے لا دیتا۔ اسے خود پر افسوس ہوا۔

''مجھے خیال نہیں رہا، میں گھر سے تمہارے کچھ کپڑے لے آتا۔''

''ہاں کپڑے نہیں تھے اس لئے صبح نہا کر مجھے دوبارہ یہی کپڑے پہننے پڑ گئے۔ اس وقت اتنی تھکن ہو رہی ہے، نہانے کا دل چاہ رہا ہے، مگر نہا کر دوبارہ یہ کپڑے پہنتے تو اب خود گھن آ رہی ہے۔ ایسا لگ رہا ہے اس وقت تو کوئی مجھے اپنے ساتھ بٹھانا بھی پسند نہیں کرے گا۔''

وہ اس کی بات پر ہنسا تھا۔

''خیر، ایسی تو کوئی بات نہیں ہے ہنیا سجاد۔ آپ میرے برابر میں بیٹھی ہیں اور مجھے آپ کا اپنے پاس بیٹھنا بہت اچھا لگ رہا ہے۔''

''تمہاری بات الگ ہے۔ تم پاگل ہو۔ میں دوسرے نارمل لوگوں کی بات کر رہی ہوں۔''

''واہ یہ اچھا ہے۔ جو تم سے محبت کرے گا وہ پاگل کہلائے گا۔''

وہ مصنوعی ناراضی سے بیڈ پر سے اٹھا اور اپنی وارڈروب کی طرف بڑھ گیا۔ اس نے اس میں سے اپنی ایک ٹی شرٹ اور ایک ٹریک سوٹ کا

ٹراؤزر نکال کر اس کی طرف بڑھایا۔

''اس وقت اس سے کام چلا لو۔''

''تمہارے کپڑے؟ پتہ ہے کتنے بڑے ہوں گے یہ مجھے۔ کارٹون لگوں گی میں ان میں۔'' اس نے متامل سے انداز میں اسے دیکھا۔

''سوواٹ؟ یہاں ہم دونوں کے علاوہ کون ہے جسے تم بقول تمہارے کارٹون لگو گی۔ جبکہ مجھے تو تم ابھی ابھی پاگل ڈکلیئر کر ہی چکی ہو تو مجھ پاگل کو تو تم یقیناً اپنے کپڑوں میں بھی بہت اچھی بہت حسین ہی لگو گی۔''

وہ مسکراتے ہوئے بولا تھا۔ اس نے عباد کے ہاتھ سے کپڑے لے لئے تھے۔ وہ واقعی اس وقت نہا کر تازہ دم ہونا چاہتی تھی۔ اس کا شیمپو اور اس کا صابن استعمال کرنے کے بعد اس نے اس کے کپڑے پہن لئے۔ اس ڈھیلے ڈھالے اور اپنے سائز سے کہیں بڑے لباس میں وہ خود کو کارٹون ہی لگ رہی تھی۔ بہر حال تولئے میں اپنے بالوں کو لپیٹے اس کی گرے ٹی شرٹ اور بلیک ٹراؤزر پہنے وہ باتھ روم سے نکل آئی تھی۔

وہ بیڈ پر نیم دراز کچھ سوچ رہا تھا، اس کی نگاہیں سامنے دیوار پر لگی تصویر کی طرف تھیں۔ باتھ روم کا دروازہ کھلنے کی آواز پر اس نے اس کی طرف دیکھا تھا۔ وہ اس کی طرف دیکھ کر مسکرایا۔ اسے یکدم ہی اس بات کا پہلی بار دھیان آیا تھا کہ اب وہ صرف اس کا محبوب نہیں اس کا شوہر بھی ہے۔ وہ اس کے ساتھ مضبوط، اتنے اٹوٹ رشتے میں بندھ چکی۔ ایک پل کے لئے خود غرض ہو کر سوچے تو اب عباد کے پاپا بھی انہیں ایک دوسرے سے جدا نہیں کر سکتے، ان کے رشتے کو ختم نہیں کروا سکتے۔

اس پل دل میں ابھرتا یہ خیال دل کو وہ خوشی، وہ اطمینان اور وہ سکون دے گیا تھا جو اس سے پہلے اس نے کبھی محسوس کیا ہی نہیں تھا۔ اسے اس پل ماما جانی پر پیار آیا تھا۔ وہ انہیں ایسا کرنے سے روک رہی تھی۔ لیکن اگر وہ ایسا نہ کرتیں، اگر وہ عباد سے ان کے نکاح کی بات نہ کرتیں، پھر نجانے کیا ہوتا۔

زندگی جتنی بھی ڈراؤنی کہانیاں سنا رہی تھی، آنے والے کل کے جتنے بھی اندیشوں کو جگا رہی تھی پر اس لمحے کی سچائی تو ان کے بیچ یہ مضبوط یہ اٹوٹ رشتہ تھا۔ وہ پتا نہیں اس پل کیا سوچ رہا تھا مگر وہ مسکرا کر اسے دیکھ ضرور رہا تھا۔ وہ آنکھوں میں محبت بھری چمک لئے صرف اور صرف اسے دیکھ رہا تھا۔

وہ دوسری طرف گھوم کر بیڈ کے دوسرے کنارے پر جانا چاہتی تھی مگر عباد نے بیڈ پر کچھ دور کھسکتے اس کے لئے اپنے برابر میں جگہ بنا دی تھی۔ وہ فوراً ہی اس کی اپنے لئے بنائی جگہ پر آ گئی تھی۔ اس کا شیمپو استعمال کر کے، اس کے کپڑے پہنے اسے پہلے ہی اس کی خوشبو اپنے وجود میں پھیلتی محسوس ہو رہی تھی اور اس وقت اس کی بانہوں کے حصار میں آئی تو یوں لگ رہا تھا جیسے اس کے دل، دماغ اس کے سارے وجود یہاں تک کہ اس کی روح تک کو بھی اس کی خوشبو نے اپنے گھیرے میں لے لیا ہے۔ اس وقت صرف یہی ایک خوشبو اس کے گرد تھی۔ اس کے سوا وہ کچھ بھی محسوس کر نہیں سکتی تھی۔ اس کے وجود کے اندر، اس کے وجود کے باہر، اس کے گرد ہر طرف بس صرف وہی ایک خوشبو تھی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا کہ دنیا میں صرف وہ ہے، عباد حذیر ہے، ان کی محبت ہے، اس کے سوا دنیا میں کچھ بھی نہیں ہے۔ اس کی دنیا اس ایک شخص سے شروع ہوتی تھی، اس کی دنیا اس ایک شخص پر

ہی جا کر ختم ہوتی تھی۔ سونے سے پہلے عباد نے اسے کیا کہا تھا۔

''ہنی! یہ رات میری زندگی کی سب سے خوبصورت رات ہے۔ میں دعا کرتا ہوں ہماری زندگی کی ہر رات اتنی ہی حسین ہو۔''

رات...... اسے بھی وہ رات بہت حسین، بہت خوبصورت لگی تھی۔ اپنی محبت کی تکمیل، اپنی محبت کی معراج لگی تھی۔ یوں لگا تھا آج وہ حقیقی معنوں میں پوری کی پوری اس کی ہوگئی تھی۔ وہ اس کی بانہوں کے حصار میں لبوں پر مسکراہٹ لئے بہت پرسکون، بہت گہری نیند سوگئی تھی۔ مگر صبح اٹھنے پر ایسا نہ تھا۔



صبح اس کی آنکھ پھولوں کی بھینی بھینی خوشبوؤں سے کھلی تھی۔ اسے سوتے میں عباد کا اپنے پاس سے اٹھنا، چلے جانا، پھر آنا اور کچھ سرہانے رکھنا سب محسوس ہوا تھا مگر وہ اتنی گہری، پرسکون نیند سو رہی تھی کہ اٹھنے کو جی ہی نہیں چاہا تھا۔ وہ اب نیند پوری کر کے دس بجے اٹھی تھی۔ اس کے سرہانے سرخ گلابوں کا ایک بہت خوبصورت گلدستہ رکھا تھا، اپنے قریب مہکتے ان گلابوں کی خوشبو ہی نے اسے اٹھنے پر مجبور کیا تھا۔ اس نے لیٹے لیٹے اس بوکے کو اٹھایا۔ اس پر لگے چھوٹے سے کارڈ پر Honey! I Love You لکھا ہوا تھا۔ وہ اس کارڈ کو پڑھ کر مسکرائی تھی۔ وہ اس کی لکھائی کو محبت سے دیکھ رہی تھی، وہ اس کی محبتوں سے مہکتے ان گلابوں کی خوشبو اپنے اندر اتار رہی تھی۔ مگر عباد کی محبتوں پر سرشار ہوتے، اس کی محبتوں کی پھوار میں بھیگتے اسے یکدم ہی یہ احساس ہوا کہ رات جو ہوا وہ ٹھیک نہیں ہوا۔ وہ ابھی نہیں ہونا چاہئے تھا۔

وہ اپنے شوہر کی من چاہی ہے مگر اس کے ساس سسر؟ انہوں نے تو ابھی اسے قبول نہیں کیا۔ ان کے اسے اپنی بہو تسلیم کر لینے سے قبل کل کی رات نہیں آنی چاہئے تھی۔

کاش اُن کے اسے قبول کر لینے کے بعد یہ رات آئی پھر اس حسین رات کی صبح وہ شرمندہ اور پشیمان تو نہ ہو رہی ہوتی۔ رات ایسا کچھ نہ لگا تھا مگر اب اٹھتے کے ساتھ ہی اسے شرمندگی اور ندامت نے اپنے حصار میں لے لیا تھا۔ ایسا لگ تھا جیسے کل رات اس نے عباد کے مما، پاپا سے ان کے بیٹے کو چھین لینے کی کوشش کی تھی۔

اپنی زندگی کی سب سے حسین رات کی صبح یوں پشیمانیوں سے ہونے پر اسے خود پر رونا آ رہا تھا، ترس آ رہا تھا۔

زندگی اچانک ہی اتنی مشکل کیوں ہوگئی تھی محبتوں اور خوشیوں کا اختتام بھی دکھوں ہی پر جا کر کیوں ہو رہا تھا؟

''گڈ مارننگ مسز ہنیا عباد'' وہ ناشتے کی ٹرے ہاتھ میں لئے ہنستا مسکراتا کمرے میں داخل ہوا تھا۔ وہ ابھی چند سیکنڈ ہوئے نہا کر باہر نکلی تھی مگر بجائے کمرے سے باہر جانے کہ وہ دوبارہ بیڈ پر ہی بیٹھ گئی تھی۔

اس نے سر اٹھا کر افسردگی سے عباد کو دیکھا۔ وہ ہنستا، مسکراتا بہت ہشاش بشاش اور بے تحاشا خوش اس کے سامنے کھڑا تھا۔ خوشی اور سرشاری اس کے ہر ہر انداز سے ہویدا تھی۔

''اصولی طور پر اب آپ کا یہی کام ہونا چاہیے۔'' ٹرے بیڈ پر رکھ کر وہ اس کے سامنے بیٹھ گیا تھا۔ وہ مسلسل مسکرا رہا تھا۔ اس کے چہرے

پر اتنی بھرپور مسکراہٹ نجانے وہ کتنے عرصے بعد دیکھ رہی تھی۔

''تمہارے لئے صبح سے لگا ہوا ہوں، بہت اسپیشل ناشتہ بنایا ہے میں نے تمہارے لئے۔ یہ پین کیک، یہ چیز اور مشروم والا آملیٹ، یہ فروٹ ڈیلائٹ اور یہ رول۔ ویسے یہ رول میں نے نہیں بنائے مگر تمہارے لئے خاص طور پر بہت دور سے جا کر لایا ہوں۔ وہ بھی صبح صبح۔ دراصل اس بیکری کے یہ رول بہت ہی اچھے ہوتے ہیں اور اس کافی کو بھی کوئی عام سی روزانہ جیسی کافی مت سمجھنا۔ میں نے بڑی محنت سے بنائی ہے۔ میں تمہارے جاگنے کا انتظار کر رہا تھا تھوڑی دیر پہلے میں نے آ کر دیکھا تم نہا رہی تھیں میں نے کہا چلو جناب خاتون اٹھ گئی ہیں، جلدی جلدی سب چیزیں ٹرے میں لگائیں تا کہ ناشتہ آپ کی خدمت میں حاضر کیا جا سکے۔ اب تم کھا کر بتاؤ کون سی چیز زیادہ مزے کی ہے۔ ویسے کوئی چیز کم مزے کی بھی لگے تو یہ سوچ کر کھا لینا کہ ذائقہ نہ سہی پر اس میں میری ڈھیر ساری محبت تو شامل ہے۔''

وہ ہنستے ہوئے شوخ سے لہجے میں بول رہا تھا۔ وہ جواباً پھیکے سے انداز میں بدقت مسکرائی۔

''کیا ہوا یہ منہ اس طرح سے لٹکا ہوا کیوں ہے، پھول پسند نہیں آئے یا ناشتہ اچھا نہیں لگا؟''

وہ ابھی بھی کچھ غیر سنجیدہ ہی تھا، اسے ہنسانا چاہ رہا تھا۔ مگر وہ کوشش کے باوجود بھی اس کے موڈ کا ساتھ نہ دے سکی۔

''ہنی! کیا ہوا ہے؟'' وہ سنجیدہ ہوا تھا۔

''کچھ نہیں۔'' وہ جو سوچ رہی تھی، جو محسوس کر رہی تھی، اسے کہنے کے لئے اسے لفظ نہیں مل رہے تھے۔

''اس طرح سے اداس کیوں ہو، کیا ہوا ہے؟'' وہ سنجیدہ نگاہوں سے اسے بغور دیکھ رہا تھا، اس کی آنکھوں کو پڑھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے نفی میں سر ہلایا۔

''کچھ نہیں ہوا عابی! بس شاید'' وہ اس سے نگاہیں تراتی کوئی جھوٹ بول کر اسے مطمئن کرنا چاہ رہی تھی مگر اس نے یکدم ہی اس کے چہرے کو اپنے ہاتھوں میں تھام کر اسے اپنی طرف دیکھنے پر مجبور کیا تھا۔ اس کے چہرے کو اپنے ہاتھوں میں تھامے وہ سیدھا اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا۔

''مجھ سے جھوٹ مت بولو، اس لئے کہ تمہارے جھوٹ کا میں یقین نہیں کروں گا۔ سچ بولو کیا ہوا ہے؟'' وہ لبوں کو دانتوں سے کچلتی آنکھوں میں امڈ آنے والے آنسوؤں کو واپس پیچھے دھکیلنے کی کوشش کرنے لگی۔

''عابی! کل رات۔'' وہ بولتے بولتے خاموش ہوئی۔ ''ابھی پاپا نے ہمارے رشتے کو قبول نہیں کیا۔ مجھے بہت۔'' وہ آگے جو بھی کہنا چاہتی تھی مگر عباد نے اس کے لبوں پر ہاتھ رکھ کر اسے آگے کچھ بولنے نہیں دیا تھا۔

''یہ ہرگز مت کہنا ہنی! کہ تم گلٹی فیل کر رہی ہو۔ کل کی رات میری زندگی کی سب سے حسین رات تھی۔ میں اسے اپنی آخری سانسوں تک یاد رکھوں گا اور میں یہ سننے کے لئے ہرگز تیار نہیں کہ جو رات میری لئے اتنی خوبصورت اور اتنی یادگار تھی وہ تمہارے لئے ایک پچھتاوا ہے؟ میں تمہاری خوشی اور تمہارے دکھ دونوں کو پہچان سکتا ہوں اور کل رات میں نے تمہیں بہت خوش پایا تھا۔ تم سو گئی تھیں تمہارے چہرے پر مجھے تب بھی مسکراہٹ نظر آ رہی تھی، تم پرسوں رات کی طرح بار بار ڈر کر اٹھی بھی نہیں تھیں۔''

''میں خوش تھی عابی لیکن۔'' عباد نے پھر اسے روک دیا تھا۔

''خوش تھیں، ہو نہیں؟''

''میں خوش ہوں، لیکن۔''

''یہ گھوم پھر کر ہر جملے کا اختتام لیکن پہ کیوں ہو رہا ہے۔ تم خوش ہو یا نہیں، کسی لیکن، اگر اور مگر کے بغیر جواب دو'' وہ اس بار جھنجھلائے ہوئے انداز میں بولا۔

''میں بہت خوش ہوں عابی'' زبان دانتوں تلے دبا کر وہ لیکن بولتے بولتے خاموش ہوگئی تھی۔ وہ بہت دیر کے بعد مسکرایا تھا۔ وہ اس کے کہے بغیر بھی اس کی بات کا مفہوم سمجھ گیا تھا۔ جو وہ کہنا چاہ رہی تھی اور کہہ نہیں پا رہی تھی وہ اسے مکمل طور پر سمجھ چکا تھا۔ اس نے ناشتے کی ٹرے ان دونوں کے بیچ میں سے ہٹا کر کچھ دور رکھی تا کہ اس کے اور نزدیک ہو سکے۔

''ہنی! میں تم سے کچھ مانگوں مجھے دو گی؟'' اس نے اس کا چہرہ پھر اپنے ہاتھوں میں تھام لیا تھا۔

''مجھے آج سے لے کر اتوار تک اپنی زندگی کے یہ چھ دن پورے کے پورے دے دو۔ میں اتوار کی رات دبئی جا رہا ہوں ہنی! انکل طارق کے پاس وہ پاپا کو منانے میں میری مدد کریں وہ مان جاتے ہیں تو بھی اور نہیں مانتے تو بھی وہاں سے پھر مجھے کراچی چلے جانا ہے۔ مجھے خود نہیں معلوم، میں وہاں کتنے دنوں کے لیے جا رہا ہوں مگر اتنا طے ہے ہنی! میں پاپا کو منائے بغیر وہاں سے واپس ہرگز نہیں آؤں گا۔ تمہیں وہ سارے دن میرے بغیر یہاں اکیلے گزارنے ہوں گے۔ تو اس سے پہلے کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ یہ چھ دن جو ہمارے پاس ہیں ہم ان کے ہر ہر لمحے کو بھرپور انداز میں گزاریں۔ ان چھ دنوں میں ہم دنیا کی ہر ٹینشن بھلا دیں۔ کسی ایسی جگہ چلیں جہاں صرف تم ہو، میں ہوں۔ میں تمہیں اپنی زندگی کے چھ دن پورے کے پورے دے رہا ہوں۔ ان چھ دنوں میں میں تمہارے، علاوہ کسی کو نہیں سوچوں گا، کسی کو اپنے قریب دیکھنا نہیں چاہوں گا۔ تم بتاؤ کیا تم مجھے اپنی زندگی کے یہ چھ دن پورے کے پورے دے رہی ہو؟ دیکھو سوچ سمجھ کر وعدہ کرنا۔ وعدہ کر لینے کے بعد اگر ان چھ دنوں میں تم مجھے ایک بار بھی روتی ہوئی نظر آئیں، آج کی صبح کی طرح منہ لٹکا کر اداسی سے بیٹھی نظر آئیں تو میں تم سے سخت ناراض ہو جاؤں گا۔ بولو منظور ہے؟''

وہ چھ دن بعد جا رہا تھا، اس کا دل یک بارگی بہت زور سے دھڑکا تھا، وہ خوف سے کانپ سی گئی تھی۔

''میں تمہاری ہاں یا ناں کا انتظار کر رہا ہوں ہنی یا عباد! کیونکہ ان چھ دنوں کا آغاز آج کی صبح کے ساتھ ہو چکا ہے۔''

وہ اسے چھ دن بعد کیا ہوگا، سوچنے کا موقع نہیں دے رہا تھا، وہ تو فی الحال آج کی اور ابھی کی بات کر رہا تھا۔

''ہاں، ہاں ہاں۔'' اس کے سینے پر سر رکھ کر اس نے ہاں کی گردان کی۔

''صرف چھ دن نہیں، میں نے تمہیں اپنی پوری کی پوری زندگی دے دی ہے۔ اپنی زندگی کی ہر صبح، ہر شام اور ہر رات دے دی ہے۔''

''چلو ہنی! نیویارک سے باہر چلتے ہیں۔'' وہ اسے اپنے مضبوط بازوؤں کے حصار میں لے کر بولا۔

''کہاں؟'' اس کے سینے پر سر رکھے رکھے ہی اس نے پوچھا۔

''کسی خاموش اور پرسکون سی جگہ پر۔ جہاں فطری حسن ہو، ساحل ہو۔ میں ہوں، تم ہو اور ہمیں جاننے والا کوئی بھی شخص وہاں نہ ہو۔''

اس نے عباد کی بات مان لی تھی۔ واقعی، حقیقت تو آج کا دن اور یہ لمحات ہیں جن میں وہ جی رہے ہیں۔ کل تو ان دیکھا ہے، ابھی بہت دور اور ان سے چھپا ہے۔

ناشتے کے فوراً بعد وہ دونوں اٹھ گئے تھے۔ گھر سے اپنے کپڑے اور ضرورت کا کچھ سامان ساتھ لے کر عباد اسے اس کے اپارٹمنٹ لے آیا تھا تاکہ وہ وہاں سے اپنے کپڑے لے سکے۔ سوائے ڈاکٹر اینڈریو کے کسی کو بھی بتائے بغیر کہ وہ کہاں جا رہے ہیں اور کب واپس آئیں گے وہ دونوں ایئر پورٹ آ گئے تھے۔

وہ Carmel کے خوبصورت ساحلی شہر جا رہے تھے۔ عباد وقت ضائع کیے بغیر وہاں پہنچ جانا چاہتا تھا۔ فوری طور پر انہیں ایک نجی ایئر لائن کی San Francisco جانے والی فلائٹ میں سیٹس مل رہی تھیں۔ عباد نے دو ٹکٹس خرید لئے تھے۔ تقریباً چھ گھنٹے کی فلائٹ کے بعد وہ San Francisco پہنچ گئے تھے۔ گھومنے پھرنے کے لئے یہاں پر بھی بہت کچھ تھا مگر چونکہ یہ ان کی منزل نہیں تھی۔ اس لئے وہاں سے ایک کار رینٹ کر کے اب وہ بائی روڈ Carmel جا رہے تھے۔ San Francisco سے بائی روڈ Carmel جانے کا اپنا ہی حسن تھا۔ راستہ خوبصورت سرسبز و شاداب اور آب و ہوا شاندار۔ جہاز کے سفر سے زیادہ ان دونوں کے لئے یہ سفر خوبصورت اور بھرپور تھا۔ عباد گاڑی ڈرائیو کر رہا تھا، وہ دونوں میوزک سن رہے تھے، ساتھ بے تحاشا باتیں کرتے مسلسل چپس کے پیکٹس اور کوک کے کین خالی کیے جا رہے تھے۔ زندگی کی ہر الجھن، ہر اندیشہ، ہر پریشانی اور ہر خوف وہ نیویارک میں بہت پیچھے چھوڑ آئے تھے۔

جگنوؤں سے بھر لیں آنچل

بیت جائے کہیں نہ یہ پل

کل جو ہو گا دیکھ لیں گے کل

عباد نے راستے میں نجانے کتنی بے شمار بار یہ گانا لگایا تھا۔ دو گھنٹے کی ڈرائیو کے بعد وہ Carmel پہنچ گئے تھے۔ San Francisco سے دو گھنٹے کی ڈرائیو پر Carmel، کیلی فورنیا کے مضافاتی علاقے میں ایک چھوٹا سا بے پناہ خوبصورت ساحلی شہر تھا۔ بڑے شہروں کے ہنگاموں اور شور شرابے سے وہ دور بقول عباد کے بنیا سجاد جیسی رومانٹک لڑکی کو لے جانے کے لئے پرفیکٹ جگہ تھی۔ Carmel اپنے خوبصورت ساحلوں، اپنی ہسٹری اور اپنے آرکیٹیکچر کی وجہ سے ہمیشہ سے ان Tourists کی فیورٹ Destination رہا تھا جو سکون اور خاموشی پسند کرتے تھے، اپنے گرد خوبصورت ساحل، صدیوں پرانی تاریخ کے واضح آثار وہاں کے آرکیٹیکچر کی صورت دیکھنا چاہتے تھے، یہ جگہ Artists کے لئے، رائٹرز کے لئے، میوزیشنز کے لئے بہترین رومانٹک جگہ تھی۔ 100 سال سے بھی قبل ابتدائی طور پر ساحل کے ساتھ جو کالونی آباد ہوئی وہ کہلاتی ہی Artists Colony تھی۔

یہاں آرٹ گیلریز بے شمار تھیں اور بہت خوبصورت تھیں اور یہاں پروفیشنل اور شوقیہ دونوں طرح کے مصور جا بجا مصوری کرتے دیکھے جا

سکتے تھے۔ آرٹ، آرٹسٹ اور آرکیٹکچر سب کچھ بے مثال تھا مگر Carmel کی سب سے بڑی خوبصورت بلاشبہ اس کے وائٹ (Beaches) بیچز تھے۔ حد نگاہ تک پھیلا سمندر، طویل اور خوبصورت ساحل جس کی ریت سفید اور بہت نرم و ملائم تھی دور سے شیشے کی طرح چمکتی Sand (White) ہوئی لگتی تھی۔ یہاں کی ایک اور خوبصورتی ساحل سے کچھ فاصلے پر درختوں کے پیچھے پیچھے اونچائی پر بنے Cottages تھے۔ جو کئی کئی سو سال قدیم اور بے حد خوبصورت آرکیٹکچر رکھتے تھے۔ ان میں کچھ Cottages ان لوگوں کی ذاتی ملکیت تھے جو شہر کے ہنگاموں سے گھبرا کر یہاں آنا پسند کیا کرتے تھے اور کچھ ان مقامی افراد کی، جو ان کاٹیج کو ٹورسٹ کو کرائے پر دیا کرتے تھے۔

ان کاٹیجز میں ایک کاٹیج ڈاکٹر اینڈریو کا اپنا تھا۔ نیویارک کے ہنگاموں سے دور یہاں وہ پرسکون ماحول کی تلاش میں چھٹیاں گزارنے آیا کرتے تھے۔

سال کے ان دو، تین چکروں کے علاوہ ان کا وہ کاٹیج خالی ہی رہا کرتا تھا۔ ہفتے میں ایک بار ایک مقامی عورت جسے انہوں نے وہاں کی چابی دے رکھی تھی اس کی صفائی کر جاتی تھی۔ عباد ایک پروجیکٹ کے سلسلے میں ان کے ساتھ لاس اینجلس آیا تھا اور وہاں اپنے کام سے فارغ ہونے کے بعد وہ اسے اپنے ساتھ Carmel لے آئے تھے اور تب اسے فطری حسن میں گھرے، خوبصورت ترین اس چھوٹے سے فرنچ اسٹائل کاٹیج نے اپنا اسیر بنا لیا تھا۔ اونچے اونچے گھنے درختوں کے جھنڈ میں چھپا وہ کاٹیج دوسرے کاٹیج کی طرح ہی سمندر اور ساحل سے بالکل نظر نہیں آتا تھا مگر اونچائی پر بنے کاٹیج کے ہر حصے سے سمندر اور ساحل واضح نظر آتے تھے۔ اس گھر کی تعمیر میں لکڑی کا استعمال زیادہ تھا۔ وہ قدیم فرنچ آرکیٹکچر کا حسین شاہکار تھا۔ ایسے جیسے کسی اسٹوری بک میں موجود کس فیری ٹیل Fairy Tale میں ذکر ہوا کاٹیج۔

نیچے ایک کمرہ اور کچن تھا۔ کمرے میں آتش دان اور فرنیچر سب قدیم طرز کا تھا، اس کمرے کو لیونگ روم کہہ لیں یا ڈرائنگ روم اور اسی کمرے سے اوپر جاتی لکڑی کی گول سیڑھیاں تھیں جو اوپر موجود واحد کمرے پر جا کر ختم ہوتی تھیں۔ اوپر بس وہی ایک کمرہ تھا اور وہی بیڈ روم تھا۔ وہاں پر موجود بیڈ، الماری، کرسیاں سب قدیم وضع کی تھیں۔ اس کمرے کے باہر ایک بڑی سی بالکونی تھی، اس بالکونی کا دروازہ اس کمرے ہی سے کھلتا تھا۔ اس بالکونی کے سامنے دائیں، بائیں اطراف میں ہر طرف سرسبز و شاداب اونچے اونچے درخت ہی نظر آتے تھے اور ان درختوں کے پیچھے سے جھانکتا تا حد نگاہ پھیلا وسیع ساحل اور سمندر دیکھنے والے کو مبہوت کر دیا کرتے تھے۔ ڈاکٹر اینڈریو کے Cottage کے آس پاس دوسرے تمام Cottage بھی اسی طرح قدیم انداز تعمیر کے حامل اور بہت خوبصورت تھے اور ان کے مکین بھی یقیناً ڈاکٹر اینڈریو ہی کی طرح فطری حسن کے عاشق ہی تھے۔

سب سے اچھی بات یہ تھی کہ وہ تمام چھوٹے بڑے Cottages ایک دوسرے سے ہٹ کر، فاصلے پر تھے، Carmel کے ہوٹلز بھی کم خوبصورت نہ تھے مگر عباد کسی ہوٹل میں چاہے وہ کتنا ہی Luxurious کیوں نہ ہو، ٹھہرنا نہیں چاہتا تھا۔ ہوٹل میں اس کی وہ خواہش کہ صرف ہم دونوں ہوں اور کوئی بھی نہیں۔ پوری نہیں ہو سکتی تھی۔ وہ ہنیا کے ساتھ جس طرح بالکل تنہا یہ 6 دن گزارنا چاہتا تھا اس کے لئے یہ Cottage، یہ جگہ آئیڈیل تھی، بے انتہا رومانٹک تھی۔ یہاں خاموشی اور سکون تھا، مکمل پرائیویسی تھی۔ عباد نے Carmel آنے کا فیصلہ کیا ہی صرف ڈاکٹر اینڈریو کے اس Cottage کی وجہ سے تھا ورنہ جانے کو تو وہ دونوں کہیں اور بھی جا سکتے تھے۔ Carmel آنے کا طے کرنے کے ساتھ ہی عباد نے ڈاکٹر اینڈریو کو

فون کیا تھا۔ ڈاکٹر اینڈریو نے عباد کو اس کی شادی کی مبارکباد دیتے، بخوشی اسے اپنے کاٹیج کی چابیاں دے دی تھیں کہ وہ جب تک چاہے ان کے Cottage میں قیام کرلے۔ وہ راستے بھر بنیا کو اس Cottage کی خوبصورتی کے بارے میں بتاتا رہا تھا۔

''ممکن ہے وہ کاٹیج تمہیں کسی فائیو سٹار ہوٹل جیسا لگژریز نہ لگے، مگر مجھے وہاں کا سکون اور خاموشی بہت اپیل کرتی ہے۔ ہوٹلز کی بھیڑ بھا، شور شرابہ اس میں بھی بھلا کوئی سکون ہے، مزا ہے؟'' وہ اب اس سڑک پر پہنچ گئے تھے جس کے دونوں اطراف قطار در قطار اونچے اونچے درختوں کے جھنڈ اور ایک دوسرے سے تھوڑے فاصلے پر ایک ہی طرح کے قدیم آرکیٹکچر والے کاٹیجز موجود تھے۔ ان کاٹیجز کے مین گیٹ سڑک پر تھے، سمندر یقیناً پچھلی طرف تھا۔ اس چھوٹے سے Cottage کو باہر سے دیکھ کر ہی وہ اس پہ عاشق ہوگئی تھی، وہ واقعی کسی اسٹوری بک میں سے نکل کر اس کے سامنے آگیا تھا۔ یوں جیسے وہ آج اکیسویں صدی میں نہیں ہیں بلکہ سولہویں، سترہویں صدی میں کہیں جا پہنچے ہوں۔ مرکزی دروازہ بھی انتہائی مضبوط لکڑی ہی کا تھا اور اپنے انتہائی قدیم ہونے کی داستان سنا رہا تھا۔ گاڑی اس Cottage کے چھوٹے سے پورچ نما حصے میں کھڑی کر کے وہ دونوں اندر آگئے تھے۔

سمندر کا شور سنائی تو دے رہا تھا پر سمندر دکھائی ہیں دے رہا تھا۔ وہ اندر آکر اس ڈرائنگ روم لگتے چھوٹے سے کمرے کی کھڑکی پہ آکر کھڑی ہوئی تو پردے ہٹانے کے سات ہی اس کی خوشی سے بھری چیخ نکلی۔

پردے ہٹاتے ہی اسے درختوں کے پیچھے ٹھاٹھیں مارتا وسیع سمندر نظر آیا تھا۔ اس کا نیلگوں پانی جورات کے دھندلکوں میں ڈوب رہا تھا حسین تر لگ رہا تھا۔ یہ تمام Cottage جو اونچائی پر بنائے گئے تھے۔ ان کی پچھلی طرف سے باہر نکلتے تو درختوں کے بیچ ڈھلوانی راستے پر پتھروں کو تراش کر سیڑھیاں سی بنائی گئی تھیں، ان سیڑھیوں سے اتر کر اونچے نیچے سرسبز راستے پر دس، پندرہ منٹ چلتے تو ساحل پہ پہنچ جاتے۔ وہ مبہوت سی کھڑکی سے اس پار سمندر کو دیکھ رہی تھی، وہ مسکراتے ہوئے اس کے پیچھے آکر کھڑا ہوگیا تھا۔

''خوبصورت ہے نا یہ جگہ؟''

''بہت زیادہ، تم جتنی تعریف کر رہے تھے اس سے بھی زیادہ۔ یہ سمندر یہ ساحل یہ خوبصورت Cottage یہ سمندر اور Cottage کے بیچ کا حسین راستہ یہ پتھر سے بنی سیڑھیاں، اس سے پرفیکٹ رومانٹک (Setting) سیٹنگ اور کوئی ہو ہی نہیں سکتی۔''

''چلو ساحل پہ چلتے ہیں۔''

''اس وقت؟'' اس نے گردن موڑ کر اپنی پشت پر کھڑے عباد کو دیکھا۔ وہ اس کے شانوں کے گرد بازو پھیلائے کھڑا تھا۔

''رات ہو رہی ہے۔'' 6 گھنٹے سے اوپر کی فلائٹ اور قریباً دو گھنٹے کی ڈرائیو کے بعد انہیں یہاں پہنچتے رات ہو چکی تھی۔ کیلی فورنیا کا مقامی وقت نیویارک سے 3 گھنٹے پیچھے ہے، چنانچہ اس وقت جب نیویارک میں رات کے 11 بجے ہوئے تھے یہاں 8 بج رہے تھے۔

''رات کے وقت ساحل پر جانا منع نہیں ہوتا۔ کچھ دیر واک کریں گے، پھر کہیں پر ڈنر کر کے واپس آئیں گے۔''

اس کھڑکی سے کچھ ہٹ کر جو دروازہ تھا وہ دونوں اس دروازے سے باہر نکل آئے تھے۔ یہ Cottage کا پچھلا دروازہ تھا جو باہر اس

